اس کھیل سے کہہ اپنی مژہ کو کہ باز آ | عالم کو نیزہ بازی کا سے زیر و زبر کیا

کروں ہوں شاد دل اپنا ترے تصور سے | اگر یہ شغل نہ ہوتا تو کیا کیا کرتا

غم فراق اگر ایسا جانتا بیدار | تو اپنے دل کو کسی سے نہ آشنا کرتا

شمع سے روشن ہوا یہ نکتہ رات | سر سے جو گذرا سو کامل ہو گیا

کیا کیا بیدار تو نے ہی غضب | ایسے ظالم کے مقابل ہو گیا

بھول جاوے گی تجھے کوہ کنی اے فرہاد | جاں کنی اپنی اگر دل مرا دکھلاوے گا

بھرا نہ شل نگیں نقش زخم کے دل کا | رہے گا حشر تلک نام میرے قاتل کا

دل افگار مرا خاک و خوں میں تڑپے ہے | تو آکے دیکھ تماشا ٹک اپنے بسمل کا

ایک بھی تار نہیں تا سر داماں ثابت | یوں کبھی چاک گریباں نہ ہوا تھا سو ہوا

سیل اشکوں سے دیا خانہ مردم کو بہا | چشم خونبار سے طوفان نہ ہوا تھا سو ہوا

نہیں رہا ہے کسو کے اب اختیار میں دل | کیا ہے قصد مگر تو نے دلربائی کا

بیدار وہ تو ہر دم سو سو کرے ہے جلوے | تس پر بھی تو نہ دیکھے تو ہے قصور تیرا

یہ کون پئے شکار نکلا | دل ہو کے امیدوار نکلا

بچنے کی نہیں امید مجھکو | تیر اس کا جگر کے پار نکلا

تھے جس کی تلاش میں شب و روز | پاس اپنے ہی وہ نگار نکلا

صاف کر دل تا کہ ہو آئینۂ دیدار یار | مانع روشن دلی ہے زنگ ہی آہن کے بیچ

جام و آئینہ کو اے بیدار تو اودھر ہی رکھ | دونوں عالم جلوہ گر ہیں اس دل روشن کے بیچ

کیا ہے قتل زبس تو نے بے گناہوں کو | ہوا ہے کوچہ و بازار فرش مخمل سرخ

سجا ہے زور ہی بیدار دوش پر اوس کے | بجائے ہار مرے لخت دل کا ہیکل سرخ

جو وہ خورشید طلعت شام کو ہو بام پر ظاہر | نہ ہووے صبح محشر تک خجالت سے قمر ظاہر

ہزاروں نالۂ جاں سوز لب پر ہو جاتے ہیں | کبھی اے آہ کچھ تیرا ابھی ہووے گا اثر ظاہر

دیکھیو کرتا نہ غم کی لذتیں ہم پر حرام — ہو سمجھ کر آشنا اے نالہ ٹک تاثیر سے

سوز دل کیونکر کروں اس شعلہ خو آگے بیاں — شمع کے مانند جلتی ہے زباں تقریر سے

ہوں میں وہ دیوانۂ نازک مزاج گل رخاں — کھینچئے زنجیر جس کو سایۂ زنجیر سے

اشک گلگوں گر ابھی آنکھوں سے جاری کیجئے — شرم سے پانی تجھے ابر بہاری کیجیے

آہ اس ماتم سرا میں روئیے کر کس کو یاد — اپنے ہی احوال پر جوں شمع زاری کیجیے

خواب میں بھی اوس کو ہم تک پہنچنا دو بھر ہوا — ولہ وا اے شرم یہاں تک پردہ داری کیجیے

خواہش روشن دلی گر ہے تو اپنی چشم کو — آئینے کی طرح صرف خاکساری کیجیے

آخر اے بیدار دیکھا تیرے جی پر کیا بنی — ایسے ظالم سے میں کہتا تھا نہ یاری کیجیے

اٹھ کے لوگوں سے کنارے آئیے — کچھ ہمیں کہنا ہے پیارے آئیے

گر اجازت ہو تو پروانے کی طرح — صدقے ہونے کون تمھارے آئیے

نشے میں جی چاہتا ہے بوسہ بازی کیجئے — اتنی رخصت دیجیے بندہ نوازی کیجیے

چاہیے جو کچھ، سو ہو پہلے ہی سجدہ میں حصول — آپ کو گر کعبۂ دل کا نمازی کیجیے

زاہد اس راہ نہ آ مست ہیں مے خوار کئی — ابھی یہاں چھین لیے جبہ و دستار کئی

اس قدر اشک کا دریا ہوا جاری تجھ بن — بہ گئے سیل میں اکثر در و دیوار کئی

کف پا میں ترے صحرا کی نشانی بیدار — مر گیا تو بھی پھپھولوں میں رہے خار کئی

جی تو جفا سے تیری آنکھوں میں آ رہا ہے — اس سے اب آگے ظالم کیا تیرا مدعا ہے

پوچھو جو راست ہم سے نہ سرو ہے نہ شمشاد — قد قیامت اس کا سرتا قدم بلا ہے

تجھ بن اے ماہ رو کبھو مجکوں — چاندنی رات خوش نہیں آتی

اس کے مذکور سے سوا بیدار — اور کچھ بات خوش نہیں آتی

میر مجلس رنداں آج وہ شرابی ہے — خون دل جیسے میرا بادۂ گلابی ہے

تیرے اے پری پیکر سینے پر نہیں پستاں — طاق حسن پر گویا شیشۂ حبابی ہے

تجھ سے شمع کی لگن نہیں چھوٹے بیدار
رشتۂ مہر سے باندھا ہی پر پروانہ

ہلال آسا ہوا ہوں ناتواں اُس مہ کے غم سے
دکھا دے گا اُسے پھر کب مجھے لے آسماں سچ کہہ

دیکھ تجھ کاکلِ مشکیں کی ادائیں شانہ
دونوں ہاتھوں ستی لیتی ہی بلائیں شانہ

اُس کے پھر آئے ترے مرہم کاکل سے زخم
ہاتھ اُٹھا کیوں نہ کرے تجھ کو دعائیں شانہ

حسرت گیسوئے مشکیں میں مرے جو بیدار
استخواں اس کی کا لازم ہی بنائیں شانہ

کیونکے عاشق سے بھلا کوچۂ جاناں چھوٹے
بلبلِ زار سے ممکن نہیں بستاں چھوٹے

کس کے آگے میں کروں چاک گریباں کے تئیں
جو ترے ہاتھ سے ناصح مرا داماں چھوٹے

غرق ہو جاویں پلک مارتے لاکھوں طوفاں
اشک ریزی پہ اگر دیدۂ گریاں چھوٹے

دامنِ وصلِ صنم ہاتھ گر آوے بیدار
تو مرا پنجۂ ہجراں سے گریباں چھوٹے

رکھتی ہی زر و سیم و لے رہے ادب سے
نرگس تری آنکھوں کی خریدار نہ ہووے

بخشی ہو جسے تجھ نگہ چشم نے مستی
وہ مست قیامت کو بھی ہشیار نہ ہووے

نہ وفا ہی نہ مہر و الفت ہی
اے ستمگر یہ کیا قیامت ہی

جو تو ہو پاس تو دیکھوں بہار آنکھوں سے
وگرنہ گرتے ہیں گل خار خار آنکھوں سے

میں یاد کر دُرِ دندانِ یار روتا ہوں
ٹپکتے ہیں گہر آبدار آنکھوں سے

ٹک آ کے دیکھ تو اے سرو قد مرا احوال
رواں ہی غم میں ترے جوئبار آنکھوں سے

ہوا ہی دیدۂ بیدار گل فشاں جب سے
گرا ہی تب ستی ابر بہار آنکھوں سے

ہم ہی تنہا نہ تری چشم کے بیمار ہوے
اس مرض میں تو کئی ہم سے گرفتار ہوے

لبِ رنگیں ہیں ترے رشکِ عقیقِ یمنی
زیب دیتی ہی تجھے نام خدا کم سخنی

زلف اُس رخ پہ صبا سے جو پریشاں ہو جائے
سحر و شام بہم دست و گریباں ہو جائے

مہ تو کیا چیز ہوں بیدار کہ ہوں اُس پہ فدا
گر پری دیکھے جھمک اُس کی تو قرباں ہو جائے

تیری مژگاں ہی نہ پہلو مارتی ہیں تیر سے
ہمسری کرتی ہیں ابرو بھی دمِ شمشیر سے

یار نے جب سے اٹھایا اپنے چہرے سے نقاب — طعن کرنے سے مرے آتا ہے ناصح کو حجاب

بسمل۔ نام و وطنش معلوم نشد۔ وے راست

لہو پی رہ گیا بسمل وگرنہ — ملا تا اپنے تئیں وہ خاک و خوں میں

## حرف التاء

میر عبدالحی تاباںؔ دہلوی۔ در شرافت و نجابت طاق و در حسن و دلبری شہرۂ آفاق بودہ۔ میر مسطور را فقیر ہم در عہدِ محمد شاہ مغفور دیدہ بود۔ کلامش تازگی و ادا ہا دارد، صاحبِ دیوانست۔ وے راست

نہیں کوئی دوست اپنا یار اپنا مہرباں اپنا — سناؤں کس کو غم اپنا الم اپنا فغاں اپنا

نہ طاقت ہے اشارے کی نہ کہنے کی نہ سننے کی — کہوں کیا میں سنوں کیا میں بتاؤں کیا بیاں اپنا

بہت چاہا کہ آوے یار تا اس دل کو صبر آوے — نہ یار آیا نہ صبر آیا دیا میں جی نداں اپنا

مجھے آتا ہے رونا ایسی تنہائی پہ اے تاباںؔ — نہ یار اپنا نہ دل اپنا نہ تن اپنا نہ جاں اپنا

رنگیلا مرا باغ میں کل گیا تھا — اُسے دیکھ کانٹوں پہ گل لوٹتا تھا

مجھے لے کے ظالم سے دل نے ملایا — بغل میں یہ دشمن کہاں کا دھرا تھا

میں اپنے دل کو غنچۂ تصویر کی طرح — یارب کبھی خوشی سے نہ دیکھا کھلا ہوا

پڑے گا میرے اور یعقوب کے شبہ قیامت کو — کہ میرا پیرہن بھی دیدۂ گریاں سے نم ہوگا

جفا جا بنی پشیماں نہ ہو ہوا سو ہوا — تری بلا سے مرے جی پہ جو ہوا سو ہوا

نہ پائی خاک بھی تاباںؔ کی ہم نے پھر ظالم — وہ ایک دم ہی ترے روبرو ہوا سو ہوا

ترے خط کے آنے سے اے سرو قامت — سب آزاد ہوں گے یہ تاباںؔ نہ ہوگا

گلی میں یار کی میں پاؤں رکھ سکوں کیونکر — کہ وہاں تو حکم نہیں مجھ کو جبہ سائی کا

ہیں بہت جامہ زیب پر ہم نے — کوئی دیکھا نہیں تری چھب کا

میرے روزِ سیہ کو وہ جانے — دُکھ پڑے جس پہ ہجر کی شب کا

صبح ہونے دے پیارے رات ہی ابھی باقی ۔ تجھ کو گھر کے جانے کی ایسا کیا شتابی ہی

نہ گئی تیری سرکشی ظالم ۔ ہم نے ہر چند جبہ سائی کی

جی میں بیدار کھپ گئی میرے ۔ فندق اُس پنجۂ حنائی کی

دل میں رکھتے ہی رہے ہم یہ تمنا اُس سے ۔ کہ وہ ملتا تو مزے لوٹتے کیا کیا اُس سے

قیمت بوسۂ لعلِ لب اگر چاہیے جان ۔ مفت ہی جان پہ کر گزرے یہ سودا اُس سے

جب میں بیدار کو پوچھا تو کہا ہو وہ کون ۔ میرے کوچے میں کئی پھرتے ہیں شیدا اُس سے

عیاں ہے شکل تری یوں ہمارے سینے سے ۔ کہ جیوں شراب نمایاں ہو آبگینے سے

گیا ہے جب سے تو ویراں ہی گھر مرے دل کا ۔ کہ زیب خانۂ خاتم کو ہی نگینے سے

کہے ہی بس کہ یہ گردش میں روزگار مجھے ۔ برنگ برق نہیں ایک جا قرار مجھے

سیا تو ہی پہ کوئی دم میں اس گریباں کا ۔ جدا جدا نظر آتا ہے تار تار مجھے

یا ختم رسل غرقِ گناہ آیا ہوں ۔ تم پاس میں اب بہر پناہ آیا ہوں

بحرِ رحمت میں اپنے دھو ڈالو تمام ۔ ہر چند کہ میں نامہ سیاہ آیا ہوں

نہ درد کی میرے کچھ خبر ہی تجھ کو ۔ نہ آہ سے میری کچھ حذر ہی تجھ کو

ہی محو تو آئینہ رو اپنے کا ۔ بے خود شدگان پہ کب نظر ہی تجھ کو

گذری اک عمر مجھ کو روتے روتے ۔ اور اشک سے داغِ غم کو دھوتے دھوتے

بیدار شبِ فراق ہی بس کہ دراز ۔ مدت ہی ہوئی سحر کو ہوتے ہوتے

بےکل - اسمش سید عبدالوہاب - وطنش دولت آباد - شاگرد میر عبدالولی عزلت -

متفرق اشعارش دیدہ شد - ازوست

جگایا مجھ کو کس کم بخت نے ہائے ۔ مری آنکھوں کے آگے وہ ابھی تھا

مرا دل گل رخاں سب سات لے گئے ۔ حنا کی طرح ہاتھوں ہات لے گئے

تری زلفوں سے کئی کئی پیچ دکھلا ۔ دل بیکل کو راتوں رات لے گئے

زاہد ہو اور تقویٰ عابد ہو اور مصلا — مالا ہو اور برہمن صہبا ہو اور ہم ہوں

آتا نہیں وہ شوخ تو کچھ ہم کو غم نہیں — اس کا خیال ہم سے جدا ایک دم نہیں

جس پر وہ شوخ جان کے عاشق جفا کرے — لطف و کرم ہے اُس کا یہ جور و ستم نہیں

قسمت میں کیا ہے دیکھیں جیتے بچیں کہ مر جائیں — قاتل سے اب تو ہم نے آنکھیں لڑائیاں ہیں

رخسار دیکھ تیرا اے گل بدن خوشی سے — پھولا نہیں سماتا ہیں اپنے پیرہن میں

ملایا خاک میں گھر کوہ کن کا ہائے خسرو نے — یہ کیا بات آگئی اُس خانماں آباد کے دل میں

غم وصل میں ہے ہجر کا ہجراں میں وصل کا — ہرگز کسی طرح مجھے آرام ہی نہیں

کیا کیا خرابیاں ہیں ترے واسطے سہیں — قیس پر بھی چاہنے کا مرے نام ہی نہیں

جس دن سے انکھڑیاں تری اُس کو نظر پڑیں — بادام نے خجل ہو پھر آنکھیں نہ کھولیاں

گئے نالے ترے برباد مانند جرس چُپ رہ — اثر دیکھا تری فریاد میں دل ہم نے بس چُپ رہ

ظالم ہو یا ستمگر بانکا ہو یا سپاہی — ہم تو لیں گے اس سے یہ سر رہے کہ جاوے

تیری ابرو کو نہ چھوڑے گا مرا دل ہرگز — گوشت ناخن سے بھلا کوئی جدا ہوتا ہے

اگر جوڑا پہن کر بادلے کا ماہ رو آتا — تو جھمکا دیکھ اس کا چاندنی بھی فرش ہو جاتی

نہ جی لگتا ہے اب گھر میں نہ صحرا ہم کو بھاتا ہے — کہو تا آہ ہم اب جاویں کہاں کچھ بن نہیں آتی

محفل کے بیچ سن کے مرے سوز دل کا حال — بے اختیار شمع کے آنسو ڈھلک پڑے

بتوں کے شہر ناپرساں میں کوئی کیا داد کو پہنچے — مگر وہاں اپنے بندوں کی خدا فریاد کو پہنچے

ترے ہجر میں کچھ خوش آتا نہیں ہے — مجھے اپنا جینا بھی بھاتا نہیں ہے

ہوتا ہوں جو تیرا اشتیاقی ساقی — بے خود ہو پکارتا ہوں ساقی ساقی

ہے مجھ کو خمار شب کا لا صبح ہوئی — شیشے میں جو کچھ کہ ہے ہو باقی ساقی

**تصویر** مرشد آبادی۔ نامش شاہ جواد علی۔ مرد درویش و نومشق سخن۔ صورت کلامش اینست

مجھ پہ ہر روز جو کرتے ہو حکومت صاحب — کون سی کی ہے مرے ساتھ مروت صاحب

کل جو تاباں کے تئیں میں نے تمھارے دیکھا — حال پر اس کے مجھے آ گئی رقت صاحب

مرا بس ہو تو ہرگز خط نہ آنے دوں ترے لیکن — نصیبوں کا لکھا کوئی مٹا سکتا ہے کیا قدرت

تارے نہ جانیو یہ مرے تیر آہ سے — سوراخ ہو گئے ہیں سبھی آسماں کے بیچ

وصل کی شب ہائے کس جلدی سے ہو جاتی ہے صبح — کیا مزا دلدار کی صحبت کا کھو جاتی ہے صبح

پاس تو بیٹھا ہے چنچل پر گلے لگتا نہیں — منتیں کرتے ہی ساری رات ہو جاتی ہے صبح

گل زمیں سے جو نکلتے ہیں برنگِ شعلہ — کون دل سوختہ جلتا ہے تہ خاک ہنوز

دیکھ قاصد کو مرے یار نے پوچھا تاباں — کیا مرے ہجر میں جیتا ہے وہ غمناک ہنوز

نہیں فلک پہ شفق لگ گئی ہے اے تاباں — ہماری آہ کے شعلہ سے آسماں کو آگ

جی نکلتا ہے یہ دل کی آرزو ہے دل کے بیچ — ہائے اس دنیا سے یوں حسرت بھرے جاتے ہیں ہم

تجھ کو ہے گا رات دن اوروں سے لے خود کام کام — مفت تیرے ہجر میں میرا ہوا بدنام نام

پوچھا میں اُس سے کون ہے قاتل مرا بتا — کہنے لگا پکڑ کے وہ تیغ و سپر کہ ہم

ترے پاس عاشق کی عزت کہاں ہے — تجھے بے مروت مروت کہاں ہے

بیاں کیا کروں ناتوانی میں اپنی — مجھے بات کہنے کی طاقت کہاں ہے

میں شکوہ کروں جور ظالم سے لیکن — مجھے آہ و نالے سے فرصت کہاں ہے

جو اُس کی کمر میں نے دیکھی ہے تاباں — رگِ گل میں ایسی نزاکت کہاں ہے

جفا تو چاہیے اے شوخ مجھ پہ یہاں تک کر — کہ سب کہیں مجھے رحمت تری وفا کے تئیں

بہے اشک از بسکہ آنکھوں سے میری — لب جو ہوا ہے کنارِ گریباں

تو بال کھول نہایا تھا ایک دن اب تک — ہر ایک موج کو ہے پیچ و تاب دریا میں

ر غم میں روتا ہوں ترے صبح کہیں شام کہیں — چاہنے والوں کو ہوتا نہیں آرام کہیں

ساقی ہو اور چمن ہو مینا ہو اور ہم ہوں — باران ہو اور ہوا ہو سبزہ ہو اور ہم ہوں

آتا نہیں میں آپ سے کوچے میں یار کے — لاتا ہے کھینچ کر مجھے بے اختیار دل

شب فرقت میں تجکو یار جب میں یاد کرتا ہوں — کبھی سر کو پٹکتا ہوں کبھی فریاد کرتا ہوں

دشت میں خاک بسر پھرتے ہیں غم کرتے ہیں — لوگ جس بات کو ہنستے تھے سو ہم کرتے ہیں

کشور حسن میں جاری ہے یہ رسم و آئین — مار ڈالیں ہیں اُسے جس پہ کرم کرتے ہیں

قاصد یہ کہیو اُس سے اتنا نہ کر تغافل — مر دے ہی ڈالتا ہے اب انتظار تجھ بن

یاد میں زلف کی ٹک آنکھ جو لگ جاتی ہے — آ جگاتا ہے وہ نہیں خواب پریشاں مجکو

قاصد کو بھیجتا ہوں یہ دھڑکے ہے دل مرا — اس دلربا کو دیکھتے ہی مبتلا نہ ہو

لگی آہ بھی کرنے دل پر گرانی — اب اس حد کو پہنچی مری ناتوانی

داغوں کی مرے دل میں تو وہ جلوہ گری ہے — جو دیکھے ہے کہتا ہے کہ شیشے میں پری ہے

کہتی ہے جسے خلق کہ ہے قاتل عالم — میں سامنے ہوں اس کے یہ کیا بے جگری ہے

ہم نے سو طرح جاں فشانی کی — تو بھی تو نے نہ مہربانی کی

شیشۂ دل کو لے کے چور کیا — واہ وا زور قدردانی کی

تجھ سا خونخوار جو منظور نظر رکھتا ہے — پھر مرنے سے کوئی اپنے وہ ڈر رکھتا ہے

کہتا ہوں تجھ سے میں یہ مری بات مان لے — دل لے کے کیا کرے گا مری جان! جان لے

آشنا ہو ویں بے وفا کس کے — بے وفا ہیں یہ آشنا کس کے

کوچے سے تیرے دل کو ہم اے یار لے چلے — چنگا بھلا لے آئے تھے بیمار لے چلے

گر جانتے کرے گا ایسے سلوک ہم سے — کاہے کو ساتھ لاتے اس دل کو ہم عدم سے

راہِ عدم میں چھوڑ چلے تم کہاں مجھے — ہوں ناتواں نباہ لو اے ہمرہاں مجھے

ناطاقتی سے دم مجھے لینا محال ہے — آہ و فغاں کروں میں یہ طاقت کہاں مجھے

ہنس بولنا تو ایک طرف آرزو یہ ہے — گالی ہی دے کہیں مرا غنچہ دہاں مجھے

نام لیتا ہے تمنا کا جو کوئی اُس کے حضور — بول اٹھتا ہے کہ میں خوش نہیں دیوانے سے

قد و قامت اُس بت مغرور کا     اک جھمکا ہی خدا کے نور کا

تقی دہلوی۔ اِسْمش میر تقی معروف بہ میر گھاسی۔ گاہے فکرے می کند

تجھ ہجر میں اے لشکرِ خوباں کے شاہ     سینے پہ مرے غم سے ہی یہ حالت آہ
جیسے رُکتی ہی پُل پہ دریا کے بھیڑ     تیچھے کو نہ پھر سکے نہ آگے کو راہ

میر عبد اللہ تخلص وے تجرد و شاگرد سید عبد الولی بوده۔ این شعر از و مسموع شد

تجھ رو میں لطف ہی کہ ملک کو خبر نہیں     خورشید کیا ہی اس کی فلک کو خبر نہیں

صلاح الدین تمکین۔ درویش و رند مشرب بوده۔ از وست

حسن اور عشق کو جس روز کہ ایجاد کیا     مجھ کو دیوانہ کیا اُس کو پری زاد کیا

مرزا علی رضا۔ تمنا۔ مولدش عظیم آباد۔ وارستگی مزاج و استغنا از اہلِ دنیا
بسیار دارد۔ طرز گفتارش بفصاحت تمام است۔ بسبب بیماری خفقان طبع نزاکت
شعارش تاب ہجوم فکر نمی آرد۔ گاہے گاہے غزلے انشا می کند۔ متفرق اشعارش

دیده شد۔ از وست

سن کر کے نام میرے دلِ داغ دار کا     منہ زرد ہو گیا ہی چمن میں بہار کا
دشمن جاں ہوا وہی آخر     جس کو سمجھے تھے دوست دار اپنا
بے کسی کے سوا نہیں کوئی     ہجر میں اس کے غم گسار اپنا
جسے تو چاہے اسے اپنے دل میں جا دینا     پر اتنا یاد رہے مجھ کو مت بُھلا دینا
راہِ عدم کے خوف و خطر کو مٹا دیا     تھا پاس نقد دل سو اُسے بھی لٹا دیا
ہی ہی یہ کیا ستم ہے کہ غیروں کے واسطے     کوچے سے اپنے یار نے ہم کو اُٹھا دیا
جنبش ابروہی اُس کی بے جگی تھی جی مرا     مارنا تروار کا بھی اک بہانا ہو گیا
دل نے یہ نالے کیے اور کی یہ زاری رات     کہ پلک سے پلک اپنی نہ لگی ساری رات
اس دل جلے کی آہ گر آوے زباں تلک     جلنے لگے زمین سے لے آسماں تلک

عاقبت تم نے بے وفائی کی ۸؎ واہ کیا خوب آشنائی کی

بگولے سا کبھی صدمہ کبھی صرصر کی زحمت ہی ہماری خاک یوں اُڑتی پھرے اے ابر رحمت ہی

یہاں تلک دل کو ترے دل سے ملا یا ہم نے پھر جو اپنے تئیں دیکھا تو نہ پایا ہم نے

رکھتا ہوں میں اس طرح دل تنگ میں آتش مخفی ہو وے جو نکر جگر سنگ میں آتش

**ثابت**۔ اسمش شجاعت اللہ خاں۔ مولدش پانی پت۔ از شاگردان مرزا جعفر علی حسرت واز فرزندانِ نواب دلیر خان است۔ ازوست

آتے ہو تم تو دن میں کئی بار اس طرف پر دیکھتے نہیں کبھی اے یار اس طرف

شہاب الدین **ثاقب** دہلوی۔ ازوست

ثاقب کی نعش اوپر قاتل نے آکے پوچھا یہ کون مرگیا ہی کس کا ہی یہ جنازا

## حرف الجیم

محمد روشن متخلص به **جوشش**۔ متوطن عظیم آباد، از فرزندانِ جسونت رائے ناگر است کہ در کمالِ اقتدار رفیق راجہ رام نرائن ناظم عظیم آباد بود۔ مشارٌ الیہ از صغر سن رغبت بہ اسلام داشت چون بحد تمیز رسید بشرف دین احمدی مشرف گشت۔ فقیر احوالِ ایشان مفصل از بھگونت رائے خلف جسونت رائے کہ فیما بین خصوصیتہا و دوستیہا است معلوم نمود۔ مرد لیست قابل و طبعش بہ نکتہ سنجی مایل۔ کلامش مرغوب طبع سخن سنجان و در نظم و نثر صاحبِ استعداد۔ دیوانش دو ہزار بیت دیدہ شد۔ از اشعار تحفہ اوست

احوال دیکھ کر مری چشم پُر آب کا دریا سے آج ٹوٹ گیا دل حباب کا

چمن میں ذکر کچھ آیا ہی اُس کی کاکل کا جو اس قدر ہی پریشان حال سنبل کا

دیکھ کر رنگ صنم تیری جفا کاری کا کوہ کن ہو تو نہ دم مارے وفاداری کا

دیکھ کر حسن گلعذاروں کا خانہ ویراں ہوا ہزاروں کا

شہرت ایسی ہی جہاں میں تری بیدادی کی بات سنتا نہیں کوئی کسی فریادی کی
چل اُس سے مل کہے ہی دل بے نصیب ہم سے نالاں ہیں جس کے ہاتھوں للہ کھوں غریب ہم سے
غیر کو منع کرے یہ نہیں مرضی تیری باز آویں گے ہمیں یار ادھر آنے سے

خواجہ محمد علی ولد خواجہ عبداللہ تائید۔ از متوطنان عظیم آباد است۔ جوان شایستہ نیکو اطوار و طبیعتش راغب بنظم اشعار آبدار۔ این ابیات ریختہ اوراست

کہاں جاویں کس سے کہیں حال اپنا کیا عشق نے تنگ احوال اپنا
کب تک صدائے نوحۂ دل ہم سنا کریں تنگ آ گئے ہیں زیست سے اللہ کیا کریں
حسن عالمگیر تیرے کا یہاں تک شور ہی جس جگہ دو بیٹھے ہیں تیرا ہی واں مذکور ہی

تمنا از دہلی است۔ او راست

نرگستاں کے تماشا کا اسے شوق نہیں آج دیکھی ہیں تمنا نے تمھاری آنکھیں
تمنا لطف پر اس کے نہ بھول تنا نہ ہو غافل کہ آخر منہ دکھانا ہی تجھے اک روز حرماں کو

## حرف الثاء

ثابت۔ نامش اصالت خاں۔ مردیست سپاہی پیشہ۔ طبع موزوں دارد۔ بہ شاگردی مرزا فدوی در آمدہ۔ از وست

مسکرانے میں ترے اے ظالم کیا بیاں کیجیے کیا کیا دیکھا
ہمیں پر سدا جان بیداد رکھنا اسے بھولنا مت ذرا یاد رکھنا
اک آن تجھے جس نے دیکھا سو ہوا بے خود اپنے تئیں وہ بھولا جن نے تجھے پہچانا
قتل پر آج کس کے باندھی ہی آفتابی سپر ہلالی تیغ
ستم ایجادیاں تیری جفا جو تکلف برطرف ہم جانتے ہیں
وہ ماہ رو جو منہ سے اُٹھا وے نقاب کو قدرت خدا کی آوے نظر آفتاب کو
تو مرے دل کا حال کیا جانے میں اُسے جانوں یا خدا جانے

دے کے داغ چھپانے سے ہوتا ہے کیا | ہونی تھی سو ہو چکی روتا ہے کیا

ہماری آہ کے صدمے نہیں اٹھانے کا | یہ چرخ نام کہن ہے کسی زمانے کا

نہ پھولتا ہے شگوفہ نہ غنچہ کھلتا ہے | چمن ہوں شور پڑا کس کے مسکرانے کا

جادو کیا نین نے پلکوں نے بان مارا | اُس چشم پر فسوں نے مجھکو ندان مارا

عارض پہ خط نکلتے قسمی ہوئے تھے ہم سے | ان نو خطوں نے قرآن رکھ درمیان مارا

اے ترک چشم اب بھی ترکش کمر سے کھولو | تودے کی طرح سینہ سارا تو چھان مارا

مرنے کا غم نہیں کچھ افسوس ہے تو یہ ہے | تیں نے نہ اپنے ہاتھوں اے بدگمان مارا

مقتل میں دیکھ مجھ کو کہتے ہیں خلق جوشش | کس ترک سنگدل نے ایسا جوان مارا

اے زلفِ یار سچ ہے کہ صحبت میں ہے اثر | مجھ کو بھی تو نے آپ سا آخر بنا دیا

کن نے دیکھی نہ تمہارے کفِ پا کی صورت | جس کا دل خوں نہ ہوا برگ حنا کی صورت

جس کے سینے پہ لگا اُن نے نہ مانگا پانی | ہے ترا تیر نگہ تیرِ قضا کی صورت

اُسے نامہ لکھا ہم نے تو مرغ روح کو سونپا | کہ تا دیکھے کبوتر بھی نہ اس کے بام کی صورت

گرہ باندھی غنچوں نے طرزِ تبسم | چمن میں ترے مسکرانے کی دولت

مطلق نہیں احوال کے اظہار کی طاقت | کیا طاق ہوئی اُس دل بیمار کی طاقت

اشک گرم آنکھوں سے تا صبح رہے جاری رات | آہ انگاروں پہ لوٹا کیے ہم ساری رات

ایک دم بھی مرے پہلو سے نہ سرکے ظالم | خوب کی درد و الم نے مری غمخواری رات

غیروں کو دیکھ تری انجمن کے بیچ | جلتا ہوں مثل شمع سدا پیرہن کے بیچ

خواب میں بھی نہیں جمعیت خاطر اُس کو | جو گرفتار ہے اُس زلفِ پریشان کے بیچ

آہ اس اشک کے سیلاب میں بہتے بہتے | آلگے خارِ مژہ ساحلِ داماں کے بیچ

گو دھجیاں کر اپنے گریباں اڑائے صبح | پر میرے چاک جیب کی خوبی نہ پائے صبح

روٹھے ہو گئے کب تئیں تم بات کچھ نہیں | دھڑکے ہے دل مرا کہ کہیں ہو نہ جائے صبح

مجھ پہ مت کھینچ تیغ ناز و ادا — میں ہوں کشتہ ترے اشاروں کا

کل جو اُسے دیکھ کر ہو گئے ہم بے خبر — ہنس کے وہ کہنے لگا پھر بھی ادھر دیکھنا

تجھ سے ظالم کو اپنا یار کیا — ہم نے کیا جبر اختیار کیا

وہ کماں ابرو مرا جب جبیں بابرو ہو گیا — چھوٹتے تیر نگہ دل میں ترازو ہو گیا

گر یوں ہی یہ دل درپئے آزار رہے گا — اک روز نہ اک روز مجھے مار رہے گا

یہ عہدۂ شب تم جو کیے جاتے ہو پیارے — کیا تب تئیں جیتا ہی یہ بیمار رہے گا

جیوں شانہ دسترس نہ ہوئی زلف یار تک — ہر چند سو جگہ سے یہ دل چاک ہو گیا

ہم چشم کیوں کہوں میں اسے شعلہ زار کا — عالم ہی کچھ جدا ہے دلِ داغ دار کا

سرکارِ بے خودی کا یہ مختار کار ہے — کیا اختیار ہے دلِ بے اختیار کا

گو کوئی کاٹ بھی لے سر ترے دیوانے کا — پر یہ سودائے محبت تو نہیں جانے کا

ہاتھ اُٹھتا نہیں اے یار جو سلجھانے سے — دل تری زلف میں اُلجھا ہے گرہ شانے کا

آیا جو یاد حلقۂ زلفِ بتاں مجھے — ہر داغ دل کا نافۂ تاتار ہو گیا

لگا دی دل میں آگ اے آہِ سوزاں کیا کیا تو نے — جلا دیتا ہے اپنے ہاتھ سے کوئی بھی گھر اپنا

تنہا نہ عشق میں یہ دلِ ناتواں جلا — مانند نخلِ شمع ہر اک استخواں جلا

سیلِ سرشک و آہِ شرربار سے مری — جوشش زمین بہہ گئی اور آسماں جلا

جس جگہ بیٹھے اُٹھ نہیں سکتے — زور عالم ہے ناتوانی کا

جیسا کہ دل پہ زخم ہے اس کے خدنگ کا — گلشن میں ایک گل نہیں اس آن رنگ کا

اُس شعلہ رو کے وصل کی شب یاد آ گئی — دیکھ اضطراب شمع پہ جوشش پتنگ کا

سامنے اُس کے رو نہیں سکتا — جب ارماں یہ بھی ہو نہیں سکتا

آگ سے طفلِ اشک ڈرتا ہے — دل کے داغوں کو دھو نہیں سکتا

اُس کا خدنگ داغِ جگر سے گزر گیا — کیا تیر تھا کہ صاف سپر سے گزر گیا

جلوے سے ترے چشم خورشید جھپکتی ہے
ٹھہرے ترے عارض پر کیونکر نظر عاشق

یہ حال کسی دشمن کو اللہ نہ دکھلاوے
جس طرح گذرتی ہے شام و سحر عاشق

روشن ہے آفتاب کے مانند داغِ دل
روزِ جزا تلک نہ بجھے گا چراغِ دل

گلزارِ محبت میں نہ پھولے نہ پھلے ہم
مانند چنار آگ میں اپنی ہی جلے ہم

لوہو کی طرح جم گئے تلوار کے منھ پر
ٹکڑے ہوئے پر آگے سے اُس کے نہ ٹلے ہم

بے رحم کسی نے نہ خبر لی ترے در پر
جوں نقشِ قدم رُل گئے پانوں ہی تلے ہم

نہ ہووے فتنۂ خوابیدہ ہر طرف بیدار
بتاں اگر گرہ زلف کو نہ باز کریں

جلوہ گر دل ہے دیدۂ نم میں
عکسِ گل جس طرح ہے شبنم میں

جان اُس کے نثار کر جوشش
بات رہ جائے گی یہ عالم میں

کریں ہیں جور کا تیرے ہی شکوہ یار آپس میں
جہاں مل بیٹھتے ہیں آشنا دو چار آپس میں

جفا سے تو نہ باز آوے وفا سے میں نہ درگزروں
ہوا ہے روزِ اول کیا یہی اقرار آپس میں

کیا ہوا اگر کوئی دم عشق میں ہم جیتے ہیں
مبتلا جو ہیں اس آلام میں کم جیتے ہیں

جاں بلب ہیں شبِ فرقت میں ولیکن جوشش
یار آجاوے تو بارے کوئی دم جیتے ہیں

رہتا ہوں اُس کے سایۂ تیغِ نگاہ میں
کرتا ہوں زندگی میں اجل کی پناہ میں

عبث تو یہ باتیں بناتا ہے ہم سے
جو کچھ ہے تیرے جی میں ہم جانتے ہیں

بیاں کیا کریں حال اپنا کسی سے
جو گزرے ہے ہم پر سو ہم جانتے ہیں

یاد جب تجھ کو یار کرتا ہوں
آہ بے اختیار کرتا ہوں

اُس تغافل شعار کی باتیں
میں کوئی اعتبار کرتا ہوں

مر گیا ہوں پر اُس کے آنے کا
اب تلک انتظار کرتا ہوں

یہ تمنا ہے کہ قربِ آئینہ ساں پیدا کروں
وہ مجھے دیکھا کرے اور میں اُسے دیکھا کروں

آرزو یہ ہے دل میں اے جوشش کہ میں گردش زدہ
اُس کے دامن کی طرح پانوں پر لوٹا کروں

کچھ کمی جاتی نہیں مژگانِ دلبر کی طرح
پیر جاتی ہی رگِ جاں میں وہ نشتر کی طرح

کرے ہی جیب کو جیسا یہ چشمِ گریاں سرخ
شفق سے ہو نہ سکے صبح کا گریباں سرخ

ہمیں تو رونے نے آخر یہ رنگ دکھلایا
سفید ہو گئیں آنکھیں ہوا گریباں سرخ

منت تاثیر اے آہِ سحرگاہی نہ کر
پر جو تجھ سے ہو سکے اس میں کوتاہی نہ کر

تو گرفتاری پہ میری کر نظر اے اشک چشم
یک بیک اس کی گلی میں مجھ کو رسوا ہی نہ کر

جوشش نہ ہات آئی کبھی تا دمِ وفات
دل اپنا لوٹتا ہی رہا زلفِ یار پر

اک روز مار ڈالے گا جوشش وہ تند خو
اے بے شعور اُس سے بہت لگ چلا نہ کر

لائی ہی تجھ تلک اجل اے یار کھینچ کر
تو رہ گیا ہی کس لیے تلوار کھینچ کر

جوشش عبث ہی عشق میں امیدِ زندگی
جیتے بچا ہی کوئی یہ آزار کھینچ کر

دیدار کی ترے نہ گئی آرزو ہنوز
ہم مر گئے پر آنکھوں میں پھرتا ہی تو ہنوز

ہمارے حال پر اُس کو نظر نہیں ہرگز
کسی کے دل کی کسی کو خبر نہیں ہرگز

صبا بھی دور کھڑی اپنے ہاتھ ملتی ہی
تری گلی میں کسی کا گذر نہیں ہرگز

زلف رکھ دل کو نہ چشمِ سیہ یار کے پاس
کوئی رکھتا نہیں بیمار کو بیمار کے پاس

ہجر میں ہوش و خرد تاب و تواں کوئی نہ رہا
جز گرفتاریِ دل تیرے گرفتار کے پاس

ہوا یہ حال مرا عشق میں کہ دشمن بھی
ملیں ہیں دستِ تاسف کریں ہیں یار افسوس

بسانِ شانہ ہوا چاک چاک میرا دل
لگی نہ ہاتھ تری زلفِ تابدار افسوس

ہووے نہ مرے دل سے لبِ یار فراموش
کرتا ہی نمک کوئی نمک خوار فراموش

مہتاب وار عشق میں اُس آفتاب کے
چھاتی سے میری پھوٹ کے نکلا ہی یار داغ

مائل نہ ہوں پناہ کی تدبیر کی طرف
دیکھوں ہوں جیوں نشانہ تہِ تیر کی طرف

کرنا جو قتل ہو تجھے ظالم تو کر گزر
کیا بار بار دیکھے ہی شمشیر کی طرف

ہنگامۂ یک محشر رکھتا ہی سرِ عاشق
خورشیدِ قیامت ہی داغِ جگر عاشق

امتحانِ بتاں سے کیوں ڈریئے — جان لیویں گے اور کیا لیں گے

فرہاد یہ بے فائدہ خاراشکنی ہی — گر کیجے کسی دل میں یہی کوہ کنی ہی

جوشش نزاکتِ کمرِ یار کیا کہوں — پیچیدگی تارِ نگہ اُس پہ بار ہی

سب اشک کے قطرے نظر آتے ہیں شرارے — کیا آگ برستی ہی مرے دیدۂ تر سے

منظور تم کو پیارے اگر امتحان ہی — پھر دیر کیا ہی لیجیے حاضر یہ جان ہی

جوشش کی چشمِ تر پہ یہ خارِ مژہ نہ ہو — آتی ہی فوجِ اشک یہ اُس کا نشان ہی

جس طرح دل کا داغ جلتا ہی — اُس طرح کب چراغ جلتا ہی

مجھ کو سنا سنا کے وہ کہتا ہی غیر سے — اس تیغ کو کسی پہ کبھی آزمائیے

دل میں بھری ہی آگ اور آنکھوں میں آب ہی — مانند شمع حال ہمارا خراب ہی

ابھی تیرِ نگہ ہوتا ہی دل کے پار اے جوشش — زرا اُس ترک سے آنکھیں لڑا دے جس کا جی چاہے

رخصت کے وقت سامنے حیران تھے کھڑے — جب وہ اُدھر چلا اِدھر آنسو ڈھلک پڑے

گرہ میں غنچوں نے نافے کے نافے باندھ لیے — چمن میں کھل جو گئی زلفِ مشک بو تیری

اس جفا جو کو دل دیا تو نے — اے دِوانے یہ کیا کیا تو نے

دردِ سر سے جہان کے چھوٹے — مار ڈالا بھلا کیا تو نے

روٹھ کر بیٹھے جو کوئی تو منا سکتے ہیں — اُس سے کچھ چل نہیں سکتا جو مچل کر بیٹھے

نت نئے عذر ہیں نہ آنے کے — ہم ہیں دیوانے اس بہانے کے

تیرے مشتاق کے نہ زور نہ زر ہاتھ میں ہی — شام سے تا بہ سحر حلقۂ در ہاتھ میں ہی

جوشش اک دن متوجہ اُسے کر چھوڑوں گا — نالہ و آہ کا سر رشتہ اگر ہاتھ میں ہی

جو میری یہ مژہ اشکبار ہی موجود — تو جس مکان میں جا ہو بہار ہی موجود

شبِ فراق کا ایذا تجھے دکھاؤں گا — مری بغل میں دلِ داغدار ہی موجود

ہم نے منھ پر نگاہ کی اُس کے — اُن نے تلوار ہی جڑ دی منھ پر

دل و دین دیا ہم رکھا کچھ نہیں — تجھے بھاویں اے بے وفا کچھ نہیں
کرے تھا رقیبوں سے شکوہ مرا — جو پوچھا تو کہنے لگا کچھ نہیں

سوز دل سے تری محفل میں جلا جاتا ہوں — شمع کی طرح کھڑا ہوں پہ گھلا جاتا ہوں
دود کی طرح میں دل سوختہ جاتا ہوں جدھر — اپنے احوال پہ عالم کو رلا جاتا ہوں

ہمراہ سیل اشک پھرے ہیں جہاں پھروں — یہ چشم تر لیے ہوے یارب کہاں پھروں
اُن نے پہلے ہی پہل پی ہے شراب آج کے دن — بولو دل کھول کے اے چنگ و رباب آج کے دن

ہم نہ کچھ بہر نام روتے ہیں — رونا ہے اپنا کام روتے ہیں
اس بنا گوش و زلف کی خاطر — صبح روتے ہیں شام روتے ہیں

تم نے تو پھیر دیا دل میں لیے جاتا ہوں — بہت پچھتاؤ گے یہ عرض کیے جاتا ہوں
دیکھیے ان میں سے کس کس کو وہ کرتا ہے پسند — دین و ایمان و دل و جان لیے جاتا ہوں

ٹھلانے کو تو پاس ٹھا یار کسی کو — پر دل میں جگہ دیجو نہ زنہار کسی کو
احوال پر آئینے کے آتا ہے مجھے رحم — اللہ نہ دے حیرت دیدار کسی کو

اگر بے تابی دل سے لکھوں کچھ اس کو مضطر ہو — تو اڑنے ہی لگے نامہ مرا بال کبوتر ہو
اُس تند خو سے دوستی پیدا نہ کیجیو — دیوانے اپنی جان کا سودا نہ کیجیو

توانائی تو کرتی ہے جدا آغوش سے مجکو — کرامت دیکھیو اے ناتوانی دوش سے مجکو
زرا میرے دل کو جلا دیکھیے تو — یہ جلتا ہے کیوں کر جلا دیکھیے تو

بخت بد ہونے نہ دے خون مرا اُس کے ہاتھ — گو کہ آجاؤں میں جیوں ڈھونڈھنا اُس کے ہاتھ
مر گیا ہوں پہ مری خاک ہے سرگشتہ ہنوز — لگ گیا تھا کہیں دامن کو زرا اُس کے ہاتھ

جب کرے خانہ معنت دست درازی کوئی — باندھ لیں وہ نہیں تری زلف رسا اس کے ہاتھ
سی میں جس وقت کہ مضمون کمر آتا ہے — بس کہ نازک ہے مجھے باندھتے ڈر آتا ہے

تیر اُس کا ادھر جو آوے گا — اپنی چھاتی سے ہم لگا لیں گے

دل کو اے عشق سوے زلفِ سیہ فام نہ کھینچ ۔۔۔ رہزنوں میں تو مسافر کو سرِ شام نہ بھیج

روشن ہی اس طرح دلِ ویراں کا داغ ایک ۔۔۔ اُجڑے نگر میں جیسے جلے ہی چراغ ایک

آہ کرنے کی بھی طاقت ہمیں ہیہات نہیں ۔۔۔ آہ کیا کیجیے دم مارنے کی بات نہیں

وصل کی شب کو مرا جی ہی نکل جاتا ہے ۔۔۔ جب کہ آواز یہ آتی ہی کہ اب رات نہیں

جس کے غم میں آہ ہم آرام سے واقف نہیں ۔۔۔ کیا غضب ہی وہ ہمارے نام سے واقف نہیں

نہ تنہا شدتِ گریہ سے مردم خوف کرتے ہیں ۔۔۔ مرے رونے کے آگے یار بادل پانی بھرتے ہیں

بوقتِ دم شماری بھی ہمیں جس کا تصور ہی ۔۔۔ نہ آیا اب تلک وہ بے وفا ہم اس پہ مرتے ہیں

برنگِ طائرِ تصویر ہیں ہم باغِ حیرت میں ۔۔۔ کب اپنے آشیاں سے صحنِ گلشن میں اُترتے ہیں

اے ستم ایجاد کب تک یہ ستم دیکھا کریں ۔۔۔ تو کرے غیروں سے باتیں اور ہم دیکھا کریں

کچھ تو نکلے آرزو دشنام دے تلوار کھینچ ۔۔۔ چشمِ حسرت سے کہاں تک دم بدم دیکھا کریں

دل نے اک نالہ کیا دردِ جدائی کے سبب ۔۔۔ ہم نے جب پہلو سے کھینچا یار تیرے تیر کو

شمع ساں کس نے مجھے پھولتے پھلتے دیکھا ۔۔۔ یوں میں وہ نخل کہ دیکھا بھی تو جلتے دیکھا

جاتے ہیں اس کے در سے پہ جانا محال ہی ۔۔۔ جس جا قدم پڑے ہی اُٹھانا محال ہی

وہ پاؤں اپنی چھاتی پہ رہتے جو تھے مدام ۔۔۔ آنکھوں کو بھی اب اُن سے لگانا محال ہی

کیا قہر ہی کہ بزم میں اُس شوخ کی مجھے ۔۔۔ سب کہتے ہیں کہ تجھ کو بٹھانا محال ہی

نہ فقط ہوش ہی اے عربدہ جو اڑتا ہی ۔۔۔ طائرِ رنگ ترا دیکھ کے رو اُڑتا ہی

ذوقِ پروازِ اسیراں پہ نظر کر صیاد ۔۔۔ ذبح کر چھوڑ دیا تو بھی لہو اُڑتا ہی

کس کی شنوں بات میں اے مہربان ۔۔۔ دھیان تو رہتا ہی تمھارا مجھے

صحبت اب یار میں اور مجھ میں ہی چوں شعلہ و خس ۔۔۔ جیوں جیوں میں اُس کو بڑھاؤں وہ گھٹاتا ہی مجھے

سخت تجھ بن قلق اس دل کو ستاتا ہی مجھے ۔۔۔ گہہ بٹھاتا ہی تو پھر گاہ اُٹھاتا ہی مجھے

یہ تو میں کیونکے کہوں کچھ نہیں بھاتا مجھ کو ۔۔۔ تجھ تو بھاتا ہی کہ اب کچھ نہیں بھاتا ہی مجھے

ان دونوں یار بے طرح جوشش ہاتھ پھیرے ہی ہر گھڑی منھ پر
چھپ چھپ کے دیکھتے ہو بہت اُس کو ہر کہیں ہوگا غضب جو پڑ گئی اُس کی نظر کہیں
اس کم لگا ہی پر تو جہاں اک خراب ہے آنکھیں اگر ملا دیں تو کافر غضب کریں
کہنا نہ کسی کا دل میں لایا جوشش ان سنگ دلوں سے دل لگایا جوشش
نہ کہنے میں دل ہے اب نہ ملتے ہیں بتاں جیسا میں کیا تھا ویسا پایا جوشش

**جہاندار** تخلص شاہ زادہ عالی تبار نامدار، ولی عہد شاہ عالم بادشاہ غازی، مرزا جوان بخت جہاں دار شاہ گاہے ذہن وقاد ش بصفات زبانی گہر فشانی می کند۔

این جواہر نظم اوست

ہیں بسکہ جز و تن مرے طاؤس وار داغ رکھتا ہے ایک ایک عجب ہی بہار داغ
رعنائی تیری دیکھ کے اے سرو باغ حسن جیوں لالہ دل پہ کھاتے ہیں سب گلعذار داغ
جدا ہو تجھ سے صنم سخت بے قرار ہوں میں یہ دیکھ آئنہ ساں چشم انتظار ہوں میں
ہے آفتاب کا سر پہ مرے جو سایۂ مہر بسان مہ لے جہاندار آشکار ہوں میں

**جرأت** دہلوی۔ اسمش یحییٰ امان ابن حافظ امان صاحب دیوان و از تلامذۂ مرزا جعفر علی حسرت است۔ در علم موسیقی و ستار نوازی طرفہ دستے دارد، و در تنظیم شعر ریختہ طبعش ملایم۔ در لکھنؤ و فیض آباد می گزراند۔ از زمزمہ ہاے فکر اوست

گزار گو ہر سرشک چشم سے دامان تر پایا تری دولت سے بس اے عشق ہم نے خوب بھر پایا
لگتی نہیں پلک سے پلک وصل میں بھی آہ آنکھوں کو پڑ گیا ہے مزا انتظار کا
چین اس دل کو نہ اک آن کسی دن آیا دن گیا رات ہوئی رات گئی دن آیا
بے خبر جلدی سے وہاں جانے میں یہ اب کم لگا آج عاشق کو ترے کہتے ہیں السلام لگا
جو کہ نازک دل ہیں اُن کا درد بے درمان ہے زخم پر گل کے کبھو دیکھا نہیں مرہم لگا

جنون۔ نامش شیخ غلام مرتضیٰ ابن شاہ تیمور متوطن جین پور سہسرام شاگرد مولوی محمد برکت مرحوم است۔ مدتے است کہ نابینا گشتہ در الہ آباد گوشہ نشین گردید۔ او راست

وجود اس جہاں کا عدم دیکھتے ہیں عجب خواب ہے یہ جو ہم دیکھتے ہیں
مٹے ہے تبھی پیچ و تاب اپنے دل کا جب اس زلف کا پیچ و خم دیکھتے ہیں

جودت مرشد آبادی۔ نامش رائے ہوے رام۔ از منسلکان نواب علاؤ الدولہ سرفراز خاں مغفور بود۔ چند سال است کہ قضا کرد۔ وے راست

واعظ تری بات دل سے کہنے کا نہیں پتھر کی تو چوٹ شیشہ سہنے کا نہیں
جا زاہد خشک تو ہے جب تک مرے پاس لو ہو مری چشم تر سے بہنے کا نہیں

میر شبیر علی جرأت دہلوی۔ از وطن بہ دکھن رفت و در آن دیار مقیم شد تہور شکار بیشہ معنی است۔ وے راست

بے خود جو ہوا اتنا تو دیکھ کے مے خانہ حیران ہوں میں کیونکر ہووے گا تو پیمانہ
زنجیر کے کرنے سے کرتا ہے جنوں دونا دیکھا نہیں اے جرأت تجھ سا کوئی دیوانہ
داغ گل پریشاں ان تری باتوں سے ہوتا ہے نکہ اتنا بھی اے بلبل تو فریاد و فغاں چپ رہ
ہم اپنے چھوٹنے کی کس طرح تدبیر میں بیٹھے بہار آئی ہے کیونکر خانۂ زنجیر میں رہتے
کیا اس کے بیاباں کو اس ابر کی پروا ہے گریہ ستی مجنوں کے تر دامن صحرا ہے

جولاں۔ نامش میر رمضان علی در عہد محمد شاہ مرحوم بود۔ از وست

رہتے ہیں رات دن خفا تجھ بن جیویں گے ہم سے شخص کیا تجھ بن

میاں جگن خالہ زادۂ شیر افگن خاں باسطی تخلص۔ در عہد محمد شاہ مغفور بود۔ از عمدہ زادہائے دہلی است و گفتگویش کیفیتے دارد۔

اس دل مریض عشق کو آزاد ہی بھلا چنگا ہو تو ستم ہے یہ بیمار ہی بھلا

زخم تازہ کی طرح چرخ کہن اے جرأت    ٹک ہنساتا ہے تو پھر خوب رُلاتا ہے مجھے
دل بھر کے ہے ٹک مصحفِ روجان دکھادے    سرگرم ہے آتش اِسے قرآن دکھادے
اک دم میں نالۂ دل ہفت آسمان ہلادے    فرمائشِ فغان ہے گر تو زبان ہلادے
جھڑتے ہیں لختِ دل یوں ٹک جنبشِ مژہ سے    نخلِ پُر از ثمر کو جیوں باغبان ہلادے
رہنے کی جا جہان میں ہم خوب پاگئے    جیوں دردِ اہلِ درد کے دل میں سماگئے
ہم گلشنِ جہان میں جیوں آتشین انار    اک دم کی زندگی میں تماشا دکھاگئے
کچھ ہم تو نہ سمجھے کہ شبِ وصل کدھر تھی    ٹک زلف سے رخ پر جو نظر کی تو سحر تھی
عزیزو وصل کی شب ہم جو رو رو کر نہ سوتے تھے    سو اندیشہ ہمارا وہ ز ہجر کا اِس دن کو روتے تھے
نہ دیکھوں کیوں اُسے مجبور ہوں میں اے جرأت    کہ آنکھ اُدھر مری بے اختیار پھرتی ہے

جوآن دہلوی۔ نامش کاظم علی۔ در لکھنؤ می گذراند۔ کلامش جوش و خروش دارد۔

تمنا ہے اُس کا درس دیکھنا    مجھے اور میری ہوس دیکھنا
دیکھ کر صحن چمن میں تجھے خنداں گل و صبح    رشک سے کرتے ہیں چاک اپنے گریباں گل و صبح
ہے بنا گوشِ بلوریں پہ یہ آویزۂ لعل    یا نئے رنگ ہوئے آج نمایاں گل و صبح
خدا کے واسطے بھولے سے لب پہ تیرے کبھی    جو آوے نام مرا مت زبان رکھ لب پر
اُٹھا دیں جب ترے پہلو سے آہ مجھ کو غیر    قسم ہے اپنی تمھیں میری جان رکھ لب پر
تیرے منہ سے ہر کوئی دیتا ہے پیار سے رو مجھے    منہ لگاتا ہی نہیں افسوس لیکن تو مجھے

جوہر دہلوی۔ اسمش مرزا احمد علی۔ آبائش از مردم ایران بود۔ بعہدِ شاہ جہاں بمعرکۂ خانہ جنگی بر ناقت دو دستے کشتہ شد۔ از وست

آتش دہِ چمن ہو یا برقِ آشیاں ہو    اے مرغِ نالہ کچھ ہو اک شب تو پرفشاں ہو
شاید کہ پہنچے تجھ تک واماندہ کوئی ہم سا    آوارۂ بیاباں اے گردِ کارواں ہو

محمد علی خان روہیلہ واقع شد بہ جرأت تمام کشتہ شد۔ در انشاے ریختہ سلیقۂ نیکو داشت۔ و تا بآن در این فن بہرۂ وافی ازو بر داشت۔ او راست

خط نے ترا حسن سب اڑایا  ‌ ‌ یہ سبز قدم کہاں سے آیا

جب آخر ان چمن میں ہوئی آشنائے گل  ‌ ‌ تب عندلیب رو کے پکاری کہ ہائے گل

**حزیں** دہلوی۔ اسمش میر محمد باقر شاگرد مرزا مظہر بود۔ بہ عظیم آباد رسیدہ برفاقت سعید احمد خاں صولت جنگ بسر می برد۔ صاحب دیوان و کلامش درد انگیز این چند بیت از افکار توجہ آثار اوست

غم نے آباد کیا خانۂ ویراں میرا  ‌ ‌ ابر مژگاں سے ہوا سبز بیاباں میرا

گوارا ہو گیا دل پر ہمارے جور یار آخر  ‌ ‌ ہیں درد و الم سے ہو گئی صحبت برآر آخر

خوب سوجھا ہے مزہ عشق میں رسوائی کا  ‌ ‌ معتقد جی سے ہوں اس دل کی میں دانائی کا

دلبروں میں سے لیا ڈھونڈھ سجن تجکو ہی  ‌ ‌ میں دوانا ہوں ان آنکھوں کی شناسائی کا

ایک دن دریا نے دیکھا تھا مرے رونے کا جوش  ‌ ‌ روز و شب ہوتا ہی غیرت سے تہ و بالا ہنوز

دل دے کر اپنا کیوں عبث افسوس کھاتا ہی دل  ‌ ‌ جاتا رہا جب ہاتھ سے پھر ہاتھ کب آتا ہی دل

غم نے لیا ہے گھیر مجھے یہاں تلک کہ اب  ‌ ‌ دیتا ہے ساتھ دینے سے مجھ کو جواب دل

ملنے کے دن جو اشک نکلتے ہیں کچھ نہ پوچھ  ‌ ‌ نکلے ہی دیکھنے کو ترے ہو کر آب دل

آثار دیکھ کر کے خزاں کا چمن کے بیچ  ‌ ‌ کیونکر کرے نہ ہائے حزیں اضطراب دل

فصل گل کی ہو چکی کیا دیکھ ہوں گے شاد ہم  ‌ ‌ کچھ کرا اے صیاد اب ہونے کے نہیں آزاد ہم

رحم آتا ہے مجھے اس مشت خاک بنی پہ ہائے  ‌ ‌ خوبرویوں کی ہوا میں یوں گئے برباد ہم

کیوں نہ ہووے شاد ہم سے حضرت مجنوں کی روح  ‌ ‌ عشق کے صحرا کو رکھتے ہیں حزیں آباد ہم

لوگ کہتے ہیں ہمیں اس دل کے سمجھانے تئیں  ‌ ‌ کیونکے سمجھاویں کہو ہم ایسے دیوانے کے تئیں

ہو رہا ہے درد و غم سے عشق کے ایسا خفا  ‌ ‌ مستعد بیٹھا ہے ہو کر جی نکل جانے کے تئیں

چھوڑ عارض، دل نے گھیرا زلفِ شبگیں فام کو — صبح کا بھولا غنیمت ہے جو پہنچا شام کو
لگا خوبانِ نو خط سے یہ ملنے — گھسیٹا پھر مجھے کانٹوں میں دل نے

مولوی آیت اللہ جوہری تخلص۔ متوطن پھلواری کہ از توابع عظیم آباد است۔
صاحب علم و درویش مزاج بود۔ گاہے سخنے از دسری زد۔

لگایا عشق نے آ مجھ دل بے تاب میں آتش — کہ دے ہے جیوں مہوس بوتہ سیماب میں آتش

جنون۔ از دوستان خواجہ میر درد است۔ در سخنوری عقل رسا دارد۔ این ابیات
از تذکرۂ میر محمد تقی نقل نمودہ بہ تحریری آرد۔

دیکھ گردش کو تری چشم کے پیمانے کی — مجھ کو خواہش نہ رہی جام نہ میخانے کی
کبھی گرتا تھا قدم پر کبھی ہوتا تھا نثار — کیا بھلی موت ہوئی رات کو پروانے کی
جب سے صورت میں تری زلف کا کوچہ دیکھا — راہ بھولی ہے مجھے کعبہ و بت خانے کی
آفتِ جاں ہو گئی آخر یہ بینائی مجھے — جو بلا کیسے سو ان آنکھوں نے دکھلائی مجھے
مجھ کو لے زلفوں سے الجھاتا ہے یہ دل خط کے بیچ — پیچ دیوے گا کہیں آخر یہ سودائی مجھے

## حرف الحا

حشمت۔ اسمش سید محتشم علی خاں ولد میر باقی برادر میر ولایت اللہ خاں از
مشاہیر سخنوران دہلی است۔ شعر فارسی در کمال لطافت می گفت و ریختہ ہم گاہے
بنا بر جودت طبع انشا می کرد۔ در زمان محمد شاہ بادشاہ دہلی از دنیا رحلت نمود۔ از دست

نکہتِ گل نے جگایا کسے زنداں کے بیچ — پھیر زنجیر کی جھنکار پڑی کان کے بیچ
بہار آئی دوانوں کی خبر لو — اگر زنجیر کرنا ہے تو کر لو
جھلکی آ فوجِ گل اور عندلیبوں کی پکار آئی — ارے بیٹھا ہے کیا وہ دیکھ دیوانے بہار آئی

محمد علی حشمت۔ از ہم صحبتان میر عبد الحئی تاباں بود۔ خود را بہ علیہ زنان می آراست۔
اما شجاعت مردان داشت۔ گویند ہمراہ قطب الدین خاں بہ مراد آباد کہ محاربہ بالپسران

جی جلا بیٹھوں تو دل کہتا ہی ہاں ترک ادب — آستاں بوسی سے ہوتا ہی یہاں ترک ادب

اپنی تلوار کو رہنے دے میاں میان کے بیچ — یوں ہیں عالم ہوا جاتا ہی تری آن کے بیچ

مو بمو شانے نے ڈھونڈھا نہیں ملتا تس پر — گم ہوا ایسا یہ دل زلفِ پریشان کے بیچ

باۓ لے لاکھوں زلیخا سے پڑے پھرتے ہیں — کئی یوسف ہیں تری چاہِ زنخدان کے بیچ

دل ہوا غم میں آب کی سی طرح — پر جلے ہی شراب کی سی طرح

ہاتھ میں جام لے ملا ہم سے — صبح کو آفتاب کی سی طرح

چھپاؤں اشک گلگوں کو میں کس طرح — گریباں ہو رہا ہی جابجا سُرخ

اشک پر اشک چلا متصل آوے باہر — یاں تلک رودیں کہ آنسو سے دل آوے باہر

بعد مرنے کے ہماری خاک کو برباد کر — دی بگولے کو کہ لے مجنوں کا گھر آباد کر

عجب رونق ہوئی آنے سے خط کے — ہوا رخسار تیرے کا چمن سبز

جفا کرکے نہ کھووے ہاتھ سے جان — نہ پاوے گا پھر ایسا باوفا دل

عبث ہم عشق میں روتے رہے ہاے — پسیجا کبھی نہ اے ظالم ترا دل

خدا کے واسطے اے شمع رو آکر خبر لیجیو — مبادا بجھ نہ جاوے آہ سے میری چراغِ دل

وصالِ یار نہ ہو جب تلک جیوں کیونکر — مرے تو سینے میں بسمل ہی اس انتظار میں دل

تیرے جمال جہاں گیر سے بنے کیونکر — میں ایک تیرا دِوانا ترا ہزار میں دل

تب تو تھا ہم ہی پہ سب پیار ترا اے ظالم — اب ہے سب خلق گرفتار ترا اے ظالم

درد میرے کی دوا تو نہیں کرنے کا کبھو — یوں ہی تڑپھا کرے بیمار ترا اے ظالم

عرسِ شاید حضرتِ مجنوں کا ہی جو اس طرح — چشم آہو سے چراغاں آج ہی صحرا تمام

کوئی سمجھاتا نہیں اس میری چشمِ تر کے تئیں — یہ عبث روٹھے ہی کچھ پروا نہیں دلبر کے تئیں

زلف و رخِ یار دیکھتا ہوں — کیا لیل و نہار دیکھتا ہوں

وعدے تو بہت ہوئے ہیں جھوٹے — اب یہ بھی قرار دیکھتا ہوں

اُس بےوفا کے عشق میں کچھ ہم کو جس نہیں ۔ بانوں تلک بھی ہائے ہمیں دسترس نہیں
ویران ہو سے خزاں سے چمن یہاں تلک کہ ہم ۔ چاہیں کہ جل مریں تو کہیں خار و خس نہیں
توفیق دے خدا کہ یہ نالے سے چپ رہے ۔ آخر کو دل مرا ہے الٰہی جرس نہیں
کیا ان دنوں میں دھوم مچائی تھی اگلے سال ۔ جاتی چلی بہار حزیں ہائے بس نہیں
آوے نہ کیونکہ رشک مجھے برگ پان ستی ۔ لیتا ہے کیا مزہ وہ سجن کے لباں ستی
خوباں کے درد و غم نے کیا ناتواں مجھے ۔ یہاں تک کہ مو بھی تن پہ ہوے ہیں گراں مجھے
کیونکر کروں جفا کی شکایت میں اُس ستی ۔ کرتا ہو وہ وفا میں کہیں امتحاں مجھے
وفا میری اگر جور و جفا تجھ کو نہ سکھلاتی ۔ تو کیا آرام سے یہ زندگانی ہائے کٹ جاتی
کچھ کٹے ہجر میں کچھ وصل میں گریاں گزرے ۔ کیا مری عمر کے دن ہائے پریشاں گزرے
شان مجنوں کی کسو کی نہ رہی نظروں میں ۔ خیل آہو میں جو ہم چاک گریباں گزرے

**حیدری** - اسمش غلام حیدر موطنش معلوم نہ شد - ازوست

تمھاری یاد میں اے گلبدن آنکھوں کے لوہو سے ۔ مژہ کے ہاتھ میں یاقوت کے دانوں کا مالا ہے

میر محمد حیات متخلص بہ **حسرت** و ملقب بہ ہیبت قلی خاں - متوطن عظیم آباد - چند سال بخدمت داروغگی عرض نواب سراج الدولہ ناظم بنگالہ صرف نمود - الحال کہ سنہ ۱۱۹۲ ہجریست در زمرۂ متوسلان نواب مبارک الدولہ بہ پریشانی بسر می برد - نکتہ سنج خوش بیان و سخنور شیریں زبانست دیوانش دو ہزار بیت - ازوست

رات کا سیج ہوا یہ خواب مرا ۔ مل گیا صبح آفتاب مرا
تمھیں خدا کی سوں اے جان لو ہوا سو ہوا ۔ بھلا دو غصّے کو آؤ چلو ہوا سو ہوا
تک مرے زخموں کے تئیں آ دیکھ اے رشکِ بہار ۔ کوچۂ گلزار ہے زخمہ ترے ہر تیر کا
ہم نے جو اس شراب میں دیکھا ۔ جام جم میں نہ خواب میں دیکھا
بسکہ دکھ دیتا ہے میرے دل کو وہ بد خو مرا ۔ کل نہیں پاتا ہے لمحے درد کے پہلو مرا

حسرت تو دوانا ہی اُسے کون منادے　　جاتا ہی مرا جان چلا رو ٹھ کے لڑ کے

ترا غرور مرے عجز کے مقابل ہی　　اُدھر پہاڑ اِدھر ایک شیشۂ دل ہی

رباعی

ناشاد کا میری کلال (کذا) جی سے نہ گیا　　جب تک میں جیا ملال جی سے نہ گیا

یہ لوحِ مزار پر ہماری لکھنا　　ہم گئے پہ ترا خیال جی سے نہ گیا

رباعی

میخانوں میں کیا پھرے ہی مٹکی مٹکی　　زاہد واعظ سے دور بھٹکی بھٹکی

قاضی سے ڈرے نہ محتسب سے کافر　　یہ دخترِ رز ہی جس سے اٹکی اٹکی

**حسرت** مراد آبادی - اسمش مراد علی - از موزونانِ عہد شاہ عالم است - وے راست

کیا قافلے یاروں کے آگے کہیں ٹھہرے ہیں　　فریاد جرس کم ہی یا کچھ ہمیں بہرے ہیں

**حبیب اللہ** از احوالِ او اطلاع نیست غیر ازین شعر او کہ مرقوم می شود -

سوز باں سے مو بمو کتا ہوں میں شانے کی طرح　　ہاتھ میں تجھ زلف کے ہی دل کے اُلجھانے کی طرح

شیخ محمد حاتم **حاتم** - موطنش دہلی و معاصر نجم الدین آبرو بودہ - زبانش با زبان ولی

دکھنی مناسبت دارد - میر عبد الحیٔ تاباں از تلامذۂ اوست - شاعرِ فصیح بیان و سرآمد ریختہ

گویان - دیوانش دو ہزار بیت بلکہ زیادہ - ازوست

رشتۂ عمر اگر تار گریباں ہوتا　　تو بھی گردن پہ مری بار گریباں ہوتا

شانہ نہ کیجو زلف میں زنہار دیکھنا　　بہتوں کے دل ہیں اس میں گرفتار دیکھنا

ہوں تری محراب ابرو کا غلام　　کیوں پھرے قبلے ستی اب رو مرا

حاتم بیکس کا تجھ بن کون ہی　　کون ہوگا جو نہ ہوگا تو مرا

رخسار گل و غنچہ دہن چشم ہی نرگس　　اِس طرح کا گلزار نہ دیکھا تھا سو دیکھا

میں یار پر اپنے آج حسرت — کچھ زور بہار دیکھتا ہوں

آرام دیویں عشق میں یاد کھ دیا کریں
ان ظالموں کی جو ہو رضا سو کیا کریں

کعبے بھی ہم گئے نہ گیا ان بتوں کا عشق
اس درد کی خدا کے بھی گھر میں دوا نہیں

سنا ہے آج میخانے میں جام مے پرستوں نے
لٹا یا دین و دنیا دو نوبت اس کو کہتے ہیں

ہم دوانوں ہی کے نہیں عشق میں گھر جلتے ہیں
اس محبت میں پرندوں کے بھی پر جلتے ہیں

دیکھ اس لب کو ترے آگ ہیں لعل و یاقوت
تیرے دانتوں کی جھلک سیتی گہر جلتے ہیں

ان پتنگوں کی میں جرأت پہ موا جاتا ہوں
بے کلیجے ہیں یہ کم بخت تھر جلتے ہیں

تو جو دل گرمیاں کرتا ہے گا مجھ سے ہر دم
دیکھنے والوں کے حسرت سے جگر جلتے ہیں

کوہکن مجنوں کی جو کچھ گت ہوئی
عشق کی سختی کی اک بابت ہوئی

کوہکن کے حق میں لے شیریں سمجھ
جی کی دشمن تیری ہی الفت ہوئی

اے دل ہوش میں آ یار ساقی ہو چکا ہے
گلے میں ہاتھ دے کس پیار سے پیالا پلاتا ہے

جدائی کی ہوا دہکا گئی کیا آگ سینے کی
لگے اٹھنے بھبھوکے آہ کے گئی طرح جینے کی

ہماری چشم تر کیوں سرخ تر ہے
ترے لب کے تصور کا اثر ہے

بہار آتے ہی حسرت دیکھیے ہائے
مجھے اپنے دوانے دل کا ڈر ہے

تصور نے کمر تیری کے یہاں تک نقش پکڑا ہے
کہ میرے شیشۂ دل بیچ گویا بال ڈالا ہے

کیا کہوں اپنے دل کی ڈرتا ہوں
بے طرح تجھ پہ پیار آتا ہے

آج گل پیرہن ترا حسرت
کیا لٹاتا بہار آتا ہے

آرزو کوئی نہ لگی آہ کنارے دل کی
ناؤ سی ڈوب گئی جان ہمارے دل کی

ایک دن سنگ دکھاؤں گا میں درپن کو ترے
ہر گھڑی منہ پہ کھڑا رہتا ہے درشن کو ترے

وہ گرم جوشی رقیبوں سے جب کرے ہر دم
کہو تو کس طرح حسرت کا جی جلا نہ کرے

چلا آتا ہے وہ قاتل سپاہی
مجھے تو سرخرو کیجو الٰہی

جو ہوے گھائل نگہ کی تیغ سے اُس شوخ کی — دیکھتی نہیں اُن کی چشمِ زخم مرہم کی حسرت

یاد کر کے جامہ زیبوں کے چُنٹے دامن کا گھیر — ہاتھ دوڑاتا ہوں وحشت سے گریباں کی طرف

یکایک ہو گیا ہم سے جدا دل — نہ تھا گویا کبھی کا آشنا دل

دل میں یوں ہی تجھ خیالِ چشم کے آنے میں دھوم — مچ رہی ہی جس طرح مستوں سے میخانے میں دھوم

تم نہ بولو گو کہ عاشق جان دیویں آپ سے — ہو گئی اے پیارے تمھارے منہ سے فرمانے میں موم

کافر اتنا کیوں کرے ہی ہم سے ہو کر رام رم — حال میرا دیکھ لے کر ظلم اُسے خود کام کم

دور میں تیرے نین کے مست ہی عالم مدام — کیوں نہ ہو اس غم سوں گردان لیکر جام جم

کیا ہوا گر پیچ کھا کر دل میں رکھتا ہی گرہ — تاب کیا اُس میں جو مارے زلف سے آ دام دم

جیوں کہا قاصد نے چل حاتم بلایا ہی تجھے — دل ستی جاتا رہا سنتے ترا پیغام غم

تو نہ آیا اُس طرف جس جا ہوے ہم فرشِ راہ — مفت خاک اپنی کو ہاتھوں سے دیا برباد ہم

جز آہ و نالہ اور مرا ہم نفس نہیں — پر ہائے کیا کروں کوئی فریاد رس نہیں

کون سر ہی کہ ترا اُس کو نہیں ہی سودا — کون انکھیاں ہیں کہ تجھ جور سے خونبار نہیں

بڑا جنجال ہی کب ہو سحر گنتے کٹیں گھڑیاں — ستمگن کی سیہ زلفوں کی ہیں راتیں بہت بڑیاں

ملا وہ دلربا بجلی ادا حاتم کے طالع سے — کہ جب رو رو کے آنکھوں سے لگیں برسات کی جھڑیاں

دکھاؤ مت غضب کے تیوروں سے بار بار انکھیاں — کہ میرے دل اُپر کرتی ہیں جیوں تلوار وار انکھیاں

محبت کی زمیں پر اشک کے دانوں کو بوتی ہیں — تمھارے شوق میں رو رو کے لگی زار زار انکھیاں

تو صبح دم نہ نہا بے حجاب دریا میں — پڑے گا شور کہ ہی آفتاب دریا میں

چلو شراب پئیں بیٹھ کر کنارے آج — کہ ہووے رشک سے ماہی کباب دریا میں

صنم کی زلف کی لہروں کے پیچ سے حاتم — نہیں ہی موج یہ ہی پیچ و تاب دریا میں

تجھ پہ قربان سر کہے تو کروں — جی میں تیری نذر کہے تو کروں

دل گیا پھوڑ تجھ نگہ کا تیر — اب نشانہ جگر کہے تو کروں

آنکھوں سے برستے ہیں مری اشک کے موتی
یہ ابر گہر بار نہ دیکھا تھا سو دیکھا

اُس شمع رو نے رات کو آ گھر جلا دیا
روشن کیا چراغ مرا دل بجھا دیا

دل مرا ال کے بتاں ساتھ مسلماں نہ ہوا
سخت کافر ہے کہ کافر ہو پشیماں نہ ہوا

کیا بڑا عیب ہے اس جامۂ عریانی میں
چاک کرنے کو کبھو اس میں گریباں نہ ہوا

مثال بحر موجیں مارتا ہے
کیا ہے جن نے اس جگ سے کنارا

لیا اُس گلبدن کا ہم نے بوسہ
تو کیا جو مار رقیبوں نے ہمارا

ساقی مجھے خمار ستا دے ہے لا شراب
مرتا ہوں تشنگی ستی ظالم پلا شراب

وصف آنکھوں کا لکھا ہم نے گل بادام پر
کر کے نرگس کو قلم اور چشم آہو کی دوات

ہنستے نظر پڑا ہے مجھے گلعذار آج
دل کے چمن میں پھر کے ہوئی ہے بہار آج

حاتم خوشی سے کھول نین اور نگاہ کر
مدت کے بعد یار ہوا ہے دو چار آج

ایک دن ہاتھ لگا یا تمہارے دامن کو
اب تلک سر ہے خجالت سے گریبان کے تہ

حلقے میں بندگی کے تری دل سوں ہوں صنم
ابرو کو مت چڑھا تو مجھ اوپر کماں کی طرح

سالار قافلہ ہوں میں اہل جنون کا
جاتے ہیں اشک چشم مرے کارواں کی طرح

ایک تو تھا ہی تمہارا مسکرانا بے طرح
تس اُوپر سیکھے ہو اب آنکھیں لڑانا بے طرح

اُس کمان ابرو کے اب ہاتھوں سے جی کیونکر بچے
اُن نے تاکا ہے مرے دل کا نشانا بے طرح

برستا ہے سراپا خون مردم
ہیں ظالم اس قدر تیرے نین سرخ

سجن نے یاد کر نامہ لکھا اور ہم رہے غافل
بجا ہے معذرت لکھنا مجھے کاغذ خطائی پر

آج نرگس کو قلم کر کے سجن لکھتا ہوں
وصف آنکھوں کا تری کاغذ بادامی پر

جان و دل سب لے گیا ظالم نے کچھ چھوڑا نہیں
اک نگہ کا مانگتا ہے مجھ ستی تاواں ہنوز

تمہاری مے کشی کا سن کے چرچا لعل لب میرے
تمہیں لائی نذر کھر رنگ کے پیالے بنا نرگس

قدر نہیں مجنوں کے بھرنے کا شب ہجراں کے بیچ
حق میں اُس کے دیدۂ آہو ہوے بن بن چ

تو مصر میں ہو خواہ تو ہو کنعاں میں — تجھ سے یوسف کا خریدار کہاں ہے کہ نہیں

بیا لش کیا مجنوں صفت یکسر بیاباں کوں — نہ پہنچا دامن صحرا مرے چاک گریباں کوں

سلٹ گیا مانند مو سودا میں جل جل کر — نہ چھوڑا تو بھی زلفوں نے تری مجھ سے پریشاں کوں

یں وہ کبھو برسے ہے یہ برسوں برستی ہے — تقابل مت کرو باراں سے میری چشم گریاں کوں

ہیں داستانِ عشق میری سن کے اے حاتم — کیا اُستاد آخر بلبلاں نے مجھ غزل خواں کوں

رو کے ہم نے جان دیا اُس کے روبرو — تو بھی کبھو وہ ہنس کے نہ بولا کہ تو نہ رو

سے سجن کے دل کو جنھوں نے بُرا کیا — اُن کا کبھو جہاں میں الٰہی بھلا نہ ہو

ں عاشقوں پہ جور و ستم اس قدر کرو — عالم کا ڈر نہیں تو خدا کا تو ڈر کرو

ہے نگیں پہ اِسم تمھارے کا نقش ہے — نام اپنے کے سبب تم اُسے نامور کرو

اں نہیں ہے شوخ ستم گر کو دیکھنا — دل کو نذر کرو تب اُس اوپر نظر کرو

اکر تلخ باتیں مت کرو پھیکا مرے دل کو — کبھو تو ترش روئی چھوڑ کر اب شکر دیکھو

تھر اس پری رو کو کیا ہم شیشۂ دل میں — ہماری عاشقی کے نقش کا یارو اثر دیکھو

یار گزرا ہے دل سے تیر نگاہ — کوئی اُسے کارگر کہو نہ کہو

صندلی رنگ یار بن جینا — درد سر ہے اگر کہو نہ کہو

ن چمن میں بیٹھ کے مے نوش مت کرو — گُل کو نگہ کے جام سے بیہوش مت کرو

ں بات کو ہماری رکھو جان سا کان میں — گر دشمنوں کا ڈر ہو سجن گوش مت کرو

روں ہے جاں فشاں ہے غلام قدیم ہے — حاتم کی بندگی کو فراموش مت کرو

مع رویوں کی لگن میں جل کے خاکستر ہوا — عشق کے کشور کا میرے نام بہدا نہ کرو

ں اب کہ جہاں میں یگانوں سے کیا کرول — جینا ہوا محال مجھے آشنا کے ہاتھ

زاد ہو رہا ہوں دو عالم کی قید سے — بینا لگا ہے جب ستی مجھ بے نوا کے ہاتھ

کیا بلا لاوے گا ہم پر نالۂ شب گیر آہ — ہو نہیں سکتی کچھ اُس کی ہم ستی تدبیر آہ

دعوت لکھتے سوں تمھاری چشم کالے فتنہ جو — مجھ کو واجب ہے قلم گر نرگس شہلا کر

یاد کر کے تیغ ابرو کو تری اے خوش نین — نیم بسمل کی طرح میں کب تلک تڑپھا کر

جن جبیں کو دیکھ حاتم مشتری ہووے نثار — ماہ کو کس طور اُس بے مہر کے ہمتا کر

اُس کی جفا کی غیر سے فریاد کیا کروں — گزری سو گزری پھر پھر اُسے یاد کیا کر

میری بساط شیشۂ دل تھا سو دے چکا — تیری نذر میں اب اے پری زاد کیا کر

آکر بسا ہے جب سوں وہ بادہ نوش دل میں — مانند مستیِ مے آتا ہے جوش دل

دُر فشانی تھا ادایل کام مری چشم کا — اب ہمارے اشک خونین لعل ہوتے ہیں

لوحِ دل پہ نقش ہیں میری ترے حرفِ درشت — اب تلک مٹتے نہیں ہر چند دھوتے ہیں

حیرت ہے نت مجھے کہ اُس سجن بن — کیونکر کے میں اب تلک جیا ہوں

اُس شمع کی میں لگن میں جل جل — پروانہ صفت ہو جی دیا ہوں

ترے لبوں کو میں تنگ نبات کہہ تو کہوں — دہن کا وصف ترے منہ سے بات کہہ تو ک

مجھے گمان نہ تھا تس پہ ماہ رو آیا — میں ایسی رات کے تئیں چاندرات کہہ تو ک

تمھارے خط کے پہ ظلمات بیچ چاہ ذقن — بجائے چشمۂ آب حیات کہہ تو ک

اُس وقت دل مرا ترے پنجوں کے بیچ تھا — جس وقت تو نے ہاتھ لگایا تھا بات ک

آج کس ہمدرد بیکس کے ہوا اس گلشن میں کھیل — ہاتھ دھو بیٹھی ہے روتے روتے بلبل چشم

ہر قدم پر اُس کے چلنے سے ہوا ہے فرش گل — نقش پا سے اپنے قالی ہے بچھائی باغ

کیا کروگے لے کے اب دل کو مری جاں ہاتھ میں — شیشے ٹوٹے کو کہیں لیتے ہیں خوباں ہاتھ

شانۂ مژگاں بنا کر مو بمو کنگھی کروں — جو کبھی آوے تری زلف پریشاں ہاتھ

دل دِوانوں کے پہ نمعل کی طرح اُڑتے ہیں — اس بیاباں میں کیا ایک بھی صیاد نہ

ہم نے پوچھا کوئی حاتم بھی تمھارا ہے غلام — کہا ہووے گا کوئی اب تو ہمیں یاد نہ

سدا ظالم جو کرتا تھا جفا ہو کر خفا مجھ کوں — میں پھر جاتا ہوں پاس اُس کے ہوئی ہے کیا بلا

جہاں کے خوبصورت دیکھ تجھ مورت کو مجلس میں
ہوے خاموش حیرت سوں گویا پتلے تھے سب کل کے

سجن جاتم تری ہر آن پر قربان جاتا ہی
تری سج کے، اکڑ کے، چال کے، اور زلف کے بل کے

کیا ظلم ہی کہ سب سے بجز تیغ بات نہیں
کیسے ابھی تو دم میں جدا تن سے سر کرے

دیکھ لے میرے من ہرن ہارے
تیری آنکھوں سے من ہرن ہارے

ڈوبی رہتی ہی سدا اشک کے پانی میں مگر
پتلی آنکھوں کی مری مردم دریائی ہی

نظر کرتے طرف اس کے دہن کے
گئے غنچوں کے ڈھل گردن کے منکے

کف پا دیکھ تیرے مخمل سے
چشم نرگس کو خواب آتا ہی

میں نے جس روز کہ دیکھے تھے ترے بال کھلے
مو بمو مجھ کو اسی دن سے پریشانی ہی

گھات جدھر من ہرن لگا رمنے
دوڑ لیو یہ شکار جاتا ہی

خم ابرو کی یاد سے دل پر
زخم ناخن ہلال ہوتا ہی

چل چمن میں کہ فیض قد سوں سرو
ہر قدم میں نہال ہوتا ہی

ایک سے ایک گھٹا دل میں سرس آتی ہی
ہر گھڑی لد پہ ترے جا کے برس آتی ہی

موسم گل کا مگر قافلہ جاتا ہی کہ آج
سارے غنچوں ستی آواز جرس آتی ہی

صنم کو دیکھ کر دکھ درد اپنا بھول جاتا ہوں
ٹک اک ہنس بولنے میں غنچہ لب کے پھول جاتا ہوں

تجھ خال کے خلل سوں مرے دل میں دل نہیں
آرام زندگی کا مجھے ایک تل نہیں

پہن کر جامہ بسنتی کو جب آیا گھر سوں
دیکھ آنکھوں میں مرے پھول گئی ہی سرسوں

گھٹا تجھ بن مجھے یہ آج کاری
لگے ہی دل پہ ہر بوندی کٹاری

گھٹا کر دل مرا وہ ابر رحمت اٹھ گیا برسے
لگی ساون کی جھڑ اس غم سے ہر دیدۂ ترسے

ہی زندگی جو دیوے آب حیات لب سوں
مرتے ہیں تشنگی سے کہتے ہیں ہم پیاسے

سجن غصے میں جب آتا ہی مجھ کو جی سے بھاتا ہی
کہ غصے کے بہانے سے مجھے آنکھیں دکھاتا ہی

اُس سُناری سیمبر کے کیوں نکے جاؤں ہاٹ میں
زرگری کر کے نکھار رکھتا ہی کانٹے باٹ میں

اس ارادہ پہ اگر سارے مصور جمع ہوں — کھینچ نہیں سکنے کی میری آہ کی تصویر آہ

اُس کماں ابرو سے کا ہے کو ہوا تھا چار چشم — لگ گیا دل پہ پلک لگتے نگہ کا تیر آہ

جن نے دیکھی لاش حاتم کی یہی کہتا گیا — اس جواں کو کن نے مارا آج بے تقصیر آہ

بتیسی اس طرح ہنسنے میں تیری اب جھمکتی ہے — کہ سب کہتے ہیں اس کو آج کیا بجلی چمکتی ہے

ترے رخسار و قد نے دھوم ڈالی ہے گلستاں میں — اُدھر بلبل سسکتی ہے اِدھر قمری بلکتی ہے

دو چار اب تجھ ستی کیوں کر ہو ہم چشمی کے دعوے — کہ نرگس کی چمن میں دیکھتے گردن ڈھلکتی ہے

پری ہم جان کر اُس کو چھپا یا شیشۂ جاں میں — یہ تو بھی دختر رز پردۂ مینا سے تکتی ہے

مزا لے کے جلنے کی طرح سے شمع واقف ہے — جلے تو ہے پر اس لذت کے تئیں پروانہ کیا جانے

دل صد چاک میرا زلف کے کوچے کے پیچوں سے — ہے واقف سو ہوا اس جستجو کو شانہ کیا جانے

ہمائے نشستِ پر یار و یہ ہیں برباد جاتے ہیں — ارے کیا ہو جو ہاتھوں ہاتھ جا صیاد کو پہنچے

اِتا بھی مت لگا تو سرو سے جا جا من اے قمری — ابھی تو طوق ہے پر اب کٹے کی گردن اے قمری

رکرتی عاشقی تو طوق کیوں تیرے گلے پڑتا — تو اپنی جان کی آپ ہی ہوئی ہے دشمن اے قمری

اُٹھی ہیں غم کی فوجیں کون ہے جو رو برو آوے — نہیں کوئی اور عالم میں مگر آوے تو تو آوے

ترے بالوں کو چاہوں ہوں کھلے دیکھوں کہ دل میرا — ابھی دُرنجت ہووے جو اس موں ایک مو آوے

جہاں کے باغ میں کرتا ہے سیر اس واسطے حاتم — کہ شاید مہر و الفت کی کسی بھی گل سے بو آوے

ہوا ہے گا کہاں جا کر یہ دل بسمل خدا جانے — نہ پایا کھوج اُس کا کون تھا قاتل خدا جانے

میں جتنا ڈھونڈتا ہوں اُس کو اتنا ہی نہیں پاتا — کدھر ہے کس طرف ہے اور کہاں ہے دل خدا جانے

تجھ ابرواں کی تیغ جب آئی نظر مجھے — کرنا ہوا ضرور سجن ترک سر مجھے

زینت ہے عاشقوں کی لب خشک و چشم تر — حاصل ہوئی ہے سلطنتِ بحر و بر مجھے

سرشار ہوں نشے میں نہیں دل کو شوق مے — اُس مست کی نگہ کا ہوا ہے اثر مجھے

اب بھی ہوں جیوں کماں حلقہ بگوش — جو کرے سو بار وہ قرباں مجھے

کیا ہوا دل دیا قسم لے کر / پھیر دیتے ہیں کوئی صنم لے کر

ناتواں اس قدر ہوے کہ حضور / دل سے نکلی ہے آہ دم لے کر

مشہد پہ عاشقوں کے کوئی گو نہ لائے شمع / روشن رہے گی آہ آنکھوں کی بجائے شمع

یہ خون نہیں ہے کہ آ جم رہا ہے آنکھوں میں / ترے لیے مرا دم تھم رہا ہے آنکھوں میں

ذرا پھر آ مرے قاتل کہ دیکھنے کے لیے / موے پڑے ہیں پہ یک دم رہا ہے آنکھوں میں

بخت برگشتہ میں کیا پڑ گئی ہے سخت گرہ / کھلتی ہی نہیں ہے کسو طرح یہ کم بخت گرہ

کھل سکے رو بھی نہیں سکتے کہ مٹے کلفتِ ہجر / ہو گئے چشم میں آ دل کے مرے لخت گرہ

بکھری ہوئی جو چہرے پہ یوں زلفِ یار ہے / میں پوچھتا ہوں سب یہ مرے دل پہ مار ہے

تیر نگاہ یار بلا ہے، اگر کہیں / ترچھا بھی لگ گیا تو کلیجے کے پار ہے

دل دے چکے تو کیا ہوا قاصر نہیں حضور / حاضر ہے بندگی میں تری اپنی جاں تلک

حضور آئینہ رو میرا تو دل میں عکس رکھتا ہے / میں حیراں ہوں کہ کس صورت سے جاؤں روبرو اس کے

حسرت وصال کی ہے گلوگیر ہجر میں / ورنہ ابھی میں پھاڑوں گریبانِ تنگ

ناچار ہے دل زلفِ گرہ گیر کے آگے / دیوانے کا کیا چلتا ہے زنجیر کے آگے

دل تو تمھیں دے ہی چکے جان بھی / لیجیے حاضر ہے، اگر چاہیے

اب کی بچے جی تو کسو کے تئیں / پھر نہ کبھی بار دگر چاہیے

دل بھی جواہر ہے ولیکن حضور / اس کے پرکھنے کو نظر چاہیے

ادا کو تری میرا جی جانتا ہے / حریف اپنا ہر کوئی پہچانتا ہے

کروں قطعِ الفت بتاں سے ولیکن / یہ کافر مرا دل نہیں مانتا ہے

پھرے گا نہ یہ دل تری بندگی سے / یہ بندہ ہے تیرا خدا جانتا ہے

مجھ سے مڑنے کی نہیں کسی رو سے / چشم رکھتا ہوں تیری ابرو سے

عشق میں درد سے ہے حرمتِ دل / چشم کو آبرو ہے آنسو سے

تیرے ہاتھوں سے نہ عاشق کو نہ معشوق کو چین — دونوں جلتے ہیں ادھر شمع اُدھر پروانہ

میر حیدر علی **حیران** شاگرد لالہ سرب سکھ دیوانہ، در زمرۂ نکتہ سنجان پسندیدہ محبوب است۔ اصلش دہلی و اکنون در لکھنؤ بسر می برد۔ از کلام اوست

ہوا نہ ہم کو کبھی سیر باغ و گشت نصیب — کریں گے زیست کا کیا یاد ہم سے زشت نصیب

دلِ ستم زدہ کا آج پوچھتے ہو حال — غم فراق سے کب کا ہوا بہشت نصیب

دکھ اس سے کون کہے تاب التماس کہاں — کسے ہے ہوش بجا دل کہاں حواس کہاں

ہوا ہے اب تو نئے دوستوں سے ربطِ دلی — تمھیں اب آنے کی فرصت ہمارے پاس کہاں

میر **حامد**۔ مردیست آزادہ صفت و نیکو خصلت در لکھنؤ بخدمت پیر خود میر نصیر کہ جانشین خواجہ باسط مغفور است بسر می برد و ذوق بسیار بہ سخن دارد۔ از وست

دنیا سے دل کو جو کہ فانی سمجھے — وہ قصۂ عمر کو کہانی سمجھے

دریائے حقیقت کو وہی جانے پیر — جو مثل حباب زندگانی سمجھے

**حضور**۔ اسمش شیخ غلام یحییٰ از اغزۂ عظیم آباد است۔ در نحو و صرف مہارتے دارد۔ وکسب تجارت معیشت خود می کند۔ تلاش معنی در رعایت صنائع لفظی از دست

نمی دہد۔ از دست

گر ایسی ادا تو دکھاتا رہے گا — تو کب تک کوئی جی بچاتا رہے گا

مرتا ہوں دردِ عشق سے آرام ہو چکا — بس اے طبیب عشق مرا کام ہو چکا

گر کہیں تجھ کو نظر آجاوے وہ رشک چمن — گل تری آنکھوں میں کھٹکے مثل خار اے عندلیب

اُسے اس واسطے میں دیکھتا ہوں راستی یہ ہے — کہ ہوتا ہے میہ نو ابروے خمدار کی صورت

کبھی شوخی تو کیا مارے ادب کے دم نہیں مارا — غبار اس آئینہ رو کے ہے دل میں اس کا کیا باعث

دیکھنا ٹوٹ ہی گا شیشہ ہے دل یارے دل — سنگ و شیشہ کو کیا ہے میں ہنر سے پیوند

عرض تجھ سے کیا کروں اے شعلہ رو مانند شمع — حالِ دل روشن ہے کچھ موقوف نہیں اظہار پر

کس طرح سے آج پہنچوں داد کو ۔۔۔ کوئی نہیں سنتا مری فریاد کو
نہیں رہتے ہو تم ہر چند میں کہتا ہوں رہنے کو ۔۔۔ چلے جاؤ بھلا رہ جائے گی یہ بات کہنے کو
پہنچاوے میرا کوئی یہ پیغام یار کو ۔۔۔ مرتا ہے آکے دیکھ اس امید وار کو
خدا جانے کہ ہووے گور میں کیسا الم دل کو ۔۔۔ مرے بعد اے عزیزو کچھ نہ کہیو میرے قاتل کو
میرا احوال مت کسی سے پوچھ ۔۔۔ پوچھنا ہے تو زلف ہی سے پوچھ
جی دھڑکتا ہے مرا ہجر کی پھر رات آئی ۔۔۔ ہائے جس بات کو ڈرتے تھے وہی بات آئی
کیا بات تھی اب تک جو ترے جی میں رہی ہے ۔۔۔ کچھ ہم نے تو ایسی نہیں اے جان کہی ہے
اس دوانے سے جو اتنی خفگی رہتی ہے ۔۔۔ زلف جھک جھک کے ترے کان میں کچھ کہتی ہے
جو کیا زلف یار نے ہم سے ۔۔۔ نہ کیا روزگار نے ہم سے
جی میں آتا ہے کسی صورت سے اس تک جائیے ۔۔۔ وہ ہمیں دیکھے نہ دیکھے آپ اسے دیکھ آئیے
میرے جنوں کا ان دنوں کچھ اور رنگ ہے ۔۔۔ وحشت ہے سر پہ خاک ہے لڑکے ہیں سنگ ہے
صفا اس سادہ رو کی دیکھ حیران ۔۔۔ ہوئی ہے آرسی خجلت سے پانی
اگر تیری صورت بنائی نہ ہوتی ۔۔۔ تو ظاہر خدا کی خدائی نہ ہوتی
جی میں رہ رہ کر یہ آوے ہے اسے اب دیکھیے ۔۔۔ یار بن کیوں کر کٹے گی ہجر کی شب دیکھیے

## رباعی

دنیا کا شوق دل سے جانا معلوم ۔۔۔ اور اتنا خیال جی میں آنا معلوم
یہ وہ ہے طلسم جس سے سب کو اک روز ۔۔۔ جانا ہے وہاں جہاں سے آنا معلوم

مرزا جعفر علی **حسرت** ولد مرزا ابو الخیر۔ از شاہیر ریختہ گویان لکھنؤ است۔ اکثر تازہ گویان آن شہر شاگرد اوئند۔ صاحب قصائد و غزلیات۔ و تا حال کہ سنہ ۱۱۹۴ ہجری نبویست در قید حیات است۔ او راست

اتنا رسوا یہ دل زار ہوا کچھ نہ ہوا ۔۔۔ کچھ بھی یہ عشق سے بیزار ہوا کچھ نہ ہوا

آہ کچھ اُن نے نہ پوچھا ہم سے      جی کی جی ہی میں رہی جاتی ہے

میر منو حیران تخلص وطنش عظیم آباد - از متعینان بعذ کار بودہ - در سن سی سالگی ودیعت حیات نمود - در مرثیہ گوئی مہارت خوب داشت و منظلوم تخلص می کرد - اشعارش بوصف کم بودن زیادہ و بلاغت بے اندازہ دارد - سہ صد شعر از و دیدہ شدہ - از وست

کیا مجھ کو تری آنکھوں نے رسوا      کوئی اب مجھ کو کیا رسوا کرے گا

مدت کے بعد آج وہ جھلکی دکھا گیا      اس دل جلے کو پھر نئے سر سے جلا گیا

مشہد پہ ہمارے وہ کبھی آن نہ نکلا      مرنے کو موے جی کا یہ ارمان نہ نکلا

جس وقت یار آکے ہم آغوش ہو گیا      شکوہ جو دل میں تھا سو فراموش ہو گیا

یار جب بے حجاب ہووے گا      ایک عالم خراب ہووے گا

غیر کے ساتھ تو شراب نہ پی      دل ہمارا کباب ہووے گا

اُس جفا جو سے دیکھیے حیران      کب تلک کامیاب ہووے گا

جو تو نہ ہو چمن آرا بہار میں ساقی      ہر ایک گل کی چبھے نوک خار کی صورت

دیکھ کر اُس کے گلے میں ہار آج      ہو گئی حسرت گلے کا ہار آج

دیکھیے کس کس کی آتی ہے اجل      یار نے کی ہے علم تلوار آج

گر پڑے آنسو مرے اس کے حضور      راز دل کا ہو گیا اظہار آج

آ نہیں سکتا زباں تلک آہ سرد دل      اے درد تجھ سوا میں کہوں کس سے درد دل

ہے مجھے ایسے بدگماں سے کام      جس کو ہر دم ہے امتحاں سے کام

یار کے زلف و رخ پہ مرتا ہوں      نہ غرض صبح سے نہ شام سے کام

گلشن دنیا میں بس دل گیر ہوں      میں برنگ غنچۂ تصویر ہوں

نہ رو اے غم زدہ اس قدر مجنوں کے ماتم میں      بہار آنے دو میں کچھ جنوں آباد کرتا ہوں

وہ ظالم ایک دن بھی آن کر بیٹھا نہ پہلو میں      تڑپ کر مر گیا آخر دل دیوانہ پہلو میں

حسن دہلوی نامش میر محمد حسن۔ بسیار خوش فکر۔ احوالش مفصل تا ترقیم این مجموعہ
دریافت نشد۔ متفرق اشعارش بنظر آمد۔ او راست

لگتا ہی مجھ کو آج یہ سارا جہاں خراب — شاید کہ مرگیا ہی کوئی خانماں خراب

قاتل اگر کہے کہ سسکتا ہی چھوڑ دے — خنجر تو ایک دم کے لیے منہ نہ موڑ دے

قلق نہ جاتا ہی دل کا نہ دل کی بیتابی — یہ کچھ بھلے نہیں آثار دیکھیے کیا ہو

ہردم آئینے میں منہ دیکھنے لگتا ہی گا — ایک دم آپ میں وہ شوخ جو پاتا ہی مجھے

کوئی نہیں کہ یار کی لادے خبر مجھے — اے سیل اشک تو ہی بہادے اُدھر مجھے

یہاں تک تو ضعف ہے کہ جدھر بیٹھ گئی — مانند نقش پا کے وہیں لگ کے رہ گئی

پھر دیک اُٹھی آگ دل کی ہائے — میں نے رو رو ابھی بجھائی تھی

دل کو روؤں میں یا جگر کو حسن — مجھ کو دونوں سے آشنائی تھی

خواجہ حسن بن ابراہیم معروف بخواجہ کمال۔ سید حسینی و موطن آبائش پہاڑ گنج
دہلی۔ از چند سال بزمرہ منتسبان مرزا حسن رضا خاں می گزراند و کلامش حالتے دارد۔ تخلص
او حسن۔ او راست

پہنچے وہاں کچھ جب تئیں پیغام ہمارا — یہاں تب تئیں آخر ہی ہوا کام ہمارا

دل دلاسوں سے کرے ہی بیقراری بیشتر — خانۂ ماتم میں ہو پُرسے سے زاری بیشتر

چلنے سے کب اشک ہارتا ہی — دریا ہی کہ جوش مارتا ہی

آ کربلا سے قتل ہی کر جائیے مجھے — صورت اسی بہانے سے دکھلائیے مجھے

میر غلام حسن حسن تخلص دہلوی ابن میر غلام حسین ضاحک کہ در شہر کہنۂ دہلی مسکن
داشت۔ و شاگرد میر ضیا بود۔ از دہلی سفر گزیدہ وارد لکھنؤ گشتہ با نواب سالار
جنگ و خلف الشان نوازش علی خان می گزراند۔ مضامین سخنہائش تازگیہا
دارد۔ او راست

کاش کے عشق جتا تا نہ میں اُس کو حسرت
میری صورت سے وہ بیزار ہو کچھ نہ ہوا

رقیبوں کے حوالے کر کے خط کو نامہ بر آیا
عزیزو کیا کہوں قاصد تو میرا کام کر آیا

نہیں غنچوں پہ شبنم اُس دہن کے وصف نے اُن کو
یہ لذت دی کہ پانی منہ میں ہر غنچے کے بھر آیا

تصور نے ترے ظالم یہاں تک تفرقہ ڈالا
کہ ملنا ہو گیا دشوار اب مژگاں سے مژگاں کو

بزنگ آبلہ اے وائے یہ کیا زندگانی ہی
کہ جس کے پاؤں پڑتے ہیں اسی کو سرگرانی ہی

کس کا ہی جگر جس پہ یہ بیداد کرو گے
لو دل تمھیں ہم دیتے ہیں کیا یاد کرو گے

تاراج کیا صبر و دل و جان پھر آگے
کیا خاک ہی مجھ میں جسے برباد کرو گے

ترے بن کس طرح پیارے مری اوقات گزرے گی
ابھی سے دل کو بے تابی ہی کیونکر رات گزرے گی

اُس زلف میں جا وفات پائی
اس دل نے عجب ہی رات پائی

ہمارے کام پہ ہر چند آسمان پھرے
تجھے قسم ہی جو تو اس طرف کو آن پھرے

چلا تھا لشکر غم چڑھ کے گھر پہ مجنوں کے
مجھے جو دیکھا تو وہ نہیں اِدھر نشان پھرے

**حیدری** دہلوی۔ نامش شیخ غلام علی۔ پدرش مدام در پیشۂ عاملی مالوف و بہ تقوی وصلاح موصوف بود۔ بسبب گردش زمانہ جلاے وطن اختیار نمودہ در عظیم آباد مقیم شد۔ ہرچند نو مشق سخن است اما روش کلامش روانی دارد۔ وے راست

یہ دل اسیر زلف گرہ گیر ہی رہا
مجنوں ہمارا بستۂ زنجیر ہی رہا

سو بار تار تار گریبان ہو چکا
تو بھی جنوں ہمارا گلو گیر ہی رہا

جاتی ہی بندگی میں قاتل کی
زیست کو ہم نے اب سلام کیا

ہم کیس وہم میں نہیں اُس کے
لوگ کیا کیا گمان کرتے ہیں

حیدری کے قید کرنے کی عبث تدبیر ہی
اُس پریشاں کو خیالِ زلف ہی زنجیر ہی

**حضور** تخلص دہلوی۔ از طبقۂ ہندولان است۔ وے راست

زبانِ شمع سے روشن ہوا یہ اہل مجلس پر
کہ یہاں جو دم گزرتا ہی ترقی میں تنزل ہی

اشک کا ذکر کیا ہی آنکھوں میں　　خون دل آر ہا ہی آنکھوں میں

خونِ دل کیا بلا ہی آنکھوں میں　　آپ دل آرہا ہی آنکھوں میں

**خلیق** دہلوی۔ نامش مرزا ظہور علی خلف مرزا ہوشدار۔ در علم موسیقی و مرثیہ خوانی دستگاہ تمام دارد۔ در عہد محمد شاہ مغفور حسب الطلب شہامت جنگ وارد بنگالہ شد۔ بالفعل در سرکار نظامت مرشدآباد منسلک۔ او راست

آئی بہار، کیوں ہی دل افسردہ اے خلیق　　مانند گل کے تو بھی گریبان چاک کر

**خیالی**۔ اسمش راجہ خیالی رام از اعزہ ہائے عظیم آباد است۔ از چندے بہ شرکت راجہ کلیان سنگھ پسر راجہ شتاب رائے مال گزاری صوبۂ عظیم آباد با تعلق دارد۔ مرد عاقل و قابل و موزون طبع۔ ذوقِ سخن بسیار دارد۔ از وست۔

حالت نزع ہی اے یار کہاں جاتا ہی　　ابھی مرتا ہی یہ بیمار کہاں جاتا ہی

دم تو لے بات تو سن کس سے ہوا ہی برہم　　تیغ لے ہاتھ میں خونخوار کہاں جاتا ہی

ہو خیالی کو اگر دولتِ کونین نصیب　　دور قدموں سے ترے یار کہاں جاتا ہی

آپ سے ہم نے جگ ہنسائی کی　　کیوں کسو سیتی آشنائی کی

مارنا پھر جلانا اک دم میں　　اے بتاں تم نے یہاں خدائی کی

## رباعی

کس کس کوچے میں عشق لایا ہم کو　　کیا کیا ستم و جور دکھایا ہم کو

منظور یہی اگر دل آزاری تھی　　سوتے تھے عدم میں کیوں جگایا ہم کو

**خاکسار**۔ نامش محمد یار۔ موطنش دہلی۔ خادم قدم شریف۔ معاصر مرزا رفیع سودا گفتارش آبدار است۔ وے راست

خاکسار اُس کی تو آنکھوں کو کہیں مست لکھو　　مجکو ان خانہ خرابوں ہی نے بیمار کیا

تیغ قاتل سے ہوئے محروم بے تقصیر ہم　　روز محشر کو اٹھیں گے گور سے دلگیر ہم

چھوٹا نہ دھیان تغافل اُس اپنے مہرباں کا
اور کام کر چکا یہاں یہ اضطراب جاں کا

دامن صحرا سے اٹھنے کو جنوں کا جی نہیں
پانوں دیوانے نے پھیلائے بیاباں دیکھ کر

دم رُکتا ہو آتا ہے لب تک ترے غم سے
عقدے پڑے ہیں ایسے مرے تارِ نفس میں

کہنے کی ہیں باتیں کس بن نہیں گذرتی
پر ایک جان تو ہے جس بن نہیں گذرتی

نغمۂ عشق میں ہیں سبحہ و زنار ملے
ایک آواز پہ دو ساز کے ہیں تار ملے

رہنے نہ دے گا اُس بن یہ دل تو ایک دم بھی
کیوں روٹھ کر ہم اپنا کھو دیں عبث بھرم بھی

کیا ہنسے اب کوئی اور کیا رو سکے
دل ٹھکانے ہو تو سب کچھ ہو سکے

جو چاہے آپ کو تو اُسے کیا نہ چاہیے
انصاف کر تو چاہیے یہ یا نہ چاہیے

مجھ سے نے تجھکو چاہا تو چاہا عجب نہیں
تجھ سا جو مجھ کو چاہے تو پھر کیا نہ چاہیے

**حیف** - اسمش موتی لعل - شاگرد میر محمد سوز - در لکھنؤ ساکن است

بناگوش بلوریں میں یہ دُر کتا پیارا ہے
کہ جیسے متصل مہتاب کے ہوتا ستارا ہے

جو ہو اک بات اس میں قتل کی تو میں کہوں اُس کو
ادا ہے ناز ہے غمزہ ہے آنکھوں کا اشارا ہے

گلشن دہر میں کیونکر وہ بھلا شاد پھرے
رات دن جس کے لیے گھات میں صیاد پھرے

رحمت اللہ **حسرت** - از موزونان عظیم آباد است - دے راست

حنا سی کف دلدار کب ہے رنگ آمیز
کسو کے قتل کی ہے اس کے ہاتھ دست آویز

آ کر کے تم تو بزم میں مے نوش کر چلے
اور ہم کو چشم مست سے مدہوش کر چلے

## حرف الخا

میر سبحان علی خاکسار - احوالش معلوم نیست - این ابیات از وست -

دیدۂ خونبار سے یہاں تک تو دکھ پانے لگا
خونِ دل سے ہاے یارو لختِ دل آنے لگا

جو ستم جور تیرے سہتا تھا
مر گیا آج کوئی کہتا تھا

خواب کا ذکر کیا ہے آنکھوں میں
اشک حسرت بھرا ہے آنکھوں میں

اشک نے میرے ملائے کتنے ہی دریا کے پاٹ — دامن صحرا ہیں ورنہ اس قدر کب گھیر تھا

کی تو تھی تاثیر آہِ آتشیں نے اُس کو بھی — جب تلک پہنچے ہی پہنچے راکھ کا یہاں ڈھیر تھا

شیخ کعبے ہو کے پہنچا ہم کنشتِ دل میں ہو — درد منزل ایک تھی ٹک راہ کا ہی پھیر تھا

اگر یوں ہی یہ دل ستاتا رہے گا — تو اک دن مرا جی ہی جاتا رہے گا

میں جاتا ہوں دل کو ترے پاس چھوڑے — مری یاد تجھ کو دلاتا رہے گا

غل مری زنجیر نے رفتار میں ایسا کیا — حشر کو بھی شور جو ہونا نہ تھا برپا کیا

جیوں غنچہ بجز اک دل صد چاک نہ پایا — منہ ڈال کے جب اپنے گریباں میں دیکھا

جان پہ کھیلا ہوں میں میرا جگر دیکھنا — جی نہ رہے یار ہے مجھ کو اُدھر دیکھنا

گلا کرتا نہیں کچھ میں تری نامہربانی کا — مجھے شکوہ ہے اے ظالم اس اپنی سخت جانی کا

جگ میں آیا اُدھر اِدھر دیکھا — تو ہی آیا نظر جدھر دیکھا

جان سے ہو گئے بدن خالی — جس طرف تو نے آنکھ بھر دیکھا

اُن لبوں نے نہ کی مسیحائی — ہم نے سو سو طرح سے مر دیکھا

ناصح میں دین و دل کے تئیں اب تو کھو چکا — حاصل نصیحتوں سے جو ہونا تھا ہو چکا

جیوں چاہیے اُس طرح بیاں ہم سے نہ ہو گا — کر اپنے دہن سے تو ہی وصف اپنی کمر کا

شب گزری اور آفتاب نکلا — تو گھر سے بھلا شتاب نکلا

ہر چند کیے ہزار نالے — پر جی سے نہ اضطراب نکلا

تسلی ہو گئی دل میں خیال اس کا جبھی آیا — تجھے مرنے ستی گویا ہمارے جی میں جی آیا

آشیانہ میں درد بلبل کے — آتش گل سے آج پھول پڑا

رسوائیاں اٹھائیں جور و عتاب دیکھا — عاشق تو ہم ہوئے پر کیا کیا عذاب دیکھا

ہم نے چاہا بھی پر اس کوچے سے آیا نہ گیا — وہاں سے جیوں نقش قدم دل کو اٹھایا نہ گیا

گلی سے تیری کوئی ایک بار ہو نہ گیا — کہ نقد دل کے تئیں وہ غریب کھو نہ گیا

دل شیفتہ کرکے کیا لیا تو　　اے خانہ خراب کیا کیا تو

کیا ہی حاصل تجھے ناصح مرے سمجھانے سے　　آہ جیوں شمع ہی راحت مجھے جل جانے سے

تیری زلفِ سیہ سے اے پیارے　　مجھ کو یک سر ہزار سودا ہی

کیا ہی اس خاکسار کی تقصیر　　یہ مگر تم کو پیار کرتا ہی

قیامت بھی ہووے تو میری بلا سے　　مجھے دادخواہی کی طاقت کہاں ہی

رونے سے خاکساں کے سوتا نہیں کوئی　　اس خانماں خراب کو چپکا خدا کرے

خادم عظیم آبادی۔ نامش خادم حسین خلف حاجی احمد قیامت تخلص از منصب داران وعم زادگان علی ابراہیم خان است۔ وے راست

بے پری جب تھی مجھے تب فکر آزادی نہ تھی　　خوب تھا آرام جب بے رحم وہ صیاد تھا

میر مظہر علی خوب تخلص۔ از وست

ہی جنوں کا دورِ طوفان ان دنوں　　میں ہوں اور میرا گریباں ان دنوں

## حرف الدال

خواجہ میر درد خلف الصدق خواجہ ناصر دہلویست۔ مرکز دائرہ اہل کمال۔ سخن سنجِ نکتہ رس شیریں مقال۔ قطع نظر از مہارتِ فنونِ سخن کہ دون مرتبۂ آن والا مقام است در خدا پرستی وتحمل مصائب وتسلیم نوائب نظیر خود ندارد۔ سید عالی مرتبت، مقیم گوشۂ عزلت، رہبرِ شہرستان تفرید وسائر کوچہ تجرید۔ دیوان ریختہ اش اگرچہ از ہزار بیت متجاوز نیست، لیکن ہمہ یک دست واحتیاج بہ انتخاب ندارد۔ در شاہجہان آباد تا این زمان کہ سنہ یک ہزار ویک صد ونود وچار ہجریست گوشۂ انزوا اختیار نمودہ بہرہ یاب فیوضات نامتناہی الٰہی است۔

این چند شعر ریختہ از خلاصۂ نالہ ہاے شور انگیز اوست

عاشقِ بے دل ترا یہاں تک تو جی سے سیر تھا　　زندگی کا اُس کو جو دم تھا دمِ شمشیر تھا

بارے یہ داغ عشق ہوا شہریار دل — مدت سے بے چراغ پڑا تھا دیار دل

حیراں آئینہ وار ہم ہیں — کس سے یارب دوچار ہم ہیں

آپ تو تھیں ہی پر اس کا بھی کیا خانہ خراب — درد اپنے ساتھ آنکھیں دل کو بھی لے ڈوبیاں

اُن نے کیا تھا یاد مجھے بھول کر کہیں — پاتا نہیں ہوں تب سے میں اپنی خبر کہیں

مدت تلک جہان میں ہنستے پھرا کیے — جی میں ہے خوب روئیے اب بیٹھ کر کہیں

پھرتے تو ہو بنائے سج اپنی جدھر تدھر — لگ جاوے دیکھیو نہ کسو کی نظر کہیں

آہ پردہ تو کہیں مانع دیدار نہیں — اپنی غفلت کے سوا کچھ در و دیوار نہیں

آہ مشتاق ترے مفت موے جاتے ہیں — اک نظر بھولے سے کبھی ہوئے تو جی پاتے ہیں

گلیم بخت سیہ سایہ دار رکھتے ہیں — یہی بساط میں ہم خاکسار رکھتے ہیں

یہ کس نے ہم سے کیا وعدۂ ہم آغوشی — کہ مثل بحر سراسر کنار رکھتے ہیں

جہاں کے باغ سے ہم دل سوا نہ پھل پایا — فقط یہی ثمر داغدار رکھتے ہیں

اُس کی باتیں مجھ سے کیا پوچھو ہو تم — مدتیں گزریں کہ دیکھا بھی نہیں

درد کو تو پہنچنا معلوم ہے — کوئی یہاں فریاد سنتا بھی نہیں

جس کے بن دیکھے نہ نیند آتی ہمیں — خواب میں کبھی دیکھتے اُس کو نہیں

ہر دم بتاں کی صورت رکھتا ہے دل نظر میں — ہوتی ہے بت پرستی اب تو خدا کے گھر میں

کہیں ہوئے ہیں سوال و جواب آنکھوں میں — یہ بے سبب نہیں اتنا حجاب آنکھوں میں

کرے ہے مست نگاہوں میں ایک عالم کو — لیے پھرے ہے یہ ساقی شراب آنکھوں میں

آگے ہی بن سُنے تو کہے ہے نہیں نہیں — تجھ سے ابھی تو ہم نے وہ باتیں کہیں نہیں

ہیں معنئ بلند مرے عرش کے پرے — مت کہہ کہ بات درد کی کرسی نشیں نہیں

اگر میں نکتہ رسی سے ترا دہاں پاؤں — کمر کو چاہوں تو اس کے تئیں کہاں پاؤں

یہ رات شمع سے کہتا تھا درد پروانہ — کہ حال دل کہوں گر جان کی اماں پاؤں

دل بھی اے دردؔ قطرۂ خوں تھا ۔ آنسوؤں میں کہیں گرا ہوگا

تجھی کو جو یہاں جلوہ فرما نہ دیکھا ۔ برابر ہے دنیا کو دیکھا نہ دیکھا

کیا مجھ کو داغوں نے سروِ چراغاں ۔ کبھو تو نے آکر تماشا نہ دیکھا

مثل نگیں جو ہم سے ہوا کام رہ گیا ۔ ہم روسیاہ جاتے رہے نام رہ گیا

جی میں ہے سیرِ عدم کیجیے گا ۔ یک بہ یک خلق سے رم کیجیے گا

موردِ قہر تو یاں ہم ہی ہیں ۔ اور کس پر یہ کرم کیجیے گا

وہ مو کمر کہیں تو ہوا بے حجاب رات ۔ تھا مثل زلف دل کو عجب پیچ و تاب رات

تیرے گناہ آتے ہیں کوئی شمار میں ۔ اے دردؔ ہم نے جی میں کیا تھا حساب رات

جائیے کس واسطے اے دردؔ میخانے کے بیچ ۔ اور ہی مستی ہے اپنے دل کے پیمانے کے بیچ

پیچ و تاب اتنا جو ہے یاں اس دل صد چاک کو ۔ زلف الجھی ہو کسو کی ظاہرا شانے کے بیچ

یا کرم تھا اس قدر یا ظلم رانی اس قدر ۔ مہربانی اس قدر نامہربانی اس قدر

جان کو آنے دے لب تک نزع میں کب تک رہوں ۔ دشمنی مجھ سے نہ کر اے ناتوانی اس قدر

زندہ تو کرتا ہے معنی کے تئیں صورت پذیر ۔ دسترس رکھتا تھا کب بہزادؔ و مانی اس قدر

حیرت ہے یہ کہ تجھ سے ستم گر کے ہاتھ میں ۔ آنکھوں نے دل کو کیونکے دیا دیکھ بھال کر

موڑ نا منہ نہ ابھی سوزنِ مژگاں ہم سے ۔ ٹانکے زخموں میں تو ہیں کتنے ہی درکار ہنوز

نہ کیا تو نے ایک بار افسوس ۔ حال میرے پہ صد ہزار افسوس

دل پہ ہونا جو کچھ تھا سو گزرا ۔ نہ کر اے دردؔ بار بار افسوس

لایا نہ تھا تو آج تئیں ہاتھ سمے تیغ ۔ وابستہ میرے قتل سے تھی آرزوئے تیغ

جانباز اور بھی ہیں پر اے ابروانِ یار ۔ میری طرح نہ ہوگا کوئی روبروئے تیغ

اے دردؔ مثل زخم زمانے کے ہاتھ سے ۔ دیکھا نہ آنکھ کھول کے ہم غیر روئے تیغ

پیغام یاس بھیج نہ مجھ بے قرار تک ۔ ہوں نیم جان سو بھی ترے انتظار تک

اپنے ہاتھوں کے بھی میں نزدیک دیوانہ ہوں — رات دن کشتی ہی رہتی ہے گریباں کے ساتھ
تو جفا جو ہیں اُنھیں سنگ دلی لازم ہے — کام تلوار کا رہتا ہے سدا سان کے ساتھ
آج ہے آہ کی ہوا کچھ زور — دیکھیے کس طرف پلٹتی ہے
زلف کی کج ادائیاں دیکھو — ہر گھڑی منہ سے جا لپٹتی ہے
مرا جی ہے جب تک تری جستجو ہے — زباں جب تک ہے تری گفتگو ہے
خدا جانے کیا ہوگا انجام اس کا — میں بے صبر اتنا ہوں وہ تند خو ہے
تمنا ہے تیری اگر ہے تمنا — تری آرزو ہے اگر آرزو ہے
کسو کو کسی طرح عزت ہے جگ بیچ — مجھے اپنے رونے سے ہی آبرو ہے
نظر میرے دل کی پڑی درد کس پہ — جدھر دیکھتا ہوں وہی روبرو ہے
آتش عشق جی جلاتی ہے — یہ بلا جان ہی پہ آتی ہے
تو ہے اور سیر باغ ہے ہر وقت — داغ ہے اور میری چھاتی ہے
گر باغ میں خنداں وہ مرا لب شکر آوے — گل سامنے واں سے منہ ڈھانپ کر آوے
قاصد سے کہو یہ خبر اُدھر کو ہی لے جا — یہاں بے خبری آ گئی جب تک خبر آوے
کہتے ہیں یک دست تری تیغ چلے ہے — تب جانیے جب یک دو قدم چل ادھر آوے
گرچہ بیزار ہے پہ کچھ تو اُسے پیار بھی ہے — ساتھ انکار کے پردے میں کچھ اقرار بھی ہے
دل بھلا ایسے کو اے درد نہ دیجے کیونکر — ایک تو یار ہے اور تس پہ طرح دار بھی ہے
تا ابد جیوں قطرہ مجھ سا منفعل — جس جگہ سجدہ کرے وہاں نم رہے
غنا کی بیہودہ رونے کو ڈبوتی ہے — گر اشک بجا ٹپکے آنسو نہیں موتی ہے
دم لینے کی فرصت یہاں تک ہی نہ دی نالے نے — ہم تجھ کو دکھا دیتے کچھ آہ بھی ہوتی ہے
لیتی ہے مژہ کا کام ابرو — یہ تیر چلے نہ گو کماں سے
اس طرح جی میں سانس کھٹکے ہے — سانس ہے یا کہ پھانس کھٹکے ہے

دل میں رہتے ہو اور آنکھوں دیکھنا مقدور نہیں
گھر سے دروازے تلک گو تو جدا دور نہیں

چاہیے دونوں جہاں جل جاویں اک شعلے کے ساتھ
درد ایسی سرد آہیں عشق میں منظور نہیں

نزع میں ہوں پہ وہی نالے کیے جاتا ہوں
مرتے مرتے بھی ترے غم کو لیے جاتا ہوں

ہم تجھ سے کس ہوس کی فلک جستجو کریں
دل ہی نہیں رہا ہے جو کچھ آرزو کریں

جب تک ہے کہ ہستی ہم تھیا اسی اضطراب میں
جیوں موج آپ سے میں عجب پیچ و تاب میں

میں اور مجھ سے درد خریداری بتاں
ہے ایک دل بساط میں سو کس حساب میں

وہ نگاہیں جو چار ہوتی ہیں
برچھیاں جی کے پار ہوتی ہیں

بے وفائی پہ اس کی دل مت جا
ایسی باتیں ہزار ہوتی ہیں

نزع میں تو ہوں ولے تیرا گلا کرتا نہیں
دل میں ہے وہ ہی وفا پر جی وفا کرتا نہیں

عشوہ و ناز و کرشمہ ہیں سبھی جاں بخش لیک
درد مرتا ہے کوئی اس کی دوا کرتا نہیں

پھرتے جیوں سایہ ہم تجھ بن ادھر اودھر بھٹکتے ہیں
جہاں جاویں قدم رکھیں تو پہلے سر پٹکتے ہیں

مانع نہیں ہم وہ بت خود کام کہیں ہو
پر اس دلِ بے تاب کو آرام کہیں ہو

کیا فرقِ داغ و گل میں کہ جس گل میں بو نہ ہو
کس کام کا وہ دل ہے کہ جس دل میں تو نہ ہو

جینے کے سوا کوئی بھی ایسا کام کرتا ہے
کہ ہو نام اور کا روشن اور اپنی روسیاہی ہو

مجلس میں بار ہووے نہ شمع و چراغ کو
لاویں اگر ہم اپنے دل داغ داغ کو

اپنے بندوں پہ جو کچھ چاہو سو بیداد کرو
پر نہ آجاوے کہیں جی میں کہ آزاد کرو

کبھی ہم نے نہ پایا مہرباں اے تند خو تجھ کو
نہ دیکھا ایک دم بھر آنکھ اے خورشید رو تجھ کو

تمنائیں مبدل حسرتوں سے ہو گئیں دل میں
رہی تو بھی نہ ملنے کی ہمارے آرزو تجھ کو

رکھتی ہے میرے غنچۂ دل میں وطن گرہ
تجھ سے نہ کھل سکے گی صبا یہ کٹھن گرہ

کیونکر یہ کارِ عشق گرہ در گرہ نہ ہو
یہاں دل گرہ کی شکل ہے اور واں دہن گرہ

ربط ہے نازِ بتاں کو بھی مری جان کے ساتھ
جی ہے وابستہ مرا دیکھو ہر ایک آن کے ساتھ

سینے کو چاک صبح کے مانند اگر کروں
جیوں آفتاب نکلے مراد ل کنارے سے

اے دردؔ غیر کا نہیں شکوہ مرے تئیں
جو کچھ گلہ ہے مجھ کو سو اپنے ہی یار سے

آنکھوں کی راہ ہر دم اب خون ہی رواں ہے
جو کچھ ہے میرے دل میں منہ پر مرے عیاں ہے

آہوں کی کشمکش میں ٹک دیکھیو نہ ٹوٹے
تارِ نفس سے لے دل وابستہ میری جان ہے

میرے غبار کا کچھ پایا نشاں نہ ہرگز
صحرا میں جا صبا نے ہر چند خاک چھانی

آج نالوں نے مرے زور ہی دل سوزی کی
زخم دل جتنے تھے یہاں سب کی جگر دوزی کی

آرام سے کبھو بھی نہ اک بار سو گئے
ایسے ہمارے طالع بیدار سو گئے

خواب عدم سے چونکے تھے ہم تیرے واسطے
آخر کو جاگ جاگ کے لاچار سو گئے

اٹھتی نہیں ہے خانۂ زنجیر سے صدا
دیکھو تو کیا سبھی یہ گرفتار سو گئے

ہے غلط گر گمان میں کچھ ہے
تجھ سوا بھی جہان میں کچھ ہے

دل بھی تیرے ہی ڈھنگ سیکھا ہے
آن میں کچھ ہے آن میں کچھ ہے

پگھلا دل اثر نہ مرے حال پر کبھی
ہر چند روتے روتے میں نالے بہا دیے

چاہو وفا کرو نہ کرو اختیار ہے
خطرے جو اپنے جی میں تھے وہ سب اٹھا دیے

سیلابِ اشکِ گرم نے اعضا مرے تمام
اے دردؔ کچھ بہا دیے اور کچھ جلا دیے

نہ وہ نالوں کی سوزش ہے نہ آہوں کی ہے وہ دھونی
ہوا کیا دردؔ کو پیارے گلی کیوں آج ہے سونی

گل رخاں کا بحر و بر میں جو ہے سو مدہوش ہے
ہم نے دریا میں بھی دیکھا بلبلوں کا جوش ہے

مرا تو جی وہیں رہتا ہے نت جہاں تو ہے
اگرچہ میں یہ نہیں جانتا کہاں تو ہے

چھاتی پہ گر پہاڑ بھی ہووے تو ٹل سکے
مشکل ہے جی میں بیٹھے سو جی سے نکل سکے

جان تو اک جہان رکھتا ہے
کوئی میری سی جان رکھتا ہے

نالۂ جاں خراش مت کرنا
بلبلو گل بھی کان رکھتا ہے

اک خلق سیہ مستِ مئے بے خبری ہے
کس زلف کے کوچے میں نسیم سحری ہے

دشنام دے ہے غیر کو تو جان کر مجھے
پیارے یہ لطف کیجیے پہچان کر مجھے

ظالم سمجھ کے اپنی نظر پھینکیو کہیں
گزرا جدھر یہ تیر تو پھر وار پار ہے

نہ مرتے ہیں نہ نیند آتی نہ وہ صورت بسرتی ہے
یہ جیتے جاگتے ہم پر قیامت شب گزرتی ہے

درد اپنے حال سے تجھے آگاہ کیا کرے
جو سانس بھی نہ لے سکے سو آہ کیا کرے

دل دے چکا ہوں اس بت کافر کے ہاتھ میں
اب میرے حق میں دیکھیے اللہ کیا کرے

سرسبز تھا نیستاں میرے ہی اشک غم سے
تھے سیکڑوں ہی نالے وابستہ ایک دم سے

اذیت کوئی تیرے غم کی میرے جی سے جاتی ہے
کبھو ٹک جی کیا خالی تو پھر چھاتی بھر آتی ہے

کب ترا دیوانہ آوے قید میں تدبیر سے
جوں صدا نکلا ہی جاوے خانۂ زنجیر سے

اس کو سکھلائی یہ جفا تو نے
کیا کیا اے مری وفا تو نے

دیکھ کر نبض طبیب آج یہی کہہ کے اٹھا
مر گئے ہائے اسی درد سے بیمار کئی

یارو مرا شکوہ ہی بھلا تم کیجیے اس سے
مذکور کسی طرح تو جا کیجیے اس سے

جیوں جیوں وہ کٹے ہے تو یہی آوے ہے دل میں
پھر چھیڑیے اور باتیں بنا کیجیے اس سے

ہم کہتے نہ تھے درد یہاں چھوڑ یہ باتیں
پائی نہ سزا اور وفا کیجیے اس سے

گو نام عاشقی ترے نزدیک ننگ ہے
کریے نہ قتل ہم کو تو پھر کیا درنگ ہے

کرتا ہے اس قدر تو خفا درد کو عبث
ظالم وہ اپنی جان سے آپ ہی بہ تنگ ہے

نہ ہاتھ اٹھاوے فلک گو ہمارے کینے سے
کسے دماغ کہ ہو دو بدو کمینے سے

نہیں خیال تجھے خاتم سلیماں کا
بہ رنگ نام ہوں بر کندہ دل نگینے سے

بسان دانۂ انگور مے پرستوں نے
لیا ہے فیض مرے دل کے آبگینے سے

بسا ہے کون ترے دل میں گل بدن اے درد
کہ بو گلاب کی آئی ترے پسینے سے

آہستہ گزریو تو صبا کوئے یار سے
جنبش نہ کیجیو مرے ہرگز غبار سے

اس سنگدل کی وعدہ خلافی کو دیکھیے
پتھرا گئی ہیں آنکھیں مری انتظار سے

خواب میں رات خیالِ رُخِ دلدار کیا — منہ پہ آنسو کو چھڑک چشم نے بیدار کیا

کیا کرے میری دوا خوب سمجھتا ہے طبیب — کہ تری چشم کا بیمار نہیں جینے کا

جنوں ملا ہے گریباں کو دستکار نیا — نت اُدھڑ کے توڑ رہے ہے دو چار تار نیا

ہے نت انھیں خیال مرے امتحان کا — عشقِ بتاں کہاں ہے کہ سودا ہے جان کا

کیوں نہ ہو دل اور جگر دل جو ترے پیکاں کا — دیکھا ہی کرتے ہیں منہ اہلِ کرم مہمان کا

گلۂ کم سخنی تا نہ کرے کشتۂ ناز — ایک دشنام سے تو کارِ مسیحا کرنا

اضطرابِ ہجر میرے دل پہ زور آور پڑا — صبر تیری اس توانائی پہ کیا پتھر پڑا

زلفوں سے اور دل سے کب تک نہ ساز ہوتا — گر اپنی زندگی کا رشتہ دراز ہوتا

بدنام ہوئے عشق میں حاصل نہ ہوا کچھ — فرہاد کی نسبت تو خموشی میں اثر تھا

ہمیں نے ایک تری زلف کو نہیں چھیڑا — جو بات کاٹیے پیارے تو پہلے شانے کا

جو امتحانِ جفا میں نکل گیا یہ دل — تو پھر وفا کو کبھی منہ نہیں دکھانے کا

اب تک میں عبث اور کہیں ڈھونڈ رہا تھا — پردے میں اسی دل کے مرا یار چھپا تھا

پہنچے پائے نہ عارض تلک اس یار کے ہات — زلف نے باندھ لیے اپنے گنہگار کے ہات

سامنے تیرے تو لائی ہے مجھے تقدیر کھینچ — قاتل اب ترکش سے اپنے تو بھی کوئی تیر کھینچ

چھیڑتے ہیں بار بار آ کر نصیحت گر مجھے — مار بیٹھوں گا کسی دن پاؤں کی زنجیر کھینچ

جو تیغ کھینچی ہے قاتل تو درگزر مت کر — مرے گناہ نہ کرنے پہ تو نظر مت کر

دلِ بیمار کو چھوڑا نہ قضا نے آخر — نہ کیا سود طبیبوں کی دوا نے آخر

مل کے ہاتھوں میں تسے اپنے لہو کے ظالم — خونِ ثابت ہی کیا تجھ پہ حنا نے آخر

دل انہ کہتے تھے شبِ ہجر میں نمیدہ ہو — وصل کی صبح دکھائی نہ خدا نے آخر

شکرِ احسانِ قضا تیر اس کی زہ سے چھوٹ کر — جا لگا اغیار کے دل سے ہمارے پھوٹ کر

فتح سومنات قوس ہوا یا فغان و آہ سے — ان بتوں نے کعبۂ دل کو ہمارے لوٹ کر

جب کہ پہلو سے یار اٹھتا ہی  درد بے اختیار اٹھتا ہی

## رباعیات

اے دردؔ یہ درد جی سے کھونا معلوم  جیوں لالہ جگر سے داغ دھونا معلوم
گلزار جہاں ہزار پھولے لیکن  میرے دل کا شگفتہ ہونا معلوم

---

اے دردؔ بہت تونے ستایا مجھ کو  بے درد بہت تونے ستایا مجھ کو
اک جان جو رکھتا تھا سو کرتا ہوں نثار  لے درد بہت تونے ستایا مجھ کو

---

تیرے لیے دردؔ کی کسی سے نہ بنی  بہتیروں نے چاہا پہ سبھی سے نہ بنی
یہ خانہ خراب رفتہ رفتہ آخر  ایسا بگڑا کہ اپنے جی سے نہ بنی

---

اے دردؔ بہت کیا پرکھا ہم نے  دیکھا عجب اس جہاں کا لیکھا ہم نے
بینائی نہ تھی تو دیکھتے تھے سب کچھ  جب آنکھ کھلی تو کچھ نہ دیکھا ہم نے

---

کوچے میں ترے جب آن کر بیٹھ گئے  اتنا رویے کہ چشم تر بیٹھ گئے
جس سمت کو پھر نظر اٹھا کر دیکھا  مانند حباب گھر کے گھر بیٹھ گئے

محمد عابد متخلص بہ **دل** برادرِ کلاں محمد روشن جوششؔ مولد و موطنش عظیم آباد۔ در تہوّری و جرأت یگانۂ عصر و در نکتہ رسی و قابلیت خلاصۂ دہر۔ از چندے بشغل طبابت معروف می باشد۔ دیوانش ہزار بیت دیدہ شد۔ این چند شعر از خلاصۂ کلام او کہ تاثیر بہ دل و جان می کند بہ تحریر می آید۔

گر یار نے آنے کا وعدہ نہ کیا ہوتا  اب تک دل مضطر نے کیا کیا نہ کیا ہوتا

وہ نکلے نہ نکلے پہ بہر تسلی ٹک اک حلقہ در ہلا دیکھیے تو

وہ اپنی جفاکاری اور ناز و ادا جانے — جو ہم پہ گزرتی ہے سو اُس کی بلا جانے

تمہارے در پہ جو درباں نے آستیں پکڑی — برنگ نقش قدم ہم نے بھی زمیں پکڑی

جس گھڑی رخصت ہم اپنے یار سے ہونے لگے — وہ اُدھر رونے لگا اور ہم اِدھر رونے لگے

اے درد آہ کیوں اُس ابر بہار سے — تو ہو سیاہ مست مروں میں خمار سے

دل میں ہمارے عشق کا جو درد ہے سو ہے — چہرے کا میرے رنگ ہی زرد ہے سو ہے

قاتل ٹٹولتا ہے عبث لاش کو مری — حسرت کا مجھ میں وہ جو دم سرد ہے سو ہے

مجھے تو حکم ضبط نالہ و فریاد ہوتا ہے — پر اس بیتاب دل کے حق میں کیا ارشاد ہوتا ہے

نکالیں حسرتِ دل اپنے دیدۂ گریاں — کوئی دم اور اگر تیغ یار فرصت دے

اگر تیغ جفاے یار سے یہاں جی چھپا دیں گے — قیامت میں وفا کو ہم منہ اپنا کیا دکھا دیں گے

جو ٹک فرصت ملے اس ناتوانی سے تو اے گردوں — تجھے بھی آہ و نالے کا تماشا ہم دکھا دیں گے

اس دل کے پار کس کی نگہ کا خدنگ ہے — آنسو کو دیکھتا ہوں تو لوہو کے رنگ ہے

شاہ دانا - اسمش شیخ فضل علی از معتقدانِ شاہ برہان الدین و از شاگردان مضمون دہلوی ست - در نیولا بہ لباس فقر و وارستگی در بنگالہ بسر می برد - گفتارش بیشتر بطرز ایہام است - او راست

اب ہم کنار ہونے کی کب ہے مجھے امید — خنجر مگر ترا ہی کبھی آ گلے لگے

تمہاری تیغ گویا اُس کے حق میں ابر رحمت ہے — شہیدوں میں ہوا سرسبز دانا کھیت میں آ کے

تجھ انتظار میں بیا ہے مثالِ آئینہ — تمام عمر پلک سے کبھو پلک نہ لگی

جس وقت وہ کرے ہے زلفوں کو اپنی شانہ — اُس آن کیوں نہ میری چھاتی پہ سانپ پھر جائے

دل میں ہر ایک کے سودا ہے خریداری کا — یوسفِ مصر مگر تو ہی ہے اے یار عزیز

نہ جانے خون کو جس روز میرے اس کو فاقہ ہے — رگِ گردن سے میری اُس کے خنجر کو علاقہ ہے

پکڑا تھا کل گریباں قاتل نے میرا آ کر — منت سے لی جی چھڑایا بارے خدا خدا کر

دل تو میں دے چکا ہوں تجھے بلکہ جان تلک — دیکھیں تو اب کرے ہے جفا تو کہاں تلک

تیری زلفوں میں پھنسا دل سے یہ تقصیر ہوئی — نقدِ جاں لیجیے حاضر ہے گنہگاری دل

زلف سلجھانی صنم آسان ہے — کھولنا دل کی گرہ کا ہے کٹھن

دل تو جلتا ہے مرے سینے میں پر جانے کون — دردمندوں کو ترے عشق کے پہچانے کون

تو نے بدست کو میرے تو اٹھایا لے دل — ناز سے توڑے گا اب شیشہ و پیمانے کون

دلِ مضطر کو مارے درد و غم ناحق جدائی میں — یہی انصاف ہے کیا اے خدا تیری خدائی میں

نہ کھاتا ہے جو اپنی گانٹھ میں یہ نقد حیرت کا — مگر پایا ہے آئینے نے اُس کی رونمائی میں

توقع اور تو کیا ہے مگر سنگِ جفا اے دل — سو پھر کبھی نہ ہاتھ آیا بتوں کی آشنائی میں

گو دل بھی دیں پہ اُس سے نہ بوسہ طلب کریں — یہ ہم سے ہو سکے ہے کہ ترکِ ادب کریں

رچا ہے اس قدر اب انتظار آنکھوں میں — لگے ہے آنکھ تو پھرتا ہے یار آنکھوں میں

سن خریدار مرے دل ہنستے ہیں — دل بھی کیا ان دنوں میں سستے ہیں

شرمندہ ہوا آخر میرے دلِ پر خوں سے — منہ ڈال کے جب دیکھا غنچے نے گریباں میں

اے ابر ہم تو وہ ہیں اگر چشم نم کریں — طوفانِ نوح سے نہ ہوا ہو سو ہم کریں

نہ دیکھ اُس طرف وہ ظالم مبادا دیکھتا ہی ہو — دل اپنی جان کا دشمن تو مت خواہی نخواہی ہو

اگر محضر کریں فرہاد کے خوں کا تو لازم ہے — کہ میرے داغِ دل کی مہر سے اُس پر گواہی ہو

نے ناوک کا ترے کشتۂ احسان نہ ہو — جب تلک سینۂ عشاق نیستان نہ ہو

ڈروں کس واسطے میں آفتاب روزِ محشر سے — مرے بھاویں قیامت آ چکی دیکھا جبھی اُس کو

غیر کو شربت لطف اور مجھے زہر نگاہ — آہ مارا کسے اور تو نے جلایا کس کو

مری خاک تک آپ آ دیکھیے تو — ذرا دامن اپنا اٹھا دیکھیے تو

ہماری وفا ہے اور اُس کی جفا ہے — اب آپس میں ہوتا ہے کیا دیکھیے تو

رباعی

وہ دن ہیں کہاں کہ خوش معاشی کیجیے وے یار کہاں کہ یار باشی کیجیے
اک گوشے میں بیٹھ کر دوانے تنہا اب ناخن غم سوں دل خراشی کیجیے

داؤد بیگ از موزونان عہد محمد شاہ غفران پناہ تخلص او داؤد این بیت

از وست

زلف دلبر سے مجھ کو سودا ہے لوگ کہتے ہیں تجھ کو سودا ہے

شاہ فتح محمد متخلص بہ دل معاصر نجم الدین آبرو از فرزندان شاہ ابو الغوث۔

از وست

کیا نکیلی تیز تر دیکھیں ہیں مژگاں یار کی ہم نے سیتیاں بھی نہیں دیکھیں کہیں اس سار کی

درخشاں۔ اسمش سنکو بیگ۔ از مدتے مقیم فیض آباد بود وہمانجا رحلت نمود۔

از وست

یاراں وداع عمر کو ہجراں کی رات ہے مانند شمع میری سحر کو وفات ہے

# حرف الذال

ذہین۔ اسمش میر سعد از دوستان میر محمد تقی بود۔ از وست

باتیں ہماری رات انھوں نے نہ جانیاں کیا کیا بتوں کے جی میں رہیں بدگمانیاں

ذاکر۔ اسمش میر حسین دوست ابن میر علی دوست۔ متوطن مراد آباد سنبھل۔
چندسال در شاہجہان آباد میر مسطور مدرس خسرو پور بود ؟ راقم مرزا محمد رفیع خاں و
بدیع الزماں خاں بود۔ مرد ظریف و شعر فہم خوب۔ و در صرف و نحو ہم فی الجملہ مہارت
داشت بہ ندرت گاہے شعرے می گفت۔ از وست

جو چاہو سو کہو مختار ہو عدو کو ولے حسین دوست کے دشمن کو تئیں یزید کہو

کرم اللہ خاں **درد** بسیوزادۂ نواب امیر خاں۔ مرد شجاع و زبان آور بود۔ در معرکۂ مرہٹہ ہمراہ میر علی اصغر کبری دادِ شجاعت داد و بروضۂ نعیم شتافت۔ کلامش الم انگیز است۔

سامنے ہوتے ہی پھر نقش نہ پائی دل کی ۔۔۔ بٹ گیا نوکِ سناں پر صفِ مژگان کے بیچ

اگر وہ بُت کسی صورت سے سرِ رام ہو جاوے ۔۔۔ تو ہو جوں اس عقیدت سے کہ کفر اسلام ہو جاوے

مرے سینے میں ہر یک سانس ہو کر پھانس کھٹکے ہے ۔۔۔ خلش دل کی نکل جاوے تو کیا آرام ہو جاوے

ادب ضرور ہے اس خاکِ آستانے کا ۔۔۔ تڑپ ہو ایسا تو بسمل کہ بال و پر نہ لگیں

کنارے سے کنارا کب ملا ہے بحر کا یا درد ۔۔۔ پلک لگنے کی لذت دیدۂ پُر آب کیا جانے

**دردمند**۔ اسمش فقیہ۔ ولد آبائش دکھن۔ و خود در دہلی نشو و نما و تربیت از مرزا مظہر جان جاں یافت۔ حسب الطلب نواب شہامت جنگ از دہلی بمرشد آباد آمدہ بود از منسلکان نواب مسطور بود۔ ساقی نامۂ ریختہ اوزبان زد انام است و سوائے آن شعرے ندیدہ شد۔ مگر این رباعی کہ بہ تحریر می آید۔

رباعی

کہسار میں جا گرا ہے ناحق کے تئیں ۔۔۔ پرویز سے آ بھڑا ہے ناحق کے تئیں

ٹکر کوئی پہاڑ سے لیتا ہے ۔۔۔ فرہاد کا سر پھرا ہے ناحق کے تئیں

**دوست**۔ نامش غلام محمد۔ موطنش بہار۔ مرد عاشق مزاج است۔ ازوست

کافر ہو جن کے دل میں تری آرزو نہ ہو ۔۔۔ کس کام کی زباں کہ تری گفتگو نہ ہو

صنم جو دیکھ تجھ کو کہے ہے، دور آنکھوں سے ۔۔۔ کچھ اپنا بس نہیں ظالم میں ہیں مجبور آنکھوں سے

**دیوانہ**۔ اسمش سرب سکھ رائے۔ از اقربائے راجہ مہا نراین۔ شعر فارسی می گوید۔ بعضے ریختہ گویان لکھنؤ شاگرد اویند۔ گاہے فکر ریختہ می نماید۔ ازوست

دل ہے کہ تیری تیغ کے آگے سے ٹل نہ جائے ۔۔۔ رستم کا کیا جگر ہے جو زہرا پگھل نہ جائے

سمجھ کے کیجو چمن میں خرام اے گل رو
ہے تیرے پانوں تلے فرش دل ہزاروں کا

مر گئے شبِ فراق سے اے آفتابِ صبح
اے آفتاب صبح اٹھا دے نقاب صبح

صفحۂ جاں پہ جو نقشِ رخِ قاتل کھینچا
جان سے ہاتھ گر تو نے اب اے دل کھینچا

گر بے حجاب ہو کے ہمیں منہ دکھائے دوست
مر جائیے بلا سے لے کر بلائے دوست

مے ہے چمن ہے ابر ہے مینا ہے جام ہے
لیکن ہزار حیف کہ خالی ہے جائے دوست

خوشبو کی لپٹیں لاتی ہے اے رند اب نسیم
شاید کسی نے کھولا ہے بند قبائے دوست

شب ہجراں میں تیری نیند آئے کس طرح مجھ کو
لگا کر آنکھ تجھ سے کوئی سو سکتا ہے کیا قدرت

گر خوشی آئی ہے تجھے جلنے میں پروانے کی طرح
دل بھی میرا جانتا ہے خوب جل جانے کی طرح

چھپا ہے مانگ میں دل میرا اس کو ڈھونڈوں کدھر
کہ آدھی رات ادھر ہے اور آدھی رات ادھر

چاند سے مکھڑے پہ تیرے یوں بکھر جاتی ہے زلف
جس طرح سورج کے منہ پر آ کے چھپ جاتا ہے ابر

اے رند نے کی طرح سے شور و فغاں کے بیچ
جب تک کہ تیرے دم میں ہے دم تو کمی نہ کر

آستیں آنکھوں پہ یا دل پہ رکھوں اپنے ہاتھ
ایک دم زیست میں کارِ دو جہاں ہے درپیش

گر نہ پیتا شرابِ وصل تو کیوں
کھینچتا ہجر کا خمار یہ دل

غم خوری کا جب کسی کی آیا ہمیں پیغامِ غم
دل ہوا بے تاب تب سے اور گیا آرام رم

توڑتے ہیں اس لیے سر اُس کا اے پستہ دہن
ہمسری کا اُسے ہے تجھ چشم سے بادام دم

نہ مہر ہے نہ مروت نہ کچھ وفا ہے یہاں
نہ جانے کیا ہے سبب دل جو مبتلا ہے یہاں

تری گلی سے جو اٹھتا ہے ہر گھڑی شعلہ
نہ جانوں کون سے عاشق کا دل جلا ہے یہاں

ہر آن اس کو دیکھوں میں ناز و عتاب میں
اے دل پھنسایا تو نے مجھے کس عذاب میں

گرچہ جیوں سایہ میں پامال ہوا جاتا ہوں
تو بھی قدموں سے ترے یار لگا جاتا ہوں

تھا کل جو ساتھ غیر کے تو لالہ زار میں
سن کر لگی ہے آگ دل داغ دار میں

یہ دن فراق کے ہے جی میں یوں تمام کریں
سحر سے یاد میں تیری جو روئیں شام کریں

# حرف الرّاء

**رندؔ**۔ اسمش میر حمزہ علی[1]۔ ترکِ علائق دنیوی نمودہ در مرشدآباد چندے سروپا برہنہ می گشت و اشعار خود می خواند و می گریست۔ الحال کہ سنہ ۱۱۹۴ یک ہزار و یکصد و نود و چار است در عظیم آباد بوارستگی تمام بلا تعین مکان زندگانی می کند۔ پہلوان معرکۂ سخنوریست۔ اکثر اشعارش در کمال لطافت واقع شدہ اند۔ از لطیف ترین آنہاست۔

دل مرا شوخ ستمگار سے اب یار ہوا　　آپ سے جا کے بلا بیچ گرفتار ہوا

سینے سے داغِ عشق مٹایا نہ جائے گا　　ہم سے تو یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا

تنہا وہ شوخ رات کو آوے گا تو سہی　　پر ہم سے گھر میں چاند چھپایا نہ جائے گا

ترے بن دیکھے اے ظالم ذرا میں جی نہیں سکتا　　اسے جینا رہا یک طرف میں مر بھی نہیں سکتا

ترے لعلِ جاں بخش کو ہم نے بتلا　　کیا آبِ حیواں کو پانی سا پتلا

اُٹھا جاتا ہے جی میرا تو اے جاں زندگانی سے　　نہ کر تو پاس میرے بیٹھ کر مذکور اُٹھنے کا

مجھے اے رندؔ وہ پامال کرتا ہے کہاں بھاگوں　　نہیں جیوں نقش پا میرے تئیں مقدور اُٹھنے کا

پھر اُسے ہم نے چشم تر دیکھا　　تیرے تئیں جس نے یک نظر دیکھا

چشم بد دور آج اے مردم　　یار کو ہم نے بھر نظر دیکھا

قطرہ گرا جو منہ میں مے خوش گوار کا　　دُشنام یاد آیا مجھے اپنے یار کا

قمریاں بولیں چمن میں تری رفتار کو دیکھ　　اب تلک سروِ خراماں نہ ہوا تھا سو ہوا

یوں زیب دیں ہیں تیرے منہ پہ داغ چیچک کے　　ہے گرد چاند کے گویا ہجوم تاروں کا

---

[1] دونوں نسخوں میں یوں ہی لکھا ہے۔ ردیف تیم میں میر مددا اللہ والد (؟) میر حمزہ علی اند۔

[2] از تکملہ سخنان زمان محمد شاہ۔

اگر چمن میں تو نرگس کے پاس جا بیٹھے — وہ شوخ دیدہ وہیں انکھڑیاں لڑا بیٹھے
مجھے تو کم سخنی سیتی یاد قسمت کب — پہ لاکھوں جی اٹھیں گر ٹک زباں ہلا بیٹھے
وہ دن گئے کہ نہ اٹھتا تھا میری صحبت سے — زمانہ اور ہوا اب سنوں بلا بیٹھے
دم تھنوں میں میرے نفس باز پسیں ہے — چپ نالے کہ دم مارنے کی بات نہیں ہے
آنکھوں میں غیر سے نہ اشارات کیجیے — مانع ہے کون شوق سیتی بات کیجیے
اس چشم اشک بار سے اتنی تو ہے امید — بل مارنے میں موسم برسات کیجیے
بے پروبال ہی رہنے کا خیال اپنا ہے — مور کی طرح پروبال وبال اپنا ہے

رباعی

اب تم سے کہوں جو کچھ ہے میرے دل میں — سب تم سے کہوں جو کچھ ہے میرے دل میں
پہلے کہہ لو کہ ہم نہ مانیں گے برا — تب تم سے کہوں جو کچھ ہے میرے دل میں

محمد جعفر خاں **راغب** دہلوی، برادرزادہ نواب لطف اللہ خاں صادق
تقرب بزرگان ایشان نزد سلاطین ہند مشہور۔ از مدتے خان مذکور در عظیم آباد مقیم گردیدہ
شعر فارسی و ریختہ ہر دو می گوید۔ این ابیات ریختہ او راست

بتوں کے دل میں جاں کا تجھ سے تو زیاں ہوگا — لڑکے تو غضب ہوگا جس وقت جواں ہوگا
راغب کو کوئی ڈھونڈے کوچے میں ذرا اس کے — وہ سوختہ دل یارو شاید کہ وہاں ہوگا
تجھ بن یہ شب اے یار سیٹ ہم پہ کڑی ہے — ہر اس کی گھڑی روز قیامت سے بڑی ہے

**رفعت**۔ اسمش شیخ محمد رفیع۔ موطنش الہ آباد و مسکنش عظیم آباد۔ چندے
رفیق نواب عالی جاہ بود۔ از مدتے بخدمت مالی آن صوبہ قرین اعتبار می گزراند۔
گاہے شعر ریختہ می گوید۔ او راست

الٰہی دادرسی قتل کی اٹھا دینا — کہ ہو نہ حشر میں قاتل کو خوں بہا دینا
کیا جگر ہے جو ترے در پہ فغاں کرتے ہیں — ہم تو آہستہ قدم رکھتے ہوئے ڈرتے ہیں

شب فرقت میں تیری نالہ وزاری ہی اور میں ہوں
جھپکتی ایک پل نہیں آنکھ بیداری ہی اور میں ہوں

جفا سے اس کی منھ اے رند جیتے جی نہ موڑوں گا
مرے ہی دم میں دم جب تک وفاداری ہی اور میں ہوں

اس ہوا و دار میں ترسوں ہوں پیمانے کے تئیں
کیا کروں گا یاد ساقی تیرے میخانے کے تئیں

رام نہیں ہوتے الٰہی یہ بتانِ سنگ دل
پوجوں ہوں ہر چند جا کے کعبہ بت خانے کے تئیں

اُس گل کا رنگ ہم سے ممکن نہیں بیاں ہو
منھ میں اگر ہمارے جیوں غنچہ سو زباں ہو

رکھتا ہوں سینہ صاف میں آئینے کی مثال
گو تیرے دل میں میری طرف سے غبار ہو

یہ ظلم دیکھا نہیں جاتا ہی گا اے مردم
کہ میری آنکھوں کے آگے تم اس کا دید کرو

نہ ہنستا بولتا ہی اور نہ آنکھیں ملاتا ہی
ہوا کیا مجھ ستی ایسا گناہ اے بدگماں سچ کہہ

مے گلگوں ستی گو اشک فشاں ہی شیشہ
چشم پرخوں سا مری تو بھی کہاں ہی شیشہ

بتا اے دل تو کب پروانہ ہوگا شمع رویاں کا
چراغ زندگی کوئی پل میں اب خاموش ہوتا ہی

ہماری چشموں سے اب یہ نہ آب ٹپکے ہی
پگھل پگھل دل خانہ خراب ٹپکے ہی

کس کو سناؤں آہ یہ اپنا فغاں کہ ہی
میں آپ میں نہیں ہوں اور اُس کو گماں کہ ہی

آہ نکلے گی صدا کس طرح مجھ دل گیر سے
نالے کی مت رکھ توقع بلبل تصویر سے

زیادہ نہیں ہی عشق موں تیرے ہوس مجھے
تیری نگاہ پیار کی پیارے ہی بس مجھے

زور آوری چلا تھا بیزار ہم سے ہو کے
زاری سے اپنی یارے رکھا ہی ہم نے روکے

صحبت میں تری غیر جو تجھ کو نظر آوے
آنسو کے عوض چشم میں خونِ جگر آوے

قتل کرنے کی مرے دل کے عبث مدبر ہی
جرم آنکھوں سے ہوا ہی یہ تو بے تقصیر ہی

تو خراماں ناز سے اور مست جام بادہ ہی
شیشۂ دل چور ہوگا پیش پا افتادہ ہی

چل رند مفلسی میں سیمیں تنوں کو دیکھیں
ہی نقد جاں جو باقی لے آویں منھ دکھائی

نہ دیتا دل اگر میں شمع رو کو
نہ اُٹھتے آہ کے شعلے جگر سے

دیکھ کر چشم گلابی ساقی سرشار کی
نشے سے گردن ڈھلک گئی نرگس بیمار کی

ابر تر سے چشم گریاں کم نہیں　　موجِ دریا ہی شکنجِ آستیں

کام عاشقوں کا کچھ تجھے منظور ہی نہیں　　کہنے کی ہے یہ بات کہ مقدور ہی نہیں

بیچوں ہوں میں اس پاس یہ دل نیم نگہ کو　　اس پر بھی ستم ہو جو خریدار نہ ہووے

**رخشاں** - اسمش محمد چاند مشہور است کہ در زمانِ احمد شاہ بر زعفران

نامے فریفتہ شدہ بیمار و ضعیف برنگ زرد و دم سرد می بود - ازوست

یہ دل تب ہجر میں تیرے جیا ہے　　مرا اک عمر جب لوہو پیا ہے

**رضا عظیم آبادی** - اسمش میر محمد رضا ابن میر جمال الدین حسن، از اقربائے

میر حبیب اللہ مرحوم - نو مشق سخن است - ازوست

کبھو حنا کی طرح ہاتھ بھی نہ لال کیا　　عبث لہو مرا قاتل نے پائمال کیا

اب جاتے ہو پھر میر رضا اس کی گلی میں　　ڈرتا ہوں پھر آنا تمھیں دشوار نہ ہووے

**رضا** دریافت نشد کہ کجائی است - شعرش برجستہ است

ایک دم تو رضا کے پاس تو بیٹھ　　آج وہ اس جہاں سے اٹھتا ہے

**رنگین کشمیری** در دہلی مقیم و شاگرد مرزا رفیع سودا بود

مدت ہوئی ہم اس میں کچھ بھی اثر نہ پایا　　اس واسطے دعا سے آخر کو ہاتھ اٹھایا

**رشید** تخلص از تلامذۂ ملا نظام الدین مرحوم - ساکن لکھنؤ بود - در سنِ

شباب کشتہ شد - در علم منطق و حکمت طبع بسیار رسا داشت - گاہے ریختہ می گفت - ازوست

نقش پا اس کا زمیں پر جب سے دیکھا ہے رشید　　ورد ہے تب سے اسے یا لیتنی کنتُ تراب

لام نستعلیق کا ہے اس بت خوش خط کی زلف　　ہم تو کافر ہوں اگر بندے نہ ہوں اس لام کے

**رستم** تخلص رستم علی خاں مشہور بہ نواب بہادر ابن نواب اشرف خاں ابن

نواب صمصام الدولہ خانِ دوراں مرحوم عظمت و شانِ این دودمان محتاج باظہار

نیست - خلاصہ خان موصوف مع برادرِ خُرد رفیق والاشان سعادت علی خان بہادر اند

رسوا۔ نامش مہتاب رائے، در عہد سلطنت محمد شاہ غفران پناہ بسبب عشق جوانے از ملت و مشرب گذشت و کارش بہ رسوائی کشید۔ ساعتے بے شرب خمر نمی ماند و در کوچہ و بازار سوارہ می گشت۔ راقم وے را بارہا بہ این صورت در دہلی دیدہ گفتگویش حالتے دارد۔ از وست

مرا گر پاس ہوتا دل تو غم کھانے کے کام آتا ۔۔۔ اب اس دیوان پن میں مجھ کو سمجھانے کے کام آتا
مغاں اک جام کی خاطر نکالا تم نے رسوا کو ۔۔۔ بھلا تھا یا برا خدمت کو میخانے کے کام آتا
ہائے اس دیوانے دل نے کام کیا بیجا کیا ۔۔۔ آپ تو تھا ہی دوانا مجھ کو بھی رسوا کیا
قفس سے واں گئے ہم اور چمن میں جائے نہیں ۔۔۔ اڑیں تو پر نہیں رکھتے چلیں تو پائے نہیں
گو زخم دل مرے کا نہ سیوے مرا میاں ۔۔۔ میں مر گیا تو کیا ہوا جیوے مرا میاں
آرام تو کہاں کہ ٹک اک سو کے چپ ہوں ۔۔۔ آنسو بھی نہیں رہے کہ بھلا رو کے چپ ہوں
کوئی جا نہیں زمیں میں کہ آنسو سے نم نہیں ۔۔۔ رسوا بھی اس زمانے میں مجنوں سے کم نہیں
وصل میں بے خود رہے اور ہجر میں بے تاب تھے ۔۔۔ اس دوانے دل کو رسوا کس طرح سمجھائیے
رسوا اگر نہ کرنا تھا عالم میں یوں مجھے ۔۔۔ ایسی نگاہ ناز سے دیکھا تھا کیوں مجھے

رسائی۔ اسمش معلوم نشد و احوالش نیز۔ از وست

اس زلف میں ہیں بند غریبوں کے بہت دل ۔۔۔ اے شانے خبردار کہیں تار نہ ٹوٹے
لیتے ہو تو اب دل کو رسائی کے و لیکن ۔۔۔ شیشے سے بھی نازک ہے مرے یار نہ ٹوٹے

راقم۔ اسمش بندرابن، متوطن شاہ جہان آباد و شاگرد تقی میر است۔ اشعار در نہایت روانی بہ تحریر می آید۔ از وست

دل مرا زلف کے پیچوں میں نہ الجھا نہ کھلا ۔۔۔ حیف یہ عقدہ بھی شانے سے نہ سلجھا نہ کھلا
سنتے ہیں ہم کہ ہوتی ہے جگ میں دوام صبح ۔۔۔ ہوگی کبھی اے چرخ ہماری بھی شام صبح
کہیے کیا درد دل بلبل گلوں سے ۔۔۔ اڑا دیتے ہیں اس کی بات ہنس کر

اوست

چمکتے دانت دیکھے یار کے ہنستے جانے میں | جڑی ہیں قطبیاں الماس کی نیلم کے خانے میں
عشق میں صبر و قناعت گرچہ کچھ مشکل نہیں | لیک اُن کو ہے کہ جن کو دل ہی میسر دل نہیں
اے گل و بلبل بہار آئی ہے ٹک دل کھول لو | چار دن صحبت غنیمت جان کر ہنس بول لو
عشق کے سودے میں حاجت اور ضامن کی نہیں | دل جگر گوشہ ہمارا ہے اسی کو اول لو
بعدِ مرگِ کوہ کن شیریں اگر جیتی رہے | دیکھ کر یہ جوئے شیر اپنا لہو پیتی رہے
عشق میں بلبل کو کیا نسبت ہے پروانے کے ساتھ | وصل سے مر جاوے وہ یہ ہجر میں جیتی رہے
چاک کو تقدیر کے ممکن نہیں کرنا رفو | تا قیامت سوزنِ تدبیر اگر سیتی رہے

مغل بیگ **زار**۔ از دوستان تقی میر است۔ وے راست

مشہور تھے جو نالے میرے گلی میں اُس کی | کوئی اور بھی جو رویا سمجھا کہ زار ہوگا

**زار**۔ اسمش میر منظہر علی۔ شاگرد مولوی شاہ حفیظ اللہ و متوسل نواب مرزا علی خان بہ صفت ہائے نیکو موصوف و در لکھنؤ مقیم است۔ او راست

نیند تیرے ہوتے آتی ہے محال | یار تو جاہے تو سو بیٹھے ہیں ہم
چھوٹ جاویں غم سے ہر دم کے جو نکلے دم کہیں | خاک ہے یہ زندگی جو تم کہیں اور ہم کہیں
ایک دن آگے ہی دنیا سے اٹھانا مجھ کو | شبِ فرقت کو الٰہی نہ دکھانا مجھ کو

# حرف السّین

**سودا**۔ اسمش مرزا محمد رفیع، مولد و موطنش دار الخلافتہ دہلی۔ اعجوبۂ زمان و سرخیل ریختہ گویان ہندوستان بودہ۔ در جمیع فنون نظم خاصہ در قصائد دقت بسیار بکار بردہ۔ بہ زبانِ نکتہ سنجان بہ مسلّم الثبوتی مشہور، و اشعار لطافت شعارش در چار سوق معانی مستند الیہ جمہور۔ الحق مرتبۂ ریختہ گوئی را بجائے رسانیدہ کہ شاہباز بلند پرواز

و در بنارس رحل اقامت انداختہ اند۔ راقم را یک مرتبہ اتفاق ملاقات ہر دو صاحبان شدہ۔ الحق کہ متصف بصفات حمیدہ اند۔ از اشعار نواب بہادر است۔

شریک حال میرا غم ہی میرا  وہی مونس وہی ہمدم ہی میرا
کماں ابرو کے ہوتا ہی مقابل  بڑا جانباز دل رستم ہی میرا
نہ ہمیں دیں کی تمنا ہی نہ دنیا سے کام  تو میسر ہو تو پھر کچھ ہمیں درکار نہیں
تری زلف زنجیر شوریدگاں ہی  کھلے تک تو کیا کیا میں دھومیں مچاؤں
غم ہجراں نے تو آتش ہو جلایا مجھ کو  اشک نے چشم کے طوفاں ہو بہایا مجھ کو
ہوں میں اب جان سے بیزار تمھارے ہاتھوں  اے دل و دیدہ بہت تم نے ستایا مجھ کو

**رخصت** دہلوی۔ نامش میر قدرت اللہ خلف میر سیف اللہ۔ نسبت شاگردی با مرزا جعفر علی حسرت درست دارد و در لکھنؤ می گزراند۔ از وست۔

کیجو دوچار ہجر کی مت رات سے مجھے  یارب بچا ہی رکھیو اس آفات سے مجھے
آتا ہی میرے ملنے سے اب کے ننگ و عار  حاصل ہوا یہ تیری ملاقات سے مجھے

**رند** ۔ اسمش مہربان خاں۔ گویند بخدمت دیوانی نواب احمد خاں چندے اختصاص داشت۔ شاگرد میر سوز۔ در علم موسیقی و سہم اندازی و تیغ شناسی ماہر۔ از وست

حاصل تو ہوا وصل ہمیں رات پر افسوس  اک پل میں شب عیش و طرب ہو گئی آخر

## حرف الزاء

جعفر علی خاں متخلص بہ **زکی** ، ابن مرزا مومن بیگ، در منصب داران محمد شاہی بمنصب سہ ہزاری سرفراز و مقرب نواب عمدۃ الملک امیر خان مرحوم بود۔ بعد رحلت ایشان چندے بنا کامی بسر بردہ از این جہان درگذشت۔ فکر رسا داشت و بطرز خوش گویان قدیم حرف می زد۔ مثنوی ریختۂ او مشہور۔ این ابیات از غزلیات

میں دشمن جاں اپنا جو تھا ڈھونڈ نکالا — سو حضرت دل سلمہ اللہ تعالا

جب مست چمن سے ہو چلا گھر کو وہ لالا — غنچے نے صراحی لی اٹھا گل نے پیالا

مانگا جو میں دل کو تو کہا بس یہی اک دل — جتنے ہی تو چاہے مرے کوچے سے اٹھا لا

جس کو زلف سیہ نے تری ڈسا ہوگا — غرض وہ مر ہی گیا ہوگا کیا جیا ہوگا

بھلا بتا دے مری جاں کبھو بھی عاشق نے — تمھارے جور سے شکوہ کہیں کیا ہوگا

ق

مگر یہی نہ کہ بے اختیار ہو کے کبھو — جو اور بس نہ چلا ہوگا رو دیا ہوگا

تھا کس کے دل کو کشمکش عشق کا دماغ — یارب برا ہو دیدۂ خانہ خراب کا

توڑوں یہ آئینہ کہ ہم آغوش عکس ہے — ہووے نہ مجھ کو پاس جو تیرے حضور کا

یوں کہ ظالم ہے وہ ہرگز پھولتا پھلتا نہیں — سبز ہوتے کھیت دیکھا ہے کبھو شمشیر کا

قتل کر مجھ کو کھلے تا مری خاطر سے گرہ — میں یہ عقدہ گرو ناخن شمشیر کیا

موج آتش ہے سیل آنکھوں کی — شاید اس دل کا آبلہ پھوٹا

نہ جیا تیری چشم کا مارا — نہ تری زلف کا بندھا چھوٹا

لطف اے اشک کہ جیوں شمع گھلا جاتا ہوں — رحم اے آہ شرر بار کہ جل جاؤں گا

چین دینے کا نہیں زیر زمیں بھی نالہ — سوتوں کی نیند میں کرنے کو خلل جاؤں گا

قطرۂ اشک ہوں پیارے مرے نظارے سے — کیا خفا ہوتے ہو پل مارتے ڈھل جاؤں گا

چھیڑ مت باد بہاری کہ میں جوں نکہت گل — پھاڑ کر کپڑے ابھی گھر سے نکل جاؤں گا

آدم کا جسم جب کہ عناصر سے مل بنا — کچھ آگ بچ رہی تھی سو عاشق کا دل بنا

سالہا ہم نے صنم نالۂ شب گیر کیا — آہ اک روز ترے دل میں نہ تاثیر کیا

اے دیدہ خانماں تو مرا ہی ڈبو سکا — لیکن غبار یار کے دل سے نہ دھو سکا

سودا قمار عشق میں شیریں کے کوہ کن — بازی اگرچہ پا نہ سکا سر تو کھو سکا

کس منہ سے تو پھر آپ کو کہتا ہے عشق باز — اے روسیاہ تجھ سے تو یہ بھی نہ ہو سکا

فکرت بہ پیرامونِ او نمی تواند پرید۔ اشہبِ جہان پیما وہم و خیال بگرد او نمی تواند رسید۔ بالجملہ آن مخترعِ فنِ تازہ از بدو شباب تا شصت سال در دہلی بہ رفاہ و عزت و حرمت و روشناسی وزیر و امیر بسر برد۔ بعد ویرانی و خرابی آن دیار نقل و حرکت نمودہ چندے در فرخ آباد نزد نواب احمد خاں گذرانید۔ و بعد وفات او بہ لکھنؤ آمدہ ساکن گشت۔ نواب شجاع الدولہ بہادر مرحوم کمال شفقت و مروت بہ مرزائے مزبور مرعی می داشت۔ تا حال کہ سنہ ۱۱۹۴ھ یک ہزار و یکصد و نود و چہار است در لکھنؤ استقامت دارد۔ کلیاتش از اقسام سخن شش ہفت ہزار بیت خواہد بود۔ این چند شعر از منتخب غزلیات آن عدیم المثال است۔

حالِ دل میرے سے جب تک وہ خبردار نہ تھا — جز دمِ سرد کوئی محرمِ اسرار نہ تھا

تیرے کوچے سے جو میں آپ کو چلتے دیکھا — جی کسی تن سے نہ اس طرح نکلتے دیکھا

بے وجہ نہیں ہے آئینہ ہر بار دیکھنا — کوئی دم کو پھولتی ہے یہ گلزار دیکھنا

ہر نقشِ پا پہ تڑپے ہے یاں وہ ہر ایک دل — ٹک واسطے خدا کے یہ رفتار دیکھنا

کہتے تھے ہم نہ دیکھ سکیں روزِ ہجر کو — پر جو خدا دکھاوے سو ناچار دیکھنا

جو گزری مجھ پہ اسے مت کہو ہوا سو ہوا — بلاکشانِ محبت پہ جو ہوا سو ہوا

پہنچ چکا ہے سرِ زخم دل تلک یارو — کوئی سیو کوئی مرہم کرو ہوا سو ہوا

دیا اسے دل و دیں اب یہ جان ہے سودا — پھر آگے دیکھیے جو ہو سو ہو ہوا سو ہوا

قابلِ شانہ ہوئی زلف تری جس دن سے — کبھی جو دل کہ پریشاں نہ ہوا تھا سو ہوا

تجھ قید سے دل ہو کر آزاد بہت رویا — لذت کو اسیری کی کر یاد بہت رویا

نالے نے ترے بلبل نم چشم نہ کی گل کی — فریاد مری سن کر صیاد بہت رویا

جوئیں پڑی بہتی ہیں جا دیکھ گلستاں میں — تجھ قد سے خجل ہو کر شمشاد بہت رویا

گر دنیا میں اب یوں ہی چلن رسم وفا ہوگا — تو کس امید پہ کوئی کسی کا آشنا ہوگا

رنجش کا مری نہ پوچھ باعث — آ، جانے دے یار، درگزر کر
غیروں سے نہ کر تو گرم جوشی — میرے دمِ سرد سے حذر کر

بلبل کو کیا تڑپتے میں دیکھا چمن سے دور — یارب نہ کیجیو تو کسو کو وطن سے دور
تجھ کشتگاں کو شعلۂ فانوس کی طرح — تن پر اگر کفن ہے تو تن ہے کفن سے دور

بال و پر ہونے نہ پائے تھے نمودار ہنوز — تب سے ہم کنجِ قفس میں ہیں گرفتار ہنوز
زخمِ شمشیرِ ستمگر نے کیا اپنا کام — یارو تم ڈھونڈتے ہو مرہمِ زنگار ہنوز
تیری دوری سے عجب حال ہے اب سودا کا — میں تو دیکھا نہیں ایسا کوئی بیمار ہنوز
کس کے ہیں زیرِ زمیں دیدۂ نمناک ہنوز — جا بجا سوت ہیں پانی کے تہِ خاک ہنوز
باغ میں جب سے گیا ہے تو خمار آلودہ — گل ہیں خمیازے میں انگڑائی میں ہے تاک ہنوز

ساقی گئی بہار رہی دل میں یہ ہوس — تو منتوں سے جام دے اور میں کہوں کہ بس

آشیاں کو مت اجڑوا کر کے فریاد و خروش — باغباں ظالم ابھی سویا ہے اے بلبل خموش

اشک آتش دخوں آتش وبر لختِ دل آتش — آتش پہ برستی ہے پڑی متصل آتش

گو اب نہ مجھ غریب کی بالیں تک آئے شمع — دل بیکسی کا مجھ پہ جلے ہے بجائے شمع

اے ہالہ گر فلک نے دیے تجھ کو چاند داغ — چھاتی مری سراہ کہ اک دل ہزار داغ

مائل تھا بس کہ دل مرا بیداد کی طرف — خوں بہہ چلا بدن سے تو جلاد کی طرف

پھونک دی ہے عشق کی تپ نے ہمارے تن میں آگ — دیکھے ہے جیوں شعلۂ فانوس پیراہن میں آگ
گر نہ ہو پانیِ دل اس کا خوف سے اے شعلہ خو — لگ اٹھے تیری نگاہِ گرم سوں درپن میں آگ

کرتی ہے مرے دل میں تری جلوہ گری رنگ — اس شیشے میں ہر آن دکھاتی ہے پری رنگ

ہووے نہ ملکِ عشق سے کم رسمِ داغِ دل — روشن رہے ہمیشہ الٰہی چراغِ دل

کہتا تھا اس لیے میں نہ ہو آشنائے گل — اے عندلیب دیکھی نہ آخر وفائے گل
دیکھے اگر صفائے بدن کو تری صبا — کھولے کبھو نہ شرم سے بندِ قبائے گل

آتی ہی تجھ گلی سے پریشاں صدائے آہ ۔ شاید کسی کا شیشۂ دل چور ہو گیا

دل مت ٹپک نظر سے کہ پایا نہ جائے گا ۔ جیوں اشک پھر زمیں سے اٹھایا نہ جائے گا

قفس کے پاس نہ جا کر لے نام تو گل کا ۔ ضرور کیا ہی کہ ناحق ہو خون بلبل کا

کبھی گزر نہ کیا خاک پر مری ظالم ۔ میں ابتدا ستی کشتہ ہوں اس تغافل کا

نہ کھینچ اے شانہ زلفوں کو یہاں سودا کا دل اٹکا ۔ اسیر ناتواں ہی یہ نہ دے زنجیر کو جھٹکا

سحن میں رات سن کر ہر کسی کے پاؤں کا کھٹکا ۔ اٹھایا سر جو بالیں سے تو پھر دیوار پر ٹپکا

قاصد اشک آ کے خبر کر گیا ۔ قتل کوئی دل کا نگر کر گیا

کیونکے کوئی کھاوے ترا اب فریب ۔ حال مرا سب کو خبر کر گیا

سیر کی یوں کوچۂ ہستی کی ہم ۔ نے میں سے جیوں نالہ گزر کر گیا

ترا دل مجھ سے نہیں ملتا مزاجی رہ نہیں سکتا ۔ غرض ایسی مصیبت ہی کہ میں کچھ کہہ نہیں سکتا

کدھر کو چھوڑ گئے مجھ کو ہمرہاں تنہا ۔ پھروں ہوں دشت میں جیوں گرد کارواں تنہا

ہندو ہیں بت پرست مسلماں خدا پرست ۔ پوجوں ہوں میں اسی کو جو ہی آشنا پرست

ٹک سادہ دلی پر تو مری رحم کر اے یار ۔ ہوں تجھ سے ستمگر سے طلب گار محبت

جس نے نہ دیکھی ہو شفق صبح کی بہار ۔ آ کر ترے شہید کو دیکھے کفن کے بیچ

سودا میں اپنے یار سے چاہا کہ کچھ کہوں ۔ ایسی کی یک نگہ کہ رہی من کی من کے بیچ

شمع میں ہر چند ہی سر سے گزر جانے کی طرح ۔ کھب گئی لیکن ہمارے دل میں پروانے کی طرح

یا تبسم یا نگہ یا وعدہ یا گاہے پیام ۔ کچھ بھی اے خانہ خراب اس دل کے بہلانے کی طرح

کاٹ کر پلٹے ہی ناگن تب اثر کرتا ہی زہر ۔ سیکھ لی زلفوں سے تیری اس نے بل کھانے کی طرح

میں دیکھتا ہوں جسے ہی وہ آپ ہی نالاں ۔ تمھاری کیجیے کس پاس اے بتاں فریاد

کیا ہی قد کو مرے نخل ارغواں کا رشک ۔ تمھارے ہاتھ سے اے چشم خوں فشاں فریاد

چاہیے تجھ چشم کے آگے جو ہو بادام سفید ۔ کھینچ کر پوست کرے گردش ایام سفید

گتھی نکلی ہیں لختِ دل کی تار اشک سے لڑیاں — یہ آنکھیں کیوں مری جی کے گلے کی ہار ہو پڑیاں

دوانا اُن لٹوں کا ہوں قسم ہی روحِ مجنوں کی — نہ مارو چوبِ گُل مجھ کو بغیر از بید کی چھڑیاں

تو نے سودا کے تئیں قتل کیا کہتے ہیں — یہ اگر سچ ہی تو ظالم اسے کیا کہتے ہیں

نہ غنچے گل کے کھلتے ہیں نہ نرگس کی کھلیں کلیاں — چمن میں لے کے خمیازے کسو نے انکھڑیاں ملیاں

رفتار دیکھتے ہو تم ان خوش قدوں کی ہائے — ٹھوکر لگے ہی دل کے تئیں جس خرام میں

اُس بے وفا کے عشق موں کچھ ہم کو جس نہیں — پانوں تلک کبھی ہائے ہمیں دسترس نہیں [1]

حیرت نے اس کو بند نہ کرنے دیں پھر کبھو — آنکھیں جس آرسی نے ترے منھ پہ کھولیاں

اندامِ گل پہ ہو نہ قبا اس مزے سے چاک — جوں خوش جھبوں کے تن پہ مسکتی ہیں چولیاں

کیا چاہیے تجھے سرِ انگشت پر حنا — جس بے گنہ کے خون میں ہا ہیں ڈبولیاں

سودا کے دل سے صاف نہ رہتی تھی زلفِ یار — شانے نے پیچ پڑ گرہیں اس کی کھولیاں

سُن کے یہ کہتا ہی میرے نالۂ جاں کاہ کو — کیوں مجھے ایسا بنایا کیا کہوں اللہ کو

دم مارنا پھبتا ہی اُسے عشق میں تیرے — جس کا دمِ اول نفسِ بازپسیں ہو

اس دل کو دے کے لوں دو جہاں یہ کبھو نہ ہو — سودا تو ہووے تب ناکہ جب اس میں تو نہ ہو

آئینہ وجود و عدم میں اگر ترا — منھ درمیاں نہ ہو تو کہیں ہم کو رو نہ ہو

ہی زلف میں دل میرا مست کیجیو تو شانہ — زنجیر نہ کھُل جاوے یہ سخت ہی دیوانہ

اب درد دل سے موت ہو یا دل کو تاب ہو — قسمت میں جو بدا ہو الٰہی شتاب ہو

اس کشمکش سے دام کی کیا کام تھا مجھے — اے الفتِ چمن ترا خانہ خراب ہو

جی کو چاہا تھا کہ خالی کروں مانندِ حباب — ہو گئی جان ہوا اک نفسِ سرد کے ساتھ

ممکن ہی تیر خوردہ تڑپ کر سنبھل سکے — مارا تری نگہ کا جگہ سے نہ ہل سکے

دیوانگی ہماری کیا کیا مچاتی دھومیں — زنجیر پڑ کے پانوں گر اپنے گھر نہ لاتی

---

[1] یہ شعر حضرت میر دہلوی کے منسوبہ کلام میں بھی دیا ہوا ہی۔

میں اور عندلیب ازل سے ہیں بے نصیب — مجھ پر ترا ستم ہے نت اُس پر جفائے گل

کیا مچائی اُن نے تعمیر دل کے کاشانے میں دھوم — شور ہے جس کے لیے کعبے میں بت خانے میں دھوم

زلف کو کھولا تو کر اس دل کی شورش کا علاج — سخت دیوانے کی ہے زنجیر کھل جانے میں دھوم

کب سے اے سودا شراب اس بزم میں پیتے ہیں ہم — تو نے اے کم ظرف کی پہلے ہی پیمانے میں دھوم

عاشق تو نامراد ہیں پر اس قدر کہ ہم — دل کو گنوا کے بیٹھ رہے صبر کر کے ہم

کتا تھا کل کسو سے کروں گا کسو کو قتل — ایسا تو کشتنی نہیں کوئی مگر کہ ہم

سودا نہ کہتے تھے کہ کسی کو تو دل نہ دے — رسوا ہوا پھرے ہے تو اب در بدر کہ ہم

ذبح تو کرتا ہے ٹک فرصت گلے لگنے کی دے — عید قرباں ہے تجھے دیں گے مبارک باد ہم

دل نالاں کو مرے کس کے ہے آرام سے کام — کوئی بے چین رہو اپنے اسے کام سے کام

بھری ہے دل میں ترے یاں تلک محبت غیر — کہ جا نہیں مرے کینے کو مہر تو معلوم

تیرے ہی دیکھنے کے تئیں آوے جو کام چشم — تو زخم چہرے پر ہے کہ اس کا ہے نام چشم

عاشق کی بھی کٹتی ہیں کیا خوب طرح راتیں — دو چار گھڑی رونا دو چار گھڑی باتیں

باتیں کتنی ہی تھیں منہ لگنے سے منظور ہمیں — سو میسر نہ ہوا تا بہ لب گور ہمیں

مجھ کو نہیں ہے دل میں ترے راہ کیا کروں — پر بے اثر ہے عشق مرا آہ کیا کروں

مژہ اس چشم کی کھٹکے ہے دل مفتوں میں — پڑ گئے آہ یہ نشتر جگر مجنوں میں

ڈرتے ڈرتے ترے کوچے میں جو آ جاتا ہوں — صید خائف کی طرح رو بہ قفا جاتا ہوں

حسرت سے آئینے کا دل کیونکے ہو نہ پانی — شانہ حضور اس کے زلفوں کی لے بلائیں

چھپ کر جو کہیں تجھ کو ٹک دیکھ رہوں ہوں میں — ہر ایک مجھے آ کے سناتا ہے کہوں میں

اب تو حاجت نہیں کبوتر کی — شوق سے دل کے پرزے اڑتے ہیں

ناوک نے تیرے صید نہ چھوڑا زمانے میں — تڑپے ہے مرغ قبلہ نما آشیانے میں

بظاہر میں دیکھنے کا کچھ اسباب ہی نہیں — آوے گر تو خواب میں سو خواب ہی نہیں

بدلا ترے ستم کا کوئی تجھ سے کیا کرے
اپنا ہی تو فریفتہ ہووے خدا کرے

گر ہو شراب و خلوت و معشوقِ خوبرو
زاہد تجھے قسم ہے جو تو ہو تو کیا کرے

درد میرے استخواں کا کیا ترا دمساز ہے
اس قدر لے نے تری محزون کیوں آواز ہے

قد کو تیرے جس جگہ مشقِ خرام ناز ہے
اُس جگہ شورِ قیامت فرشِ پا انداز ہے

نہ بھول اے آرسی گر یار کی تجھ کو محبت ہے
بھروسا کچھ نہیں اس کا یہ منہ دیکھے کی الفت ہے

عشرت سے دو جہاں کی یہ دل ہاتھ دھو سکے
تیرے قدم کو چھوڑ سکے یہ نہ ہو سکے

یہی تلافی ہے اک دم تباں سے ہنسنے کی
کہ خاک ڈال کے سر پہ سدا رو یا کیجیے

کہا تھا شمع سے پروانہ رات جلتے وقت
کہ حق کی بندگی اس طرح سے ادا کیجے

تمھاری زلف کچھ منہ چڑھی ہی رہتی ہے سدا ہم سے
نہیں ہے اور سے یہ کچھ ادا اس کو سوا ہم سے

جس دن تری گلی کی طرف اٹک یوں نہ بہے
میں آپ کو جلا کے کروں خاک تو سہی

تڑپے ہے مدتوں سے مری جان پر اسے
کچھ سخت آرزو ہے کہ اب تک اٹک رہی

چہرہ مریضِ لب کا ترے زرد ہے سو ہے
عیسیٰ کنے دوا نہ رہی درد ہے سو ہے

گزرا ہے کس کی خاک سے ظالم تو بے خبر
دامن کے ساتھ ساتھ ترے گرد ہے سو ہے

عجب بیداد اب مجھ پر مرا صیاد کرتا ہے
دکھاتا ہے اُسے مجھ کو جسے آزاد کرتا ہے

منہ لگا دے کون مجھ کو گر نہ پوچھے تو مجھے
عکس بھی دیتا نہیں اب آئنے میں رو مجھے

ترا کشتۂ تیغ سچ کہہ تو کیا ہے
جو سرسبز ہووے تو برگِ حنا ہے

گر تجھ میں ہے وفا تو جفاکار کون ہے
دلدار تو ہوا تو دل آزار کون ہے

نالاں ہوں مدتوں سے ترے سائے کے تلے
پوچھا نہ یہ کبھو پسِ دیوار کون ہے

سودا کو جرمِ عشق سے کرتے ہیں آج قتل
پہچانتا ہے تو یہ گنہگار کون ہے

اس چال کے نبھنے کا کچھ اسلوب نہیں ہے
یہ کجروشی ہم سے فلک خوب نہیں ہے

ہرگز نہیں ممکن تجھے چھوڑ کے یوسف کو نہ دیکھوں
اس چشم کو ہم چشمیِ یعقوب نہیں ہے

مرے گر عاشق مسکیں تو ماتم دار دشمن ہے
صدا زنجیر کے گھر واسطے مجنوں کے شیون ہے

نسیم بھی ترے کوچے میں اور صبا بھی ہے
ہماری خاک سے دیکھو تو کچھ رہا بھی ہے

ترا غرور مرا عجز، تا کجا ظالم
ہر ایک بات کی آخر کچھ انتہا بھی ہے

جلے ہے شمع سے پروانہ اور میں تجھ سے
کہیں بھی مہر ہے جگ میں کہیں وفا بھی ہے

جب اپنے بند قبا تم نے جان کھول دیے
صبا نے باغ میں جا گل کے کان کھول دیے

ساون کے بادلوں کی طرح سے بھرے ہوئے
یہ نین ہیں وہ جن سے کہ جنگل ہرے ہوئے

کتنا ہے بناگوش ترا زلف کے آگے
ہیں صبح قیامت ہوں مری شام بھی ہے

نیم جاں ہیں گے تری چشم کے بیمار کئی
مر گئے خنجر مژگاں کے دل افگار کئی

کوئی سسکتا ہے کوئی تڑپے ہے کوئی ہے بے چین
آج دیکھے ترے کوچے میں گرفتار کئی

رات پروانے کی الفت ستی روتے روتے
شمع نے جی ہی دیا صبح کے ہوتے ہوتے

ساق سیمیں کو تری دیکھ کے گوری گوری
شرم سے شمع ہوئی جاتی ہے تھوڑی تھوڑی

نیشکر نے کبھی تجھ لب سے کیا تھا دعوا
آج تک اُس کی جدا کرتے ہیں پوری پوری

لگ گیا رات کو یہ دزد حنا تیرے ہات
ورنہ جا پانوؤں کو لاگا ہی تھا چوری چوری

پھر نظر تجھ کو نہ دیکھا کبھی ڈرتے ڈرتے
حسرتیں جی کی رہیں جی ہی میں مرتے مرتے

جیوں غنچہ تو چمن میں بند قبا جو کھولے
پھر گل سے اے پیارے بلبل کبھو نہ بولے

باغ جہاں میں رہ کر کچھ ہم نے پھل نہ پایا
اک دل ملا کہ جس میں ہیں سیکڑوں پھپھولے

ایسا ہی جاؤں جاؤں کہتے ہو تو سدھارو
اس دل بیکل جو ہونی ہو آج ہی وہ ہولے

تصور میں ترے کبھو صبا اُس لاؤبالی سے
گلے لگ لگ ہیں رو دیات تصویر نہالی سے

جس روز کسی اور پہ بیداد کروگے
یہ یاد رہے ہم کو بہت یاد کروگے

جھڑکی تو مدتوں سے مساوات ہوگئی
گالی کبھو ندی تھی سو اب بات ہوگئی

یاں وہ وہ شرم سے جو نہ بولا تو کیا ہوا
نظروں میں سو طرح کی حکایات ہوگئی

قاتل سے کیوں جھگڑتے ہو کیا مجھ سے سیر ہی | جائے خطر نہیں ہی مرا زخم خیر ہی
تجھ تیغ تلے کہو تو ستم سے کہ سر دھر دے | پیارے یہ ہیں سے ہو ہر کا ئے وسہ مر دے
ہر دن تو مجھے اپنے کوچے سے نکالے ہی | جا ئوں ہوں بھلا اب میں لا دل میرا ادھر دے
ایک تو رسوا کیا عالم میں تیری نیہ نے | دوسرے سہنے پڑے لوگوں کے طعنے مہنے
سرو گلشن ہی نہ کچھ مفتوں ہی | بید بھی قد کا ترے مجنوں ہی
کہتا ہی عشق عقل سے مجھ کو تو بیر ہی | ناصح تو کیوں بکے ہی دوا نا سا خیر ہی
آہنگ سفر کب مرے سینے سے کرے اشک | تالخت جگر قافلہ سالار نہ ہووے

جس بزم وہ صنم سوار ہووے | تا صید حرم شکار ہووے
جو اٹھ نہ سکے تری گلی سے | رہنے دے کہ تا غبار ہووے
کن زخموں میں زخم ہی کہ جب تک | چھاتی کے نہ وار پار ہووے
کھینچی ہی بھواں نے تیغ منہ پر | سودا سے کہو نثار ہووے
تری یہ زعفرانی دیکھ چولی | قیامت ہم پہ ہونی تھی سو ہو لی

رباعی

مومن نہیں زنار سے میرے آگاہ | اس رشتے کو ہی سبحۂ اسلام میں راہ
اُس بت کا برہمن ہوں کہ ہم صوفی و شیخ | کہتے ہیں جسے دیکھ کے اللہ اللہ

رباعی

طالع یہ کہاں کہ جام بھر بھر پیجے | اور یار کے لب سے کام دل کا لیجے
باللہ اگر جو یہ میسر ہووے | در پردۂ بندگی خدائی کیجے

میر سید محمد سوز تخلص دہلوی، از سادات عظیم الشان و مشاہیر نکتہ رسان است در اداربندی و پختگی و برشستگی کلام وفن کمانداری و خوش نویسی ید بیضا دارد۔ در اوائل حال بسیار بکام دل زندگی کردہ در اواخر بہ رہنمائی خاطر وارستہ

مری آنکھوں میں تو بستا مجھے تو کیوں رُلاتا ہی
سمجھ کر دیکھ تو اپنا کوئی بھی گھر ڈباتا ہی

میسر ہو اگر محراب تیری تیغ کے خم کی
طرف کعبے کے سجدے پھر تو کس کافر کو بھاتا ہی

شب مہتاب میں جاری نین سودا کے دیکھا کر
تجھے گر چاندنی میں سیر دریا کا خوش آتا ہی

الٰہی بزم تباں سے وہ شمع ٹل جاوے
ڈروں بھل میں جو کسی کا نہ دل پگھل جاوے

کچھ ان دنوں تری نظروں سے گر چلا ہی دل
جو دستگیریِ مژگاں ہو تو سنبھل جاوے

سینے کو رستموں کے نگہ تیری توڑ دے
آنکھوں کی ہر پلک صف محشر کو موڑ دے

آتا ہی تنگ دام میں زلفوں کے مرغِ دل
سر تا قدم سے ولر کے صدقے میں چھوڑ دے

نہیں ممکن اسیروں کی کوئی فریاد کو پہنچے
صبا یہ منت پر اس دام سے صیاد کو پہنچے

عبث نالاں ہی اس گلشن میں تو اے بلبلِ ناداں
نہیں ہی رسم یہاں کوئی کسی کی داد کو پہنچے

ماریں گے ایک دہ کو یا آپ مر رہیں گے
پیارے تری گلی میں کچھ ہم بھی کر رہیں گے

کیا ضد ہی خدا جانے مرے ساتھ وگر نہ
کافی ہی تسلی کو مری ایک نظر بھی

کہہ ابر قسم ہی تجھے رونے کی ہمارے
تجھ چشم سے ٹپکا ہی کبھو لختِ جگر بھی

کیا جانیے کہ کس کے دل کا لہو پیا ہی
کنگھی نے آڑے ہاتھوں کیا زلف کو لیا ہی

مرجاں کا نخل ہوں نہ پھلوں برگ و بار سے
ٹپکے لہو ہمیشہ مرے شاخسار سے

اس دل کی تف آہ سے کب شعلہ بر آوے
بجلی کو دم سرد سے جس کے حذر آوے

ٹک داغ سے چھاتی کے سرک جاوے جو پھاہا
آتش کے تئیں قدرت خالق نظر آوے

دے شکوے کی رخصت جو ہمیں شرم محبت
غنچے کی طرح ٹکڑے ہو منہ تک جگر آوے

ظالم کر اب انصاف کہ سینے میں کہاں سے
ہر دم کے لہو پینے کو تازہ جگر آوے

بے خوابی سے مرتا ہی شبِ ہجر میں سودا
اب کہنے کو افسانہ کوئی نوحہ گر آوے

ہیں تنہا نہ تری چشم کے بیمار ہوے
اس مرض میں تو کئی ہم سے گرفتار ہوے

تبسم دیکھ تیرا کھل نہ دل بیتاب ہو جاوے
اگر بجلی اُسے دیکھے تو زہرآب ہو جاوے

مزرعِ دنیا سے کچھ حاصل نہ پایا جز گناہ — برق پڑتی کاش کے یارب مرے خرمن کے بیچ

دل پہ جو آن ہے قیامت ہے — کیا کہوں تیری آن کی سوگند

آج کہتے ہیں کہ آوے گا وہ جاناں باہر — مت لگا دیر شتابی نکل اے جاں باہر

تجھ پر اے جان آن ہے کچھ اور — میرے دل میں گمان ہے کچھ اور

غنچے کو اُس کے لب سے کیا نسبت — چُپ رہو یہ دہان ہے کچھ اور

جانِ ستم، عزیزِ جفا، آشنائے جور! — عاشق اگر ہزار مریں تو وفا نہ کر

عرق نہیں ہے سموم ہوا سے چہرے پر — نگاہ آب ہوئی ہے حیا سے چہرے پر

بہت کیا کہ نظر بھر کے دیکھ لوں اُس کو — نہ ٹھہرا بائے نظارہ صفا سے چہرے پر

اے دلربا خدا کی قسم تیرے ہجر میں — دل چاک ہو گیا کہ قبا کو نہ ہوئی خبر

تیری نگہ کی تیغ نے غمزے سے آن میں — جی اس طرح لیا کہ قضا کو نہ ہوئی خبر

تا بلائی نہ ترے حسن کی لرزاں ہے شمع — جان کے خوف سے فانوس میں پنہاں ہے شمع

کیا کھُب رہا ہے گُل کے کلیجے میں خار حیف — جیتی ہے عندلیب تو اب تک ہزار حیف

اب تو ہے سینے میں حسرت جائے دل — تک اِدھر جاتا رہا ہے ہائے دل

دور ہو ناصح کہیں بہہ جائے گا — جوش میں ہے اس طرح دریائے دل

اے غمِ یار ذرا کیجیو اندیشۂ دل — ٹھیس لگ جائے گی نازک ہے بہت شیشۂ دل

گل دیکھ دل میں رشک کی آتش سے آج تو — روشن ہے عندلیب کے گھر میں چراغِ گل

لو جی اب آرام سے بیٹھے رہو جاتے ہیں ہم — پھر نہ آویں گے کبھی کاہے کو جھنجلاتے ہو تم

منہ بنا میری طرف آئینے کا بوسہ لیا — واہ وا اچھی طرح ہے رونڈ ہکاتے ہو تم

ہے ڈوب گیا کدھر گیا دن — کیوں شامِ فراق مر گیا دن

آرزو ہے رات دن صورت تری دیکھا کروں — پر میسر ہو نہیں سکتی ہے یارب کیا کروں

آنکھیں جو نہ لگ جاتیں تو زار نہ ہوتا میں — پرہیز اگر کرتا بیمار نہ ہوتا میں

ترک علایق دنیوی نمود و لباس فقر پوشید۔ تا این زمان کہ سنہ یک ہزار و یک صد و نو و چار ہجری است در لکھنؤ می گذراند۔ دیوانش از ہزار بیت متجاوز دیدہ شد۔ این ابیات از گفتار شعلہ زن اوست

اگر میں جانتا ہی عشق میں دھڑکا جدائی کا — تو محشر تک نہ لیتا نام ہرگز آشنائی کا
خدایا کس کے ہم بندے کہاویں سخت مشکل ہی — رکھے ہی ہر صنم اس دور میں دعویٰ خدائی کا
دل کے ہاتھوں بہت خراب ہوا — جل گیا بھن گیا کباب ہوا
سوز کو اس عذاب سے مارا — واہ وا جی بڑا ثواب ہوا
میں تو غبار دل کا یکبار دھو کے آیا — کوچے میں خوبرو کے کل خوب رو کے آیا
اہل ایماں سوز کو کہتے ہیں کافر ہو گیا — ہاے یارب راز دل اُن پر بھی ظاہر ہو گیا
تیری دلسوزی سے ہوں بیزار ناصح دور ہو — دل کو کیا روتا ہی لے جی بھی مسافر ہو گیا
آج اس راہ دلربا گزرا — جی پہ کیا جانیے کہ کیا گزرا
رات کو نیند ہی نہ دن کو چین — ایسے جینے سے اے خدا گزرا
بوالہوس دعویٰ بہت کرتا تھا اپنے عشق کا — سامنے ہوتے ہی اُس قاتل کے کیسا ٹل گیا
ناتواں ہی دل اسے زنجیر کی طاقت نہیں — زلف کو ٹک کھول دے اے جان تیرے بل گیا
ضبط سے میرے تھم رہا ہی سرشک — ورنہ اب تک تو بہہ گیا ہوتا
کیا ہی اتنا بھی ادھر منہ تو پھراؤ صاحب — لو جی ہم تم سے نہیں بولتے جاؤ صاحب
چور پکڑا ہی بھلا کیا ہی بغل میں سچ کہہ — اب کدھر جاؤ گے ہاں ہم کو بتاؤ صاحب
دل نہ جاتا کہیں گر مجھ سے اُسے ہوتا پیار — یاد مت اُس کی دلاؤ نہ رُلاؤ صاحب
ذکر مت کیجیو مجنوں کو ہوا کافی ہی — نام لیلے کے نہ سوتے کو جگاؤ صاحب
یہ وہی یار قدیمی ہی اسے پہچانو — اپنے اس سوز کو اتنا نہ بھلاؤ صاحب
نہ الفت نا مروت نا تواضع نا مدارا ہی — کلیجا پک گیا ہی ہم پہ دکھ کیونکر سہیں یارب

من مانتے مجھ پر ہوا تیرا جفا میں کیا کہوں | مجھ کو تو بن آتی نہیں غیر از دعا میں کیا کہوں

کہنے سے بن آتی نہیں تعریف اُس کے حسن کی | جھٹ دیکھتے ہی مر گیا اس کی لقا میں کیا کہوں

جو ایک دم بھی میں اس شوخ سے کلام کروں | تو بے تکلف اُسی وقت جاں تمام کروں

نصیحتوں پہ بہت ہے گھمنڈ ناصح کو | جو اس کے روبرو بولے تو میں سلام کروں

ہے دل میں اُس سے کہوں بیچتا ہوں سوز کے تئیں | عجب مزا ہو کہے لاؤ سے غلام کروں

مصحف کو رو کے دیکھ کے چاہا کہ چوم لوں | کہنے لگا غلط ہے یہ حرکت سہی نہیں

کھب گیا حسن یار آنکھوں میں | کیا ہی پھولی بہار آنکھوں میں

دل کو میرے ہوائے باغ نہیں | دور ہو بوئے گل دماغ نہیں

شب ہجراں کو تیرے عاشق کے | غیر داغ جگر چراغ نہیں

ایک تنہا نہیں ہے سوز جلا | تیرے ہاتھوں سے کون داغ نہیں

گو کہ اے دل تجھے سرور نہیں | شاد ہونا بھی کچھ ضرور نہیں

دل رُبا اے سوز کیوں تیری طرف مائل نہیں | دل ترا داغی ہے یا تو عشق کے قابل نہیں

قدر ہر اک دل کی ہے معلوم ہر دلدار کو | دل دکھاؤں کس کو ہے کہ کوئی صاحب دل نہیں

کوئی ہمدم نہیں غریبوں کا | آہ بھی ناتواں کی یار نہیں

کون تھا جو پھیر لیتا تا کشور دیوانگی | میں اگر برپا نہ کرتا خانہ زنجیر کو

منہ نہ موڑا تیغ سے جم جم اُٹھائے زخم ناز | آفریں اے سوز صد رحمت ہے تیرے پیر کو

جس پر مرے صنم کی کرم کی نگاہ ہو | باللہ عاشقوں میں وہی بادشاہ ہو

اے دل خدا کے واسطے ٹک صبر کر بھلا | ہاتھوں سے تیرے کوئی کہاں داد خواہ ہو

واللہ اب جو دل میں کچھ اور آرزو ہو | میری یہی دعا ہے دنیا ہو اور تو ہو

اے دیدہ کوہ و صحرا تو نے ڈبائے لیکن | اس کی گلی ہوں رو چل تب مجھ کو آبرو ہو

اے قیامت نہ کبھو پھیر جلاؤ مجھ کو | میں ترستا ہی مُوا آ کے اُٹھاؤ مجھ کو

مسکراتا ہی کبھی رو کے ڈراتا ہی کبھی ۵۲ کون سا شیوۂ بیداد تجھے یاد نہیں

دونوں عالم ہوں ترے حسن کے معمور تو کیا سوز کا کلبۂ احزان تو آباد نہیں

بندگی سے تری کچھ عار نہیں پر میاں تو ہی وفادار نہیں

کس کی آنکھوں سے تجھے میں دیکھوں کون تجھ چشم کا بیمار نہیں

تشنہ لب کب سے تڑپتا ہوں میں کیا ترے ہاتھ میں تلوار نہیں

گرچہ میرے مضطرب دل کو شکیبائی نہیں پر ترا در چھوڑ کر جاؤں کہ ہرجائی نہیں

دل محزون عاشق کس طرح ہو شاد دنیا میں نہ جانا جس نے غیر از نالہ و فریاد دنیا میں

ستم گر جنگ جو ظالم وفا دشمن بہت سے تھے تغافل کا غضب تو نے کیا ایجاد دنیا میں

بند میں اپنے گرہ دے کہ تجھے یاد رہے میں یہ ڈرتا ہوں نہ ہو جاؤں فراموش کہیں

تیغ ابرو سے تری دل کو لگا ہی دھڑکا جی نکلتا ہے میاں کھول کبھی آغوش کہیں

آج میں سوز کو دیکھا تو اچنبھے میں رہا سر کہیں پاؤں کہیں ہوش کہیں گوش کہیں

زباں سے ہو سکے کب شکر با تیری ثنا کہنا گر صورت کو تیری دیکھنا اور واہ وا کہنا

قیامت تک نہ بھولے گی میاں اس آن کی لذت ہمارا ہنس کے جی دینا و تیرا مرحبا کہنا

سبھوں کے روبرو کہنا کہ میرا سوز عاشق ہے مناسب نہیں ہے پیارے ایسی باتیں برملا کہنا

چین کیا آوے جو دیکھے دل کی یہ بے تابیاں نیند ہی جاتی رہی سن سن مری بدخوابیاں

مردمک یوں چشم تر میں سیر کرتے ہیں مدام جس طرح پانی میں پھرتی ہیں پڑی مرغابیاں

مردم تو تھک کے بیٹھے نہ آیا نظر کہیں ہاں اے سرشک لیجیو دل کی خبر کہیں

کہتے ہیں لوگ یار ہمارا ہے خوش کمر میں نے تو اس میاں کی نہ دیکھی کمر کہیں

نہ دو دل راحت یہ دل ہرگز محبت اس کو کہتے ہیں نہ سوؤں نیند بھر خواب فراغت اس کو کہتے ہیں

ہوا دل خاک جا کوچے میں اس کے پر چلا ہی نہیں ذرا انصاف کر دیکھو کہ طاقت اس کو کہتے ہیں

نہال عشق کو تازہ کیا پھر سوز نے رو رو عزیزاں ابر یہ ہے آب رحمت اس کو کہتے ہیں

لاش مت اُس کی گلی سے میری اُٹھوا نا کوئی ۔ تا نہ پھر اُس آشناکش کا ہو دیوانا کوئی

جب اُٹھے وہ تند خو لے تیغ میرے قتل پر ۔ دوستو بہر خدا مت اُس کو سمجھانا کوئی

قید میں یوسف کو بھیجا واہ یوں ہی چاہیے ۔ خوب کی تو نے زلیخا چاہ یوں ہی چاہیے

**سجاد** اکبر آبادی نامش میر سجاد، اصلش ایران و مولدش دہلی ۔ از شاگردان شاہ نجم الدین آبرو بہ ہمان طرز حرف می زند ۔ میر محمد اکرم خاں جد میر مذکور در دار الانشائے بادشاہی رفیق نواب یحییٰ خاں میر منشی بود ۔ اشعارش مدون ۔ از دست

تیری شمشیر سے جدا ہو کر ۔ سر مرا مجھ کو تن نہیں دیتا

بتاں تو چاہتے سجاد تجھ کو ۔ کریں پر کیا خدا نے جو نہ چاہا

تجھ کو لے سجاد غیر از خنجر بیداد کے ۔ اور بھی کچھ ظالموں کی دوستی نے پھل دیا

قاتل کی تیغ آگے جاتے ہیں ہم ندھڑکے ۔ ہرگز ہمارے دل میں سکا نہیں ہے دھڑکا

مرے دیکھ کر حال دامان کا ۔ پھٹے کیوں نہ سینا گریبان کا

تجھے لائق نہیں گل توڑ کر کے ہاتھ میں رکھنا ۔ تری یہ انگلیاں مہندی لگی پھولوں کا ہے دستا

ہم اسیروں کے دل پہ پھندوں کا ۔ تیری زلفوں نے تار باندھ دیا

یعقوب کے جو عشق پڑا سر پہ ٹوٹ کر ۔ آنکھوں نے اُس کی رو دیا آخر کو پھوٹ کر

لخت جگر ہمارا پانوں کے ساتھ کھا کر ۔ کہتے ہو ہم سے باتیں یہ تم چبا چبا کر

بند میں مت رہ دوانے عقل کے ۔ گر گریباں چاک جاتی کھول کر

دور میں رخسار کے تیرے کہیں انصاف نہیں ۔ خط چرا لے جاوے دل کو اور باندھی جاوے زلف

ایک دل رکھتا ہوں جی چاہے سو لے جاوے اُسے ۔ خواہ زلفیں خواہ مژگاں خواہ ابرو خواہ چشم

خوش وقتیوں سے کیوں نہ کرے ہاتھ پانو گم ۔ سجاد اوس کے پانوں لگیں جن کے ہاتھ میں

جب ہم آغوش یار ہوتے ہیں ۔ سب مزے در کنار ہوتے ہیں

تیر ڈوبیں کسی نشانے پر ۔ میرے سینے کے پار ہوتے ہیں

ہم نشینوں حق صحبت کا ادا واجب ہی | بخدا آپ سے جاؤں جو دکھاؤ مجھ کو
سوز میں اپنے شب و روز جلوں ہوں جیوں شمع | اے بتو رحم کرو تم نہ جلاؤ مجھ کو
یاد اُس کی مجھ کو بس ہی انیس و رفیق سوز | وہ خواہ مہربان ہو یا مہرباں نہ ہو
ہر گھڑی گھر سے مت نکل ظالم | کوئی دیکھے تو کیا قیامت ہو
دم چلائے مجھ سے آہو دوڑیو | جی جلا جاتا ہی آنسو دوڑیو
ناوک چشم خدنگ انداز ہائے | ہو گیا دل میں ترازو دوڑیو
اب ہزاروں بلبلیں آویں گی آتی ہی بہار | اپنے داموں کے لیے اے باغباں غمگیں نہ ہو
آپ سے گذرے اگر جلدی ملے تو آپ سے | ان لے جان اب خدا کے واسطے خودبیں نہ ہو
آیا ہی سوز پاس ترے دست بستہ ہو | اب رحم ہی کرو کہ نہ خاطر شکستہ ہو
نرگس سے گو کہ جمع ہوں نظارگی تمام | وہ آنکھ اٹھا نہ دیکھے اگر دستہ دستہ ہو
جو ترے قد کو دیکھے شمع پانی ہو پگھل جاوے | مجھے دیکھے اگر پروانہ اپنے جی میں جل جاوے
ہوا تو روبرو لیکن رہا محروم نظارہ | نہ دی حیرت نے فرصت اشک کو آنسو کہ ڈھل جاوے
ساغر مے کی نمط پاؤں اگر جا خالی | مثل مینا میں کروں دل کی تمنا خالی
مثل نے ہر استخواں میں درد کی آواز ہی | کچھ نہیں معلوم یارب سوز ہی یا ساز ہی
نہ شہر میں اُسے آرام ہی نہ صحرا میں | دل حزین کے ہاتھوں کہو کہاں رہیے
خدا کے واسطے اک تیغ اور جڑ قاتل | کہاں تلک ترے دھڑکوں سے نیم جاں رہیے
سنا ہی سوز زمانہ تو ناتواں بیں ہی | جو ہو نمود کی خواہش تو ناتواں رہیے

احمد علی خاں سوز آں خلف مرزا علی خاں افتخار الدولہ، برادر زادۂ نواب سالار جنگ در لکھنؤ بظل عاطفت نواب وزیر الممالک آصف الدولہ بہادر می گزراند۔ چند روز باتفاق میر ضیا کہ رفیق افتخار الدولہ بود فکر اشعار می نمود۔

انوست

نہیں ہے تاب مجھے سامنے ترے جانا — کہاں سراج کہاں آفتاب عالم تاب

شعلہ خو جب سے نظر آتا نہیں — لوٹتا ہے تب سے انگاروں میں دل

مانگ تیری سیس کی ظلمات میں — ماہِ نو دیکھا ہے آدھی رات میں

رفوگر کو کہاں طاقت کہ زخم عشق کو ٹانکے — اگر دیکھے مرا سینہ رفو چکر میں آجاوے

سلیمان، معشوق میر عبدالحئی تاباں۔ از وست

تجھ سے ظالم سے ملا دیکھ تو طراری دل — کچھ بھی دھڑکا نہ کیا بل بے جگرداریِ دل

میر سعادت علی سعادت تخلص۔ وطنش امروہہ مرید شاہ ولایت اللہ،

مداح آئمہ ہداست و در شعر ریختہ طرز ایہام اکثر می ورزد۔ از وست

باللہ جو سر لوح ترا نام نہ ہوتا — ہرگز کسی آغاز کا انجام نہ ہوتا

بس کہ ہوں کم ظرف دو پیالے میں مچ جاتا ہوں مست — ہوش کھو دیتی ہیں میرا اُس کی آنکھیں مے پرست

کس سے پوچھوں دل مرا جو رہ گیا زلفوں میں رات — ایک جو شانہ ہے سو تیل میں ڈالے ہے ہات

یارب اُس یار کا ملنا مجھے مقدور نہیں — تو اگر فضل سے دکھلاوے تو کچھ دور نہیں

یار سے جو رقیب لڑتے ہیں — یہ ہمارے نصیب لڑتے ہیں

مت دکھا اس طرح کی آن مجھے — جینے دے کوئی دم تو جان مجھے

نجم الدین علی خاں سلام اکبر آبادی، معاصر تقی میر۔ وے راست

حدیثِ زلف چشم یار سے پوچھ — درازی رات کی بیمار سے پوچھ

سعادت اللہ تخلص وے سعادت۔ از وست

نہیں تجھ ہجر میں پیتے شراب ارغوانی ہم — ارے ساقی ترے مارے ہیں نہیں مانگیں گے پانی ہم

سید دہلوی، اسمش میر امام الدین۔ مولف وے را ندیدہ مگر این شعرش شنیدہ۔

تمہارے حسن کے کوچے میں بے نوائی ہے — یہ آنکھیں دیکھتے ہو کاسۂ گدائی ہے

میر یاد علی سید تخلص، از سادات میوات و موزونان عہد شاہ عالم است۔

ناخدائی ٹک ایک کر ساقی — ایک کشتی میں پار ہوتے ہیں

آنے کا خواب میں بھی نہیں وہ کبھی نظر — سجاد تو گیا ہے عبث کس خیال میں

اب تو ہم نے کیا گریباں چاک — تیرے دامن کے تئیں کہاں چھوڑیں

ہر سادہ رو مخطط ہونے کی دھن رکھیں ہیں — لیکن کوئی نکالے تیرا سا خط تو لکھ دیں

ہیں شیشیاں شراب کی پیارے بھری ہوئیں — آنکھیں نشے کے بیچ تمھاری گلابیاں

تو روز وصل میں لے بیٹھے پاس کن کن کو — یہ راتیں ہجر کی کاٹیں ہیں کیا اسی دن کو

یہ سجاد کے دل کے جلنے کی قدر — نہیں بوجھتی شمع اُس کو بجھاؤ

یار کا جامہ نہیں ہے گا عزیز — یوسف اپنا پیرہن تہ کر رکھے

بتوں کے تئیں کس قدر مانتا ہے — یہ کافر مراجی خدا جانتا ہے

اے صنم زنار پہنی تجھ وفا کے واسطے — ورنہ کوئی کافر بھی ہوتا ہے خدا کے واسطے

ہرگز آنے نہ دیں گے غیروں کو — جان ہر چند ہم گئے ہوں گے

آکھڑا تو ہوا جو کوٹھے پر — گھر کے گھر عاشقوں کے بیٹھ گئے

دل ہو گیا پھپھولا پیارے تمام جل کے — کیا تجھ نہال سے ہوں امیدوار پھل کے

جب تک نہیں پہنچتی ترے آستاں تلک — تب تک ہماری خاک کی مٹی خراب ہے

پاؤں جنگل میں دھرنے نہیں دیتے — کیا پھپھولوں نے سر اُٹھایا ہے

زلیخا تنگ جب آتی تھی بدگویوں کے طعنے سے — یہ کہتی تھی عزیزو باولی ہے چاہ کیا کیجے

تیری ان کالی کالی زلفوں پر — کیا گھٹا کی طرح برستی ہے

سراج اسمش میر سراج الدین اورنگ آبادی، از موزونانِ عہد عالمگیر خلد مکان بود۔ کلامش شورشِ تمام دارد۔ این ابیات از وست

مجھ سے غم دست و گریباں نہ ہوا تھا سو ہوا — چاک سینے میں نمایاں نہ ہوا تھا سو ہوا

آہِ سوزاں سے مری دامنِ صحرا میں سراج — قبر مجنوں پہ چراغاں نہ ہوا تھا سو ہوا

یہی رونا ہے اب ہمیشہ کہ رہے گا نور آنکھوں کا | الٰہی یہ کہیں جینگا بھی ہونا سور آنکھوں کا
نظر آئی حنا بندی مجھے کل کس کے ہاتھوں کی | کہ اشک سرخ سے کاسہ ہوا معمور آنکھوں کا
جھکی جاتی ہیں آنکھیں آج نرگس کی گلستاں میں | چمن میں ذکر تھا شاید تری مخمور آنکھوں کا
دیا کس مست کے ہاتھوں میں اپنے شیشۂ دل کو | سلیماں تجھ سا کوئی دیکھا نہیں معذور آنکھوں کا
ہر طرح سے تجھ کو یار کرنا | اس جی کے تئیں نثار کرنا

## حرف الشین

شاہی دکھنی اسمش شاہ قلی خاں، در حیدرآباد از منسلکان ابوالحسن تانا شاہ بود این بیت ریختہ از وست

ملنا تم کا غیر سے کوئی جھوٹ کوئی سچ مچ کہے | کس کس کا منھ موندوں سجن کوئی کچھ کہے کوئی کچھ کہے

محمد شاکر متخلص بہ شاکر از دوستان محمد علی حشمت بودہ۔ وے راست

کیا پوچھے ہے حال بلبلوں کا | جو اُن پہ گزرتی تھی گزر لی
گلچیں تجھے کیا تری بلا سے | گل توڑ کے تو تو گود بھر لی

میر شاہ علی خاں دہلوی، جوان رعنائے بود۔ در عہد نواب سراج الدولہ بہ بنگالہ رسید و چند سال بہ فلاح و مسرت خاطر بسر بردہ و بعد انقراض ثروت نواب مسطور آوارہ گشتہ بہ لکھنؤ افتاد۔ وازان جا بہ زمان دولت نواب عالی جاہ میر محمد قاسم خان بہ عظیم آباد آمدہ چندے ملازم نواب بود و بہ دکھن رفت و دران سرزمین انتقال یافت۔ وے راست

کیا مری آہ کیا صنم کی نگاہ | ایک ترکش کے تیر ہیں باللہ

رباعی

جو دل کہ سدا صمد کا تھا جلوہ گاہ | اب غیر صنم نہیں کسی کی وہاں راہ

وے راست

خوشیں دل میں ہیں باقی تس پہ آتی ہی بہار — دیکھیے کیا کیا شگوفے اب کے لاتی ہی بہار

میر حسین علی ساقی - احوالش معلوم نشد - وے راست

قفس کو تو چمن میں رکھ جو آزادی نہیں ممکن — یہ اتنی عرض ہے کر کوئی صیاد تک پہنچے

سکندر مشہور بہ خلیفہ سکندر، در مرثیہ گوئی سلیقۂ درست دارد و در قصہ خوانی

و عرق کشی ماہر و خود را شاگرد ناجی می شمارد - این دو بیت چکیدۂ قلم اوست -

جو دھکر داغ دل سب پاک کیجیے — تو جاری دیدۂ نمناک کیجے

جلا جب آتش غم سے سراپا — علاج اس کا پھر اب کیا خاک کیجے

سلیم عظیم آبادی - نامش میر محمد سلیم - فکر سالم و ذہن قایم دارد - بہ تحصیل

قلیلے کہ از تجارت بہم می رسد وطن می گزراند - از وست

ہوا معلوم تو یہ خون دل کے جوش سے مجھ کو — کہ زخم تازہ پہنچے گا کسو مے نوش سے مجھ کو

شراب بے خودی سے کیا نکھے ہی تیغ قاتل کی — کہ زخم اس کا لیے جاتا ہی ہردم ہوش سے مجھ کو

سلیم اس بیکسی سے ہاے زیر خاک جاتا ہوں — کہ روئیں گے لگا منکر نکیر آغوش سے مجھ کو

ثروت اسمش مفتی غلام مخدوم، متوطن قصبہ پھلواری شاگرد مولوی آیت

اللہ جوہری تخلص - از چندے بخدمت افتاے عظیم آباد مفوض گشتہ ذہن درست

دارد - وے راست

جلوہ گر ہی داغ دل خورشید تاباں کی طرح — چاک ہی سارا گریباں صبح خنداں کی طرح

ہی آئینے میں عکس ترے خط کا یوں نمود — پانی کے بیچ جیوں نظر آوے گیاہ سبز

بلبل ہوں گل کا کہ میں قمری ہوں گر تو سرو — تو چاہے پہن خواہ قبا سرخ خواہ سبز

سلیمان خاں سلیمان تخلص، متوطن دہلی، در عظیم آباد آمدہ شاگردی اشرف علی

[illegible] اختیار کرد - جودت طبع دارد - وے راست

عشق نے دل کو جلا کر خاک ناحق کر دیا / گو بُرا تھا یا بھلا اُس کا ہی بدولت خانہ تھا

ملتے ہی اُس دوست سے دل میرا دشمن ہو گیا / پھر نہ کچھ سمجھا کیا اپنا تھا یا بیگانہ تھا

جان تجھ بن رہا نہیں جاتا / مجھ سے یہ دکھ سہا نہیں جاتا

دل پہ میرے جو کچھ گزرتی ہے / کیا کہوں کچھ کہا نہیں جاتا

آنسو جو آستیں سے نہ پونچھوں تو کیا کروں / لخت جگر سے ہے مرا دامن بھرا ہوا

چھپائے چھپتا نہیں اب کسی طرح شورش / ہمارا داغِ جگر تھا سو آفتاب ہوا

سر کو رکھ بالیں پہ باہم کوئی دم گر لیٹیے / اُس گھڑی پھر دیکھیے کیا لطف دکھلاتا ہے خواب

پیدا کیے جہان میں ہم نے ہزار دوست / تجھ سا پر ایک بھی نہ ملا ہم کو یار دوست

نہیں ہوتی ہے اتنی تو حنا سُرخ / کیے ہیں کس کے خون سے دست و پا سُرخ

گزر خاک شہیداں پر کرے ہے / عجب نہیں ہووے گر بادِ صبا سُرخ

یہ کس دست حنائی نے کیا چاک / گریباں ہو رہا ہے جا بجا سُرخ

گو نہ دی داد اُس کو شیریں نے / کام اپنا تو کر گیا فرہاد

وہ تو مہماں ہیں کہتا ہوں بھلا آج کے روز / رونق بزم ہو لے جان نہ جا آج کے روز

مجھ سے ملتا نہیں ہے یار افسوس / ایک افسوس کیا ہزار افسوس

آرزو جی کی رہ گئی جی میں / مفت جاتی رہی بہار افسوس

یاد آوے گا کب تلک شورش / قتل کرتا ہے انتظار افسوس

اتنا روؤں میں ترے ہجر میں اے جان کہ بس / نوح کی روح کہے دیکھ یہ طوفاں کہ بس

کہتا ہوں نہ کر مجھ کو مری جان فراموش / تا زیست نہ ہووے گا یہ احسان فراموش

ہے زیست مری یاد تری ورنہ اے ظالم / مر جاؤں اگر ہووے تو اک آن فراموش

کیونکر میں کروں دل سے تجھے یار فراموش / کوئی آپ کو کرتا نہیں زنہار فراموش

ابرو کی ترے کاٹ کو دل جانے ہے میرا / ہونے کی نہیں جی سے یہ تلوار فراموش

بُت نے یارو خدا کا گھر چھین لیا لا حول ولا قوت الا باللہ

شورش۔ نامش میر غلام حسین مشہور بہ میر کھینا خواہر زادۂ ملا حیدر و شاگرد میر محمد باقر، کہ حزین وظہور تخلص می کرد، بود۔ دیوانش چہار ہزار بیت از قصیدہ و مثنوی و غزل است شور کلامش مستمعان را بجوش می آرد۔ از خلاصۂ دیوان اوست

چھوڑا جو تو نے مہر و وفا کو بھلا کیا لیکن ستم بھی چھوڑ دیا یہ بُرا کیا
شکر خدا وہ یار نہ تھا یار ہو گیا منہ دیکھتے گلے کا مرے ہار ہو گیا
رد کا نہ داغ دل کی سپر نے بھی ایک بار جو تیر اُس نگہ کا لگا پار ہو گیا
شکر خدا کہ یار کو دیکھا میں خواب میں جاگے تھے میرے بخت کہ اس وقت سو گیا
اے دل مایوس تو روتا ہو کیا کوئی دم میں دیکھ تو ہوتا ہو کیا
نکلا تھا دام زلف سے دل کو بچا کے میں اس چشم روسیاہ نے پھر کر پھنسا دیا
اب داد دل کی دیجیے یا میری جان لیجیے دونوں میں ایک کیجیے احسان ہو تمھارا
ملنے سے ترے کچھ نہ ہوا کام ہمارا اور مفت میں بدنام ہوا نام ہمارا
مرے مرنے سے اُس کی ہوئی تسلی وگرنہ اب تلک وہ بدگمان تھا
مرا دل جو گھبرا کے جاتا رہے گا تو پھر تو کس کو ستاتا رہے گا
مری جان کہتا ہوں غیروں سے مت مل تو کس کس سے مجھ کو لڑاتا رہے گا
دفتر کو میں جہان کے رو کر ڈبو سکا پر اپنی سرنوشت کو ہرگز نہ دھو سکا
مت پوچھو میرے رونے کو تم اس کے ہجر میں جو کام ابر سے نہ ہوا مجھ سے ہو سکا
یاں جان کا ہی سودا افشائے راز کرنا منصور کے سخن سے تک احتراز کرنا
داستاں اپنی گر سناؤں گا ایک عالم کے تئیں رُلاؤں گا
کون دل سوز ہی مرا شورش شمع ساں جس پہ دل جلاؤں گا

ہجر میں اُس کے لئے چین کہاں
برق کی طرح بے قرار ہوں میں

اب کون پیے شراب تجھ بن
دل جل کے ہوا کباب تجھ بن

غرق ہو جاویں کاہ سے تا کوہ
روئیے ایک دم جو صحرا میں

غیر کی جا گر نہیں دل میں
آنکھیں کس واسطے چُراتے ہو

چھوڑ زنداں میں مجھے آپ گیا یار کے ساتھ
دل نے کیا کام کیا مجھ سے گرفتار کے ساتھ

اگر بن تیغ چاہتے ہو شہادت
تو جا کر دیکھ وہ دستِ حنائی

روتے روتے چشم میری بہہ گئی
دیکھنے کی دل میں حسرت رہ گئی

غنچہ و گل سب کھلے پڑتے ہیں آج
کان میں بادِ صبا کچھ کہہ گئی

شیشۂ دل لے کے کدھر جائیے
سنگِ حوادث ہے جدھر جائیے

کس طرح اُس کے دل میں جا کیجیے
بس نہیں چلتا آہ کیا کیجیے

لطف و کرم کا تیرے امیدوار دل ہے
پامال کر نہ اس کو آخر اے یار دل ہے

کوئی صورت نظر نہیں چڑھتی
ہے وہی گر دھیان میں کچھ ہے

آبلوں کے ہاتھ سے شورش مرا
دل کہاں ہے خوشۂ انگور ہے

ہے یقیں دل کو ہمارے جس کو مارے دو کرے
ابروئے خمدار تیری زور ہی تلوار ہے

اُس شوخ سے کہا میں بوسے کی آرزو ہے
کہنے لگا کہ چپ رہ یہ کون گفتگو ہے

ممکن نہیں شیشہ جو گرے یار نہ ٹوٹے
دل اُس سے بھی نازک ہے خبردار نہ ٹوٹے

میں اپنے تو مرنے سے ہراساں نہیں قاتل
دھڑکے ہے مرا دل تری تلوار نہ ٹوٹے

کب تمنا ہے مجھے عیش میں اوقات کٹے
یاد میں تیری کٹے دن کٹے یا رات کٹے

زلف میں تیری دل ہوا ہے گم
کہہ دے شانے کے تئیں جلب کرے

ایسے جینے سے موت بہتر ہے
کب تلک کوئی انتظار کرے

نقدِ دل دیجیے اُسے شورش
اپنے تئیں جو کوئی پیار کرے

پروانے کی نہ ہوتی اگر دل سے یار شمع
کیوں اس طرح سے روتی کھڑی زار زار شمع

تب جانیو کہ عشق کا مارا ہوں آہ سے
روشن کروں مزار پہ اپنے ہزار شمع

ظالم مرے مزار پہ گو تو نہ لائے گل
جانوں ہوں نقش پا کو ترے میں بجائے گل

کیونکر کے زندگی کرے بلبل چمن میں آہ
اک جور باغباں ہے تس پہ جفائے گل

ہنوز کہنے نہ پایا تھا وہ پیام تمام
کہ اس نے کر دیا قاصد مرے کا کام تمام

ابر روتا ہے تو بھی روئے چشم
اس میں جو ہونی ہو سو ہوئے چشم

میں کب غیر کو بھر نظر دیکھتا ہوں
تجھے دیکھتا ہوں اگر دیکھتا ہوں

مجھے آہ تجھ سے توقع نہیں ہے
ترا بھی بھلا اب اثر دیکھتا ہوں

ہم تمنا جو کریں وصل کی مقدور نہیں
تو اگر لطف کرے یار تو کچھ دور نہیں

ہم جو روتے ہیں لوگ ہنستے ہیں
ہنستے ہی گھر سنا ہے بستے ہیں

ایک بوسے کو تیرے اے ظالم
کتنی مدت سے ہم ترستے ہیں

خوف آتا ہے کہ خورشید نہ جل جاوے کہیں
اس لیے داغ کو سینے کے نہاں رکھتے ہیں

شمع سے کیونکر نہ ہووے عشق پروانے کے تئیں
مستعد رہتی ہے اس کے آگے جل جانے کے تئیں

جان کر عاشق مجھے خوش چشم معشوقوں کا آہ
دیکھو تو ہم سے لگی نرگس بھی شرمانے کے تئیں

دل کو لے کر جلا دیا تو نیں
شمع رو ہائے کیا کیا تو نیں

غیر کی بات اک طرف ظالم
آشناؤں سے کیا کیا تو نیں

سر ٹپک کر موا ترے در پہ
حال شورش کا کچھ سنا تو نیں

جی میں تو ہے کہ مل میں ترے سجا کروں
بس نہیں چلتا ہے مرا کیا کروں

کس ستمگر کو دل دیا ہم نیں
ہائے رے ہائے کیا کیا ہم نیں

گالیوں تک پہونچ گئی نوبت
نام بوسے کا جب لیا ہم نیں

یا تو آنکھوں میں تیری خاک ہوں میں
ورنہ اک باغ اور بہار ہوں میں

کیا کیا ستم نہ تھے جو کیے چشم یار نے | جو سختیاں تھیں مجھ کو زمانہ دکھا چکا

ماتم میرے کوئی نہ رویا تو غم نہیں | تربت پہ میری شمع کا ہنسنا بھی کم نہیں

تلوار کس پہ کھینچتے ہو ہم تو مر چکے | پیاسے ہو کس کے خون کے ہم میں تو دم نہیں

عبور بحر دنیا میں سبکساری سے کرتا ہوں | حباب آساشمار دم ہے بے کشتی گزرتا ہوں

آنکھوں کی سیاہی بھی سفیدی کی نذر کی | رو رو کے تری یاد میں یوں شام سحر کی

سنتے ہی نہیں یہ بت گمراہ کسی کی | ان سا تھ کٹے کس طرح اللہ کسی کی

آ چکا خط بھی پہ تیرا انت نیا اک ناز ہے | ہو چکی آخر بہار اور اب تئیں آغاز ہے

مدت سے یہ نکتہ درمیاں ہے | پر علم نہیں کمر کہاں ہے

## رباعی

اس دور میں بد قماش اکثر دیکھے | تھے وہ جو غلام تاج برسر دیکھے

اے گنجفہ باز چرخ ہاتھوں سے ترے | اوراق جہاں تمام ابتر دیکھے

**شاداب**۔ نامش لالہ خوش وقت رائے مسکنش چاند پور ندیہ است۔ انشا خوب می نوشت۔ از دست

دیکھ اس کے منھ پہ زلف سیہ فام کے تئیں | کیا زیب دی ہے کفر نے اسلام کے تئیں

بس ہو چکی شفا تو دل زار کے تئیں | اے کاش موت ہو ترے بیمار کے تئیں

جب تلک ہو کام مژگاں سے تو از مت چڑھا | تیر کے ہوتے بھی کھینچے ہے کوئی تلوار کو

**شہرت** دہلوی نامش مرزا محمد علی شاگرد یکی اماں جرائت در لکھنؤ بسر برده از دست

کہا میں یار تو مجھ سے خفا ہے | کہا چل، کون تیرا آشنا ہے

کہا میں تیرے ہاتوں جاں بلب ہوں | کہا اس نے یہی تیری سزا ہے

**شافی** جہان آبادی، نامش امین الدین، در عظیم آبادی گزراند۔ از دست

## رباعی

اے جان مرے دل کو جلایا نہ کرو قربان مرے دل کو جلایا نہ کرو
گر یہی منظور تو کہ گاہے ہر آن مرے دل کو جلایا نہ کرو

**شفا** اسمش حکیم یار علی، معاصر محمد علی حشمت بودہ اوراست

جو لعل وانک کے دئیے سے دونا کھلے ہیں یاقوت چمکا ہے رنگ پان سے جو ہر ترے لبوں کا

**شاعر** نامش میر کلو از اقربائے خواجہ میر درد و در ذکائے ذہن معروف

ازوست

گر کہا ٹک بھی مرا کیجیے گا پھر جو جی چاہے کیا کیجیے گا
عوض لاکھ جفا ہیں یہ ہمیں ایک گر وعدہ وفا کیجیے گا

تیغ نگہ لگا ٹک اور زخم دلِ فگار پہ آہ نہیں یہ واہ ہے تیرے ہر ایک وار پہ

میر فتح علی **شیدا** متوطن شمس آباد مئو و متجائے میر سوز و شاگرد مرزا رفیع سودا است

وہ صورتیں الٰہی کس ملک بستیاں ہیں اب دیکھنے کو جن کے آنکھیں ترستیاں ہیں
آئے تھے کیوں عدم سے کیا کر چلے جہاں میں یہ مرگ و زیست دونوں آپس میں ہنستیاں ہیں

**شوق** اسمش حسن علی از شاگردان خان آرزو و متوسلان نواب عماد الملک غازی الدین خاں۔ اشعارش در کمال لطافت و شادابی است۔ ازوست

اگر قاصد ترے کوچے سے ٹک جلدی نہ آوے گا تو پیارے دیکھیو پھر تو کہ میرا جی ہی جاوے گا
آج ہی ملو تو بہتر وعدہ غلط ہے کل کا جیوں طفل اشک میں تو مہماں ہوں کوئی پل کا
تیری جفا اٹھاوے یا جور آسماں کا انصاف کر تو ایسا پتھر ہے دل کہاں کا
دکھا دیدار اے پیارے کہ میں فرقت سے مر گزرا مری فریاد لے محشر آج ہے میں کل سے در گزرا
کسی کو باغ دنیا سے نہ دیکھا شاد ہم جاتے برنگ شبنم اک عالم یہاں سے چشم تر گزرا

سینے میں آہ دل میں طپش اشک چشم میں — شہرہ تو عاشقی کا مری جا بجا ہوا
غمزے سے اڑتا ہے جلاتا ہے ناز سے — کیا ملکِ حسن کا اے صنم تو خدا ہوا

**صفدری** حیدرآبادی از قدماست۔ وے راست

سبز جامہ بریں پی کے رنگ بھینا دیکھیو — شمع کافوری پہ یہ فانوس مینا دیکھیو

**صادق** دہلوی، اسمش میر جعفر خاں، نبیرۂ معارف آگاہ میر سید محمد قادری،
مرد صالح و پرہیزگار بود۔ بہارستان جعفری تصنیف اوست۔ در مقبرۂ جدّ خود آسودہ
است و ے راست

یوں بٹیں غیر شراب اور شال نرگس — ہم رہیں دیکھتے ہی ہاتھ میں پیمانہ لیے

میر محمد علی **صبر** اکثر مرثیۂ حضرت ابا عبد اللہ الحسین علیہ السلام انشا می کند
از وست

گو کہ دلبر نے مجھ پہ جبر کیا — میں بھی دل اُس کو دے کے صبر کیا
غم ہجر صنم میں رات دل کی بے قراری سے — نہ تھی فرصت مجھے وقتِ سحر تک آہ و زاری سے

**صانع** بلگرامی نامش نظام الدین احمد از آشنایان این راقم آثم است
در مرشد آباد زمانِ ثروتِ نواب میر محمد جعفر خاں اکثر با تفاق ہم غزلہا طرح می شد۔
در سخن سنجی صنعتہا می نماید صاحب دیوان فارسی است۔ در ریختہ گاہے می گوید بالفعل
در کلکتہ بسر می برد۔ از وست

کیا دے کر سگ لیلیٰ کو رخصت استخواں اپنا — بچھوڑا ہاے کچھ مجنوں نے صحرا میں نشاں اپنا
سجن کی اس محبت پہ دیا تھا جان و دل صانع — نہ تھا معلوم ہو جاوے گا وہ نا مہرباں اپنا

## حرف الضّاد

میر ضیاء الدین **ضیا** تخلص دہلوی، معاصر مرزا رفیع سودا از شاہجہان آباد

مت زخم دل مرے کو کوئی التیام دو ظالم کو بلکہ زخم دگر کا پیام دو

**شہید** غازی پوری۔ اسمش مولوی غلام حسین مدتے در رفاقت نواب فضل علی خاں غازی پوری بحرمت اگزرانید۔ مرد سنجیدہ اطوار فضیلت شعار است۔ گاہے ذوق سخن می کند از وست

کچھ بس نہ چلا دل کا ترے زور سے دیکھا فریاد سے اور نالے سے اور شور سے دیکھا

ٹپکیں جو مرے اشک شرر بار زمیں پر سبزہ نہ اُگے خاک سے زنہار زمیں پر

اے آبلۂ پا مجھے یہ چشم ہی تجھ سے پیاسا نہ رہے دیکھ کوئی خار زمیں پر

میر محمد **شفیع** از ہم صحبتان مرزا رفیع سودا و تقی میر است۔ در لکھنؤ بآزادگی تمام بسر می برد۔ از وست

رات کیا ہو گیا تھا تجھ کو شفیع جب کھلی آنکھ روتے ہی دیکھا

یار کی پابوس نہیں دور کچھ اپنے تئیں خاک ہوا چاہیے

## حرف الصاد

صمصام الدولہ خان دوران بہادر، موسوم بہ خواجہ عاصم، از امرائے عہد فرخ سیر بادشاہ بودہ و در زمان سلطنت محمد شاہ غفران پناہ امیر الامرا شد۔ در محاربۂ نادرشاہی بہ شجاعت تمام کشتہ گشت۔ اوصاف آن امیر عالی قدر بیرون از احاطۂ تحریر است۔ گاہے بہ موزونی طبع شعر فارسی و ریختہ نظم می کرد از وست

نزدیک ہی خزاں کا ہو وے گزر چمن میں اب شور کرے بلبل آوے جو تیرے من میں

شکر لب نے بس گرمجوشی سے آج مرے دل کو پل میں مُرنڈا کیا

**صنعت** اسمش مغل خاں از متوسلان نواب نظام الملک آصف جاہ بود۔

از وست

پلا دے آب خنجر ہم کو قاتل تشنہ جاتے ہیں — جو کوئی مرتا ہے اس کے حلق میں پانی چواتے ہیں

رسوائیوں کی اپنی مجھے کچھ ہوس نہیں — ناصح میں کیا کروں مرا دل اپنے بس نہیں

ہم رہے باندھتے ہی محمل کو — یار جا پہنچے اپنی منزل کو

کبھی جا گل کو دیکھے ہے کبھی دیکھے ہے نرگس کو — خدا جانے یہ چشم اپنی پھرے ہے ڈھونڈتی کس کو

جلیو وہ دل کہ نالہ کبھی جس سے سر نہ ہو — وہ آنکھ پھوٹیو کہ جو آنسو سے تر نہ ہو

نہ پوچھو آبداری اے عزیزاں اس کے مژگاں کی — نہیں مانگے ہے وہ پانی لگے ہے تیر یہ جس کو

ضیا کو عشق نے کس کے کیا ہے بے قرار ایسا — تڑپھ کر مر گیا تو بھی نہیں آتا ہے چین اس کو

بے کسی اور بے بسی اور یاس و غربت چھا گئی — یار کے جاتے ہی ہم پر سب مصیبت آ گئی

یار جو ہو سو بے وفا ہووے — اے دل کس سے آشنا ہووے

آہ کیا جانے کہ کس کی آنکھ سے ہم گر گئے — جو کہ یک چشم سب کے ہم سے یارب پھر گئے

اس نگہ سے نہ پوچھ کیا گزری — یہ سناں دل کے پار جا گزری

تیرے ضیا کا حال جو پوچھا تھا شمع سے — اک آہ اُن نے کھینچی اور آنسو ڈھلک پڑے

یہ آرزو ضیا کے دل کی بتاں خدا دے — تم اُس کو گالیاں دو اور وہ تمہیں دعا دے

کون سے زخم کا کھلا ٹانکا — آج پھر دل میں درد ہوتا ہے

دل تیرے پاس ہے کہ نہیں خیر ہے ضیا — کچھ ان دنوں میاں تو بہت بے حواس ہے

**ضاحک** دہلوی اسمش میر غلام حسین، در بذلہ گوئی و ہزالی ماہر و در فیض آباد به لاپروائی می گزراند۔ و از وست

کیا دیجیے صلاح خدائی کو لیکن — کافی تھا ترا حسن اگر ماہ نہ ہوتا

**مرزا ضیا بیگ** ذکاے طبعش ازین بیت روشن است و از وست۔

ایک دم کے واسطے مت چھیڑ اے باد سموم — یہ چراغ خانۂ بلبل ہے گل ہو جائے گا

وارد لکھنؤ گشتہ مدتے در آن شہر گزرانیدند۔ اکثرے از موزونانِ آں دیار بشاگردی او در آمدند۔ بالفعل در عظیم آباد بسر می برد۔ از لمعۂ سخنہائے آن روشن ضمیر است

جمع کر کے درد سارے تو نے پیدا دل کیا — کہہ تو اے دست قضا پھر اس سے کیا حاصل کیا

دل دیکھ اس کی آنکھوں کو مدہوش ہو گیا — دو ہی پیالے پی کے یہ بے ہوش ہو گیا

مثل شرار جا بھی نہ کی گرم مر گئے — اپنا چراغ جلتے ہی خاموش ہو گیا

میں نے پوچھا کل ضیا سے دل کو کیدھر کھو دیا — اُس نے کوچے کو ترے بتلا کے ٹپ دے رو دیا

چھوڑ دو شیوہ میاں آہ یہ بیدادی کا — تا نہ کر جاوے اثر مت کسی فریادی کا

دل جل کے راکھ ہو گیا یا رو رو بہہ گیا — مدت ہوئی جگر سے دھواں اٹھتا رہ گیا

کچھ کل سے بھی زیادہ ہے بے تاب آج تو — قاصد ضیا کو کیسی خبر آج کہہ گیا

دیکھیو اے دوستاں جیتا ضیا کیوں ہو گیا — مر گیا بے تاب ہو یا روتے روتے سو گیا

یاد بھی کھائی نہ تھی دل نے کہ کھلانے لگا — آہ یہ غنچہ تو کچھ کھلتے ہی مرجھانے لگا

قیس دیوانہ ہوا اور کوہ کن جی سے گیا — عشق ہم کو بھی وہی پھر کام فرمانے لگا

کل کی رسوائی تجھے کچھ بس نہ تھی اے ننگ خلق — اُس کے کوچے میں ضیا تو آج پھر جانے لگا

اُس زلف میں کہ خط میں دلِ زار گم ہوا — کیا جانیے کدھر وہ گرفتار گم ہوا

نالہ سینے سے کب نہیں اُٹھتا — شعلہ اُٹھتا ہے جب نہیں اُٹھتا

آہ سے سمجھے دل کو آگ لگی — یہ دھواں بے سبب نہیں اُٹھتا

مجھے رونا آتا ہے دیکھے سے دل کے — یہ ویرانہ اک وقت گھر تھا کسی کا

آہ کس قد کس دہن کس رُخ کے دیوانے ہیں ہم — گاہ قمری گاہ بلبل گاہ پروانے ہیں ہم

ضیا کے دیکھ کر دل کو بغل میں ہم کو رشک آیا — کہ رہتا تھا یوں ہی اپنا بھی اک ہمدرد پہلو میں

رونے سے آگ دل کی کیا خاک سرد ہووے — آنسو کی جا گہ یہاں تو چنگاریاں جھڑیں ہیں

رو دیں ہم بزموں کو کیا یہ چرخ کے سب پھیر ہیں — شمع محفل تھے جو کل سو راکھ کے اب ڈھیر ہیں

نہ جھٹکو جامہ زیبو دامن اپنا ہاتھ اُس کے سے — کہا چاہے ہے کچھ تم سے گریباں پھاڑ دل میرا

دیکھ کر باغ باغ ہوتے ہیں — اپنے اُس گلعذار کی صورت

جیسے نہیں ہے کسو اپنے آشنا کی یاد — ہمارے دل میں ہے اُس یار بے وفا کی یاد

بے وفا سختی نہ کرتا وہ کبھی دل پر یاں تلک — ہم کسو پتھر پہ اتنا مبتلا ہوتے اگر

وصل میں بھی جب خیال آتا ہے ڈر جاتا ہوں میں — غم نہیں بھولا مجھے تیری جدائی کا ہنوز

خاطر میں نہیں غرور سے ناتا کسی کے تئیں — نام خدا ہے یار ہمارے کا کیا دماغ

ہمارے دل کو یہی ہے مدام جام سے کام — غلام کیوں نہ ہوں ساقی کے اپنے کام سے کام

کسو طرح کی ہو رسوائی کس کو پروا ہے — نہیں ہے عشق میں کچھ مجھ کو ننگ و نام سے کام

باندھے ہے ٹکٹکی تری صورت کو دیکھ کر — اتنا بھی جان منہ نہ لگا آئینے کے تئیں

کیوں نہ ہو اس سیر میں دیوانگی شانے کے تئیں — زلف میں پھرنے کی ہے پروانگی شانے کے تئیں

کون پوچھے ہے ظہور اس جنس کی خواہش کسے — حسن کے بازار میں دل کی بہا ہم کیا کریں

تو نہ ڈر ٹک اٹھا نقاب کے تئیں — میں سنبھالوں گا اضطراب کے تئیں

تری مژگان و ابرو کی طرح بے طرح دیکھوں ہوں — سنبھالا کس پہ تو نے جان یہ تیر و کماں سچ کہہ

عبث اتنی ہے تیرے دیکھنے کی آرزو مجھ کو — وہی تجھ سے ملے ظالم جو تجھ سا بے وفا ہووے

زخمی نہ کر تو تیغ تغافل سے اب مجھے — طاقت رہی ہے درد کے سہنے کی کب مجھے

مرا دل اُس سے کہنے کو بہت باتیں بناتا ہے — نظر جب اُس پہ جاتی ہے سبھی کچھ بھول جاتا ہے

میرا رقیب ظالم آپ ہی ہوا یہ کیا ہے — میں اُس کا مبتلا ہوں وہ اپنا مبتلا ہے

**ظاہر** ۔ نامش خواجہ محمد خاں تربیت از میرزا مظہر یافتہ در زمان محمد شاہ مرحوم از ین جہان درگذشت ۔ اوراست

پھر زلیخا نہ نیند بھر سوئی — جب سے یوسف کو خواب میں دیکھا

اے آہ اس قدر تو گر بے اثر نہ ہوتی — ممکن نہ تھا کہ اُس کے دل کو خبر نہ ہوتی

# حرف الطّا

طپش دہلوی شاگرد خواجہ میر دردؔ و از متوسلان سرکار شاہ زادہ والا تبار جہان دار شاہ است۔ از دست

سرنگوں ہو کر جو تک اس کا خیال رو گیا — صورت خورشید میں آئینہ زانو گیا
ساغرِ منہ تک پہنچا جو اس کے اے طپش — عکسِ رنگ لب نے اس کو صورتِ لو ہو گیا
ہر سر انگشت سے لکھنے میں خوں ٹپکے ہے آہ — یاد جب وہ ننذقیں آتی ہیں عنابی مجھے
ایک پہلو میں نہیں آرام آتا ہے طپش — مضطرب رکھتا ہے از بس چرخ دولابی مجھے

میر شمس الدین متخلص بہ طالعؔ جوان قابل دز یبا متوطن لکھنؤ بود۔ وے راست

زبس معمور ہے سینہ مرا الفت کے داغوں سے — شگافِ سینہ اپنے کو درِ گلزار کہتے ہیں
عرصے میں ہے اے زاہد اس دور میں پیمانہ — مسجد کے تئیں جاویں کیوں چھوڑ کے مے خانہ
آباد کرے طالع تو چل کے بیاباں کوں — مرنے ستی مجنوں کے ویران ہے ویرانہ

طرارؔ۔ اسمش گردھاری لال قوم کا تیھ، متوطن امروہہ و شاگرد محمد قایم است۔ از دست

نہ سلجھا شانے کے ہاتھوں سے بھی زلف تیری — نپٹ کو پیچ پڑا ہے معاملہ دل کا
آہ اس شوخ نے احوال نہ پوچھا ہرگز — لڑ چکا روٹھ چکا بیٹھ رہا مل دیکھا

# حرف الظّا

ظہورؔ۔ اسمش میر محمد باقر۔ ابن ہمان میر باقر است کہ در حرف الحا ذکرش آمدہ۔ در اوایل مشق سخن حزیںؔ تخلص می نمود۔ آخر بہ ظہورؔ قرار داد شاگرد میرزا مظہر و بلاغتِ کلامش اظہر۔ وے راست

جوں گل از بسکہ جنوں ہے مرے سامان کے ساتھ ‏ ‏ چاک کرتا ہوں میں سینے کو گریبان کے ساتھ

مرا دل یوں لپٹتا اُس کی شمشیر ہلالی سے ‏ ‏ لگا ہو غنچۂ گل جس طرح گلبن کی ڈالی سے

بندے ہیں تیری چھب کے مہ سے جمال والے ‏ ‏ سب گل سے گال والے سنبل سے بال والے

تنہا جو میں چلا طرف وادئ جنوں ‏ ‏ زنجیر پاؤں پڑ کے مرے ساتھ ہو گئی

ایک بوسہ دے لے کافرت خدا کے واسطے ‏ ‏ مر رہے ہیں ہم اسی آب بقا کے واسطے

محمد عارف تخلص بہ عارف اکبر آبادی وشاگرد مضمون در دہلی دکان دفگری داشت۔ از وست

دختر رز کو کہہ کہ اُس سے ملے ‏ ‏ ورنہ عارف افیم کھاوے گا

ہزاروں معنی باریک آ دیں دل میں اے عارف ‏ ‏ اگر زلف سیہ کا پیچ اس کے منہ پہ کھل جاوے

مرزا عباس علی خلف عسکر علی خاں سلسلہ نسب ایشان بہ نواب علی مردان خاں مغفور می رسد۔ با راقم خان مذکور دوستی و مہربانی مفرط داشت۔ از مرزائے مسطور است۔

روتے روتے نہ رہا نام کو نم چشموں میں ‏ ‏ آبرو کیونکے رہے گی مری ہم چشموں میں

محمد عطا معروف بہ عطا بانکا در شاہ جہان آباد بسر می برد۔ وے راست

ہمارے دل میں اٹھتے ہیں بھبھو کے ‏ ‏ کبھو تو آشنا تھے ہم کسو کے

خبر بھی آونے سے رہ گئی ملے ‏ ‏ کبوتر اڑ گئے بتیم کے کو کے

رقیباں دیکھ کر جلتے ہیں ہم کو ‏ ‏ گویا رشتے میں ہیں اُس شمع رو کے

عطا کر مہر کو ذرہ انھوں نے ‏ ‏ جو عاشق ہیں وہ تجھ سے ماہ رو کے

شاہ رکن الدین تخلص بہ عشق دہلوی مشہور بہ شاہ گھسیٹا نوادۂ شاہ فرہاد نقش بندی است از دہلی بہ مرشد آباد رسید در لباس دنیا چندے با خواجہ محمدی خاں روزگار بعزت و حرمت گزرانید و بعد ازان بطریق آبائی خود لباس درویشی در بر نمودہ

ظہور نامش شیو سنگھ در عہد احمد شاہ بودہ - از سخن ہاے اوست

رقیب ضد سے دوانا ترا ہوا ورنہ — یہ بوالہوس کوئی برباد خانماں دیتا
چشم گریاں حسن سے معمور ہی — چاندنی برسات کی مشہور ہی
از بس کیا بہار نے سب کو ہسار سبز — ہی کیا عجب جو سنگ سے نکلے شرار سبز

# حرف العین

سید عبد الولی عزلت تخلص خلف الصدق شاہ سعد اللہ سورتی و درویش صاحب دل بودہ بعد رحلت پدر وارد دہلی گشت و طبعش بر ریختہ گوئی مایل شد و بعد ازان در زمان دولت مہابت جنگ از دہلی بہ بنگالہ رسید و در مرشد آباد تا حیات نواب مسطور از متوسلان او بود و بعد انتقال ایشان بہ دکھن رفت اشعارش مدون و سراپا لطافت و بلاغت است - از وست -

بہ جز رفاقت تنہائی آسرا نہ رہا — سوا بے کسی اب اور آشنا نہ رہا
مجھ سے غبار دل میں ترے بیشتر کیا — خاموش ہوں کنالوں نے کیا خاک اثر کیا
عزلت گمان یوں تھا کہ جل کر ہوا ہی خاک — پھر دود آہ دل نے مرا دیدہ تر کیا
مت نکل جا جی تو شادی مرگ ہو کر دام میں — اس قدر تک تو پھڑک جو خوش ہو دل صیاد کا
تڑپتا ہی خوشی سے بے طرح دل مجھ سے بسمل کا — آلگی میری چھاتی پر نہ رہیٹے یا نو قاتل کا
جلد مر گئے تری حسرت سے ہم — پہ ترا دیر کا آنا نہ گیا
ہوش و دل لے کر ہمارا تو نہیں لیتا سلام — دے جواب اے بے مروت ہم نے تیرا کیا کیا
عشق کامل سے نمایاں ہو ہی آخر حسن یار — بید مجنوں میں ہی لیلی کے کھلے بالوں کی طرح
نیم بسمل ہوا میں تیغ نگہ تب رکھ لی — کس بھلے وقت برا ہو گیا صیاد کہ بس
ہم کبھی تجھ دل میں بھولے بھی نگزرے اے صنم — جز فراموشی تری اور کیا کریں گے یاد ہم

دو دل اخگک بہا بات بنا کہتے ہیں ہنس کے کہتا ہی کہ چپ رہ اسے کیا کہتے ہیں
خوش ہوں میں تجھ سے صنم وعدۂ فردا نہیں دور پر قیامت ہو جو وہ دن ہو فراموش کہیں
عاشق کی گور زاہد تاریک کیونکے ہووے جیوں آفتاب تاباں ہی داغ دل کفن میں
رسوائی جو جو ہم نے ہشیاری میں اٹھائی دیکھی نہ ہو گی مجنوں تونے دِوانپن میں
جان ہی کو جاں سمجھتے ہیں یہ سمجھ ہم نداں سمجھتے ہیں
یہ تبسم نہیں ہی کچھ بے چیز ہم بھی اے مہرباں سمجھتے ہیں
ایسا جگر جو رکھے سو اس سے دوبدو ہو منہ دیکھ آئینے کا جو اُس کے روبرو ہو
حسرت کو دل میں مت رکھ شمشیر آزما لے ہم مر گئے بلا سے دنیا ہو اور تو ہو
مر گئے تری جفاؤں سے قاتل تڑپ تڑپ میں کیا کہ اور کتنے ہی بسمل تڑپ تڑپ
بیٹھا ہوں یار آنکھوں میں آنسو بھرے ہوے جیوں تابداں میں شیشۂ رنگیں دھرے ہوے
فیض باراں سے ہی تبسم گل جب میں روتا ہوں یار ہنستا ہی
دیکھ نقش و نگار گلبدن کا مانی کے ہاتھ پانو پھول گئے
ترے یاقوت لب کی دیکھ کر یہ گوہر افشانی خجالت سے چھپا جا کان میں لعل بدخشانی
جس کے سینہ میں چاہ ہوتی ہی سانس کے بدلے آہ ہوتی ہی
طاقت ہی کیا زباں کو ترے آگے ہل سکے رہ جاوے دل کی دل ہی میں نہ منہ سے نکل سکے
حیرت زدوں کو کام ہے کیا برگ و بار سے تصویر کا درخت نہ پھولے نہ پھل سکے

عمدہ نامش سیتارام از مردم کشمیر و معاصر خان آرزو بوده - این ابیات

عمدۂ اوست

کسو کے سینے میں ہرگز مرا سا داغ نہ تھا مرے چراغ سا روشن کوئی چراغ نہ تھا
چمن میں کھینچ کے لائیں ہیں گلرخاں مجھ کو وگرنہ سیر چمن کا مجھے دماغ نہ تھا
دل ہمارا دخت رُماموں کا ہی دیوانہ ہنوز مر چکے ہم پیاس پہ خوش آتا ہی ویرانہ ہنوز

رحل اقامت در عظیم آباد انداخت۔ تا این زمان کہ سال ہزار و یک صد و نود و چار ہجری است در بلدۂ مذکور مشتغل وجد و حال اکثری باشد دیوان ریختہ اش ہزار و پانصد بیت دیدہ این چند بیت منتخب آن است

عرش تا فرش سیر کر دیکھا　　جلوہ گر تو ہوا جدھر دیکھا

تیر کے نام پر تڑپھتا ہے　　اس طرح کا کہیں جگر دیکھا

شگوفہ باغ میں ہنستا تھا اس کے خام دعوے پر　　تری آنکھوں کے آگے سبز یہ بادام کیا ہوگا

دل ہوا جل کے تو تیا تو بھی　　تیری آنکھوں سے آشنا نہ ہوا

ترا جبین ابرو مرا غنچۂ دل　　وہ عقدے ہیں یہ جن کو کھلتا نہ دیکھا

ہیں رو رو کے آنکھوں سے کی عشق بازی　　یہ ہنس ہنس کے تو نے تماشا نہ دیکھا

اپنی آنکھوں سے ہم نے دیکھا ہی　　کوئی بیمار چشم کا نہ جیا

حرم میں نام سنا دیر میں نشاں دیکھا　　سوائے تیرے نہ دیکھا غرض جہاں دیکھا

دل کس طرح اس خنجر مژگاں کا سپر ہو　　مقدور جہاں ہو نہ قضا کا نہ قدر کا

اور کو مت دکھائیے صورت　　ایک میں بس جہان سے گزرا

سب عمر مجھے آہ و فغاں کرتے ہی گزری　　نے کی طرح ایک بھی دمساز نہ پایا

یاد آجاتی ہے جب ساقی کے آجانے کی طرح　　آنکھیں بھر آتی ہیں خونِ دل سے پیمانے کی طرح

باتیں نہ بنا اتنی زاہد تو بیٹھ جا کر　　پایا ہے اب صنم کو ہم نے خدا خدا کر

افسردہ سمجھ نہ عاشقوں کو　　ان کے دم سرد سے حذر کر

ترے ہاتھوں سے چشم تر گئے ہم　　غرض روتے ہی روتے مر گئے ہم

زلف نے جن کے تئیں دکھائی شام　　پھر اسے دوسری نہ آئی شام

کہنے کو ادھر ادھر گئے ہم　　تھے تیری طرف جدھر گئے ہم

تا جاں نہ ہووے عدول حکمی　　تو نے کہا مر تو مر گئے ہم

نواب حسین قلی خاں بخدمت امینی شہر جہانگیر نگر چندے باحترام روزگار داشت بالفعل مرزائے سطور در مرشد آباد ساکن و بخدمات آنجا مشغول از اشعار طرب انگیز اوست

جو خوش طالع کہ شادی مرگ تیری بزم میں ہووے | نہیں وہ روز محشر کے بھی تا مقدور اٹھنے کا
ہے دل کو مرے راہ ترے دل سے خبردار | لگ جاوے مبادا نہ کہیں دل بہ دل آتش
کریں کیونکر نہ کوچے میں ترے اے یار مسکن ہم | ہوے ہیں خاک اس در کی لگیں جا کس کے دامن ہم
بات اب امتحان پر آئی | قصہ کوتاہ جان پہ آئی

**عاشق** موسوم بہ میر یحییٰ و مخاطب بہ عاشق علی خاں متوطن دکھن بودہ۔ این بیت اُو خون از رگ جان می چکاند

ہیں شہید کربلا سب سرخ پوش | مصطفیٰ کی آل کا کیا رنگ ہے

**عزیز** نامش بکھاری داس شاگرد خواجہ میر دردؔ مولدش دہلی است و آبایش از متوطنان جونپور بودہ اند قبل ازین بہ بعضے خدمات بادشاہی مامور بود و الحال در الہ آباد مقیم است از اشعار اوست

اس رات تو فرقت سے مرے جی پہ بنی ہے | ہر ایک ستارہ مجھے ہیرے کی کنی ہے
جو دم کہ نکلتا ہے سو ہے تیر ہوائی | جو سانس کہ بلٹے ہے سو برچھی کی انی ہے
کرے نہ یار اگر دل کو صاف کینے سے | عزیز موت بھلی پھر تو ایسے جینے سے

علی اعظم خاں متخلص بہ **عاشق** خلف محمدی خاں و مرید شاہ گھسیٹا بہ ترک لباس دنیا چند سال پیش ازین انتقال نمود۔ وے راست

روز و شب یار سے ملا کیجے | چین اس پر نہ ہو تو کیا کیجے

محمد عظیم متخلص بہ **عظیم** از شاگردان مرزا رفیع سوداؔ متوطنان دہلی است

خواہی پیالہ خواہ سبو کیجیو کلال | ہم اپنی خاک پر تجھے مختار کر چلے

کمی تو نے نہ کی کچھ باغباں میرے ستانے میں — نہ پایا چین سے رہنے میں اک دم آشیانے میں
چمن میں اُس کے آنے نے منغص کر دیا مجھ کو — خلل صیاد نے ڈالا مرے دھومیں مچانے میں
نہ اپنے مبتلاؤں پر غضب اے نوجواں رہیے — انھوں کو دلبری کیجے انھوں پر مہرباں رہیے

ناصح کا یہی کام ہے تدبیر کرے — جو ہووے دِوانا اُسے زنجیر کرے
اس میں وہ جیسے یا مرے لازم ہے اُسے — تدبیر کے کرنے میں نہ تقصیر کرے

ناحق تو بتاں سے آشنا ہوتا ہے — کیوں درد و بلا میں مبتلا ہوتا ہے
مطلق نہ مروت ہے نہ انھوں میں نہ وفا — مجھ سے بھی عبث دل تو جدا ہوتا ہے

عاصی نامش نور محمد متوطن برہان پور دکھن بودہ۔ او راست

سمجھے ہیں ہم کہ اب کہیں تم نے بھی دل دیا — بیٹھے کہیں ہو بات کہیں ہے نظر کہیں
آتا تھا تیرے منہ کے مقابل ہو آفتاب — ایسا گرا کہ تیغ کہیں اور سپر کہیں

عشقی تخلص سید ابوالحسن تانا شاہ بادشاہ دکھن کا ہے شعرے بزبان خود می گفت۔ ازوست

کس در کا ہوں جاؤں کدھر مجھ دل کو بل بچھڑا ہے — اک بات سے گے ہو گی پی پر دل تو بلبہ باٹا ہے

عارف علی خاں متخلص بہ عاجز از اہالی اکبرآباد دو اشعارش مدون است اما بنظر نیامدہ۔ این دو شعر ازوست

دل بغل مارے ہوئے جاتے ہیں سب مکتب کے طفل — شیخ سعدی تم بھی اب لے کر گلستاں دوڑ یو
دِوالو کوہ و صحرا پر جنوں میرا ہوا حاکم — کوئی جا کر کہو فرہاد و مجنوں کا وکیل آوے

عمر دکھنی نامش معتبر خان از شاگردانِ ولی دکھنی و منصب داران آنجا بود۔ وے راست

تل میں دل لے کے یوں مکرتے ہو — کہ گویا ان تلوں میں تیل نہیں

مرزا محمد عسکری متخلص بہ علیش موطنش دہلی خلف مرزا علی نقی کہ از طرف

جو دیکھے تجھ کو بلبل گل ستی بیزار ہو جاوے ۷۹ اگر گل تجھ تلک پہنچے گلے کا ہار ہو جاوے

اشرف علی خاں متخلص بہ **فغاں** برادر رضاعی احمد شاہ ابن محمد شاہ سلطان دہلی بودہ۔ لہذا بہ خطاب کوکہ خانی سرفرازی داشت۔ در اواخر سلطنت احمد شاہ از دہلی برآمدہ بہ صوبۂ اودھ رسید۔ چندے درآن دیار توقف ورزیدہ در اوایل عشرہ سابعہ بعد مائتہ والف بہ عظیم آباد وارد شد۔ روسای آن شہر اورا گرامی داشتند۔ وخان مذکور جاگیر وآل تمغا حاصل نمودہ بفراغت می گزرانید۔ ودر مزاج راجہ شتاب رائے ناظم عظیم آباد دخل تمام داشت۔ وبوساطت راجۂ مسطور خطاب ظریف الملک بنام خود گرفت ودر سنہ ہزار ویکصد وہشتاد وشش رحلت نمود۔ ودر عظیم آباد مدفون گردید۔ کلیات ریختہ اش دو ہزار بیت دیدہ شد۔ اکثر سخنہا لیش تازہ مضمون است وسراپا لطافت ونسبت شاگردی مرزا ندیم درست داشت۔

از فغان ہائے شورش افزائے اوست

خون آنکھوں سے نکلتا ہی رہا — کاروانِ اشک چلتا ہی رہا

اس کفِ پا پہ ترے رنگ حنا — جن نے دیکھا ہاتھ ملتا ہی رہا

اڑوں تو پر نہیں رکھتا چلوں تو پا نہیں رکھتا — رہا کر یا نہ کر صیاد میں پروا نہیں رکھتا

لگا کر ہاتھ ٹک دیکھو مرے چاک گریباں کو — کہ یہ وسعت تو ہرگز دامنِ صحرا نہیں رکھتا

مے واسطے ساقی نہ میں اب چشم تر آیا — دل دیکھتے ہی ابر کو لاچار بھر آیا

مت ڈھونڈ گزک کو اے میخوار ادھر دیکھ — یہ لے تری خاطر مرا لختِ جگر آیا

گریباں چاک کر روتے کہاں ہم — اگر یہ دامن صحرا نہ ہوتا

مرا قطرۂ اشک دریا نہ ہوگا — جو آنکھیں یہی ہیں تو کیا کیا نہ ہوگا

میں دیتا ہوں دل کو وہ مانگے ہی جی کو — خریدار یہ ہے تو سودا نہ ہوگا

اگر تلخی عشق شیریں نہ ہوتی — تو کیوں جان کنی اتنی فرہاد کرتا

میر برہان الدین عاشق شاگرد میر حسن در لباس درویشی بخوبی ظاہر و باطن معروف است۔ از وست

پہنچے نہ پاس ہم کبھی اُس گلعذار کے　　دام و قفس میں جاتے رہے دن بہار کے

# حرف الغین

غالب تخلص نواب اسد اللہ خاں سید الملک از عہدِ دولت نواب مہابت جنگ الی الآن در بلدۂ مرشد آباد استقامت دارد۔ سید بزرگ مرتبت با فتوت و مروت است و در فن طبابت نیز ماہر۔ گاہے بہ موزونی طبع انشائے شعر ریختہ می کند از وست

عجب کیا ہے اگر اخگر گریں اب میری آنکھوں سے　　کہ رونا ہے دلِ پر سوز آتش بار پہلو میں

میر تقی تخلص بہ غریب متوطن دہلی و ملازم نواب عالی جاہ بودہ۔ او راست

الٰہی مت کسی کے پیش دردِ انتظار آوے　　ہمارا دیکھیے کیا حال ہو جب تک کہ یار آوے

غواص احوالش معلوم نشد۔ این بیت او بسمع رسید

جو کوئی مزرع دل میں برہ کا بیج بوتا ہے　　تو ہر گل اس کے بستاں بیچ گلِ امید ہوتا ہے

# حرف الفا

میر شمس الدین فقیر عباسی دہلوی از سخنوران برگزیدۂ ہندوستان در جمیع فنون شعر قدرتے داشت۔ چند سال پیش ازین بقصد زیارت عتبات عالیات شتافتہ بود۔ بعد مراجعت گویند غریقِ دریائے آمرزش گردید۔ بنا بر تفنن طبع گاہے ریختہ می گفت۔ او راست

خال تیری بیاضِ گردن پر　　نقطۂ انتخاب ہے گویا

آئینے کی طرح بنے ہیں ہم　　دیدۂ انتظار کی صورت

شب فراق میں دینا جگر کو داغ ضرور
جہاں ہے خانۂ تاریک واں چراغ ضرور

نہیں جفا سے خفا ہوں نہ میں وفا سے خوش
رہے ہے یہ دل محزوں تری رضا سے خوش

بھر رہی ہے آستیں لوہو سے داماں یک طرف
پڑ گئے ہیں چاک سینے میں گریباں یک طرف

دیر و کعبہ میں بھی فریادی ترے موجود ہیں
مر شکیتا یک طرف ہندو مسلماں یک طرف

ان بلاؤں سے فغاںؔ جاں بر نظر آتا نہیں
تیغ ابرو یک طرف ہے تیر مژگاں یک طرف

طاقت کہاں کہ جائیے قاتل کے گھر تلک
لے جاوے سیل اشک مگر اس کے در تلک

خریداروں کو ہنستا ہے مرا دل
جو تو لیوے تو سستا ہے مرا دل

گرہ دے رکھ نہ ان کو کھول ظالم
ابھی زلفوں میں پھنستا ہے مرا دل

لے گور میں چشم تر گئے ہم
روتے روتے ہی مر گئے ہم

دیکھا نہ فغاںؔ گیا مرا دل
اودھر وہ گیا ادھر گئے ہم

تنہا نہ در کو دیکھ کے گرتے ہیں اشک چشم
سوراخ دل میں کرتی ہیں کانوں کی بالیاں

ہو کر ترے قفس سے میں آزاد کیا کروں
بے بال و پر ہوں اے مرے صیاد کیا کروں

نہ اے قاصد میں رو رو یار کی فریاد کرتا ہوں
ترا منہ دیکھ کر اپنے لکھے کو یاد کرتا ہوں

بہار آئی مرے پاؤں میں پھر زنجیر کرتے ہیں
مبارک ہو جنوں گھر کو ترے آباد کرتا ہوں

شمع رو خلوت میں مت دے راہ پروانے کے تئیں
اے ترے قربان میں کیا کم ہوں جل جانے کے تئیں

گر روز جزا داغ شب ہجر دکھاؤں
تو صبح قیامت کے تئیں شام کروں میں

قبا اپنی کرے ہے آج وہ رشک چمن رنگیں
خدا جانے کرے یہ رنگ کس کس کا کفن رنگیں

کرے ہے ذبح تو کر خنجر مژگاں سے اے ظالم
نہ تر ہووے ترا دامن نہ میرا پیرہن رنگیں

گر وقت قتل لب کو سخن سے میں وا کروں
تیرے ہی دست و تیغ کو قاتل دعا کروں

رچا ہے جب سے مرا گلعذار آنکھوں میں
خزاں ہوئی ہے چمن کی بہار آنکھوں میں

کٹیں تجھ ہجر کی کس طرح سے راتیں نپٹ بڑیاں
لکیریں انگلیوں کی مٹ گئیں گنتے ہوئے گھڑیاں

خدا کے واسطے قاتل تو انفعال نہ کھینچ — تری بلا سے مرے جی پہ جو ہوا سو ہوا

تبسم کرکے کیا غنچے نے پایا — گرفتہ دل تو ہنس کر کیا کرے گا

آیا ہی خط نمود میں اُس خوش نگاہ کا — شاید اثر ہوا ہی مرے دودِ آہ کا

کس طرح چھپائے سے چھپے چاند کا ہالا — ہی گوشِ زدِ خلق ترے کان کا بالا

بہار آئی ہی سوتے کو ٹک جگا دینا — جنوں ذرا مری زنجیر کو ہلا دینا

ترے لبوں سے اگر ہو سکے مسیحائی — تو ایک بات میں جیتا ہوں میں جلا دینا

چاہا بہت کہ خانۂ دل میں ہو گوشہ گیر — لیکن خدنگ ناز ترا پار ہی رہا

میں اگر آرزوے وصل میں مر جاؤں گا — حسرت دل کو بھلا لے کے کدھر جاؤں گا

روسیاہ ہوں میں ترے مثلِ نگیں ہوں ظالم — میں ترا نام نکالوں گا جدھر جاؤں گا

قابل اسی کے ہوں کہ سراپا ہوں داغ داغ — اس نخل سے مراد یہی تھی کہ پھل گیا

رفتہ رفتہ بت خوش قد مرا آفت ہوگا — قدم آگے جو رکھے گا تو قیامت ہوگا

صورتِ حالِ دلِ عاشق نمایاں ہو گیا — دیکھتے ہی آئنے کو یار حیراں ہو گیا

نہ وا ہوا نہ مرے دل کو باغ باغ کیا — یہ وہ ہی جس نے کلیجے کو داغ داغ کیا

زخم جگر کو پردہ نشینی ضرور ہی — یہ داغ ہر کسی کو دکھایا نہ جائے گا

نہیں پھاڑا ہی دکھلانے کو میں نے پیرہن اپنا — مجھے تو گور میں بھی چاک کرنا ہی کفن اپنا

عبث کو ہوتے ہو تم بدگماں مرا صاحب — قسم ہی لیجیے حاضر ہی جاں مرا صاحب

تری تو حد سے زیادہ ہیں گالیاں کھائیں — بس اب سنبھالو تم اپنی زباں مرا صاحب

کرے تیغ آزمائی کے لیے وہ دلستاں منت — اگر اس واسطے مارا پڑے عاشق بہ جاں منت

مرا ہم چشم یلدوا بر ہو سکتا ہی کیا قدرت — کوئی میرے برابر آج رو سکتا ہی کیا قدرت

یاد کر گوشۂ داماں کو اس ظالم کے — سخت اُلجھا ہی مرا ہاتھ گریباں کے بیچ

رہا نہ قیس جہاں میں نہ ناقۂ لیلی — کسو کے دل کی صدا رہ گئی جرس کے بیچ

اے فغاں طاقت کہاں دل میں جو کیجے انتظار — یار جب آوے گا تب کی بات اب تو ہم گئے
ملا ہے خاک میں تن دل کی آرزو نہ گئی — عجب یہ گل ہے کہ مرجھا گیا پہ بو نہ گئی
چشم پرنم میرے حق میں حلقۂ زنجیر ہے — کس طرح آزاد ہوں آنسو بھی دامن گیر ہے
شانے سے فغاں پھیر الجھتا ہے مرا دل — اس کاکل مشکیں کا کوئی تار نہ ٹوٹے
ڈالا ہے مجھے عشق نے اس شوخ کے پالے — دل دیتے ہی مجھ کو تو پڑے جان کے لالے
دیکھ کر دل کو مڑ گئی مژگاں — تیر خالی پڑا نشانے سے
اے دلِ آرام تجھ کو ہونا معلوم — درد شب ہجر جی سے کھونا معلوم
اس چشم سے خواب کی توقع مت رکھ — رونا تو نصیب میں ہے سونا معلوم
گر تو نے کی یاریاں ری وہ دن بھی گزری — گر ہم نے کی آہ و زاری وہ دن بھی گزری
سنتا ہے مری جان تو راضی رہنا — یوں بھی گزری ہماری وہ دن بھی گزری

شیخ فرحت اللہ فرحت ابن شیخ اسد اللہ، از فرزندان قاضی مظہر جانشین مزار شاہ بدیع الدین مدار است و آبایش مادر او الٰہی آباد بود شیخ مسطور از دہلی بمرشد آباد رفت و مدت ہائے مدید در آنجا بسر بردہ از جہان درگذشت۔ دیوانش دو ہزار بیت دیدہ شد کلامش تفریح بخش خاطر سخن سنجان و نزہت افزائے طبع نکتہ رسان است سو مشق سخن دست قابلے داشت۔ از کلام اوست

اک روز بھی وہ بت نہ ہوا رام ہمارا — برباد گیا مفت میں اسلام ہمارا
اے وعدہ فراموش جو آتا ہے تو اب آ — کیا فائدہ جب ہو ہی چکا کام ہمارا
درد و الم و نالہ و بے طاقتی و آہ — یہ کچھ تو صنم ہم نے ترے پیار میں دیکھا
جگر میرے سے آنکھوں میں سرشکِ خونچکاں نکلا — بدخشاں سے یہ لعل قیمتی کا کارواں نکلا
ہوائی اڑ گئی یک بار گی منھ پر دو عالم کے — مرے سینے سے جب یہ نالۂ آتش فشاں نکلا
نظر آیا سوا میرے ترے تئیں اور بھی عاشق — گلی میں لے کے جب تو اپنی تیغِ امتحاں نکلا

اُس تیغ کا فغاں کوئی ہووے سپر کہاں — رکھتے ہیں دل سبھی پہ مرا سا جگر کہاں

سینۂ عشاق سپر چاہیے — دل کے لگانے کو جگر چاہیے

دل تو مدت سے فغاں دے چکا — جان بھی حاضر ہے اگر چاہیے

کھینچ رہا ہے اس لیے مجھ سے ترا دامانِ وصل — تا کفِ افسوس کو پھر شغلِ بیکاری نہ ہو

نہ آنسو مری چشم میں کم رہے ہیں — خدا جانے کس واسطے تھم رہے ہیں

زیارت کروں کیونکے زخمِ جگر کی — یہ پھاہے اترتے نہیں جم رہے ہیں

کس کو فغاں دماغ کہ لیوے سراغِ دل — مدت سے گم ہوا ہے کہاں جستجو کریں

ڈرتا ہوں یہ کہیں دلِ بسمل تڑپھ تڑپھ — رنگیں کرے نہ دامنِ قاتل تڑپھ تڑپھ

رسوائے خاص و عام ہوں جاؤں جہاں لیے — اس داغدار دل کو پھروں میں کہاں لیے

کر چاک جیب صبحِ قیامت دکھائیے — یہ ہے عزیز خاطرِ آسودگاں مجھے

تیرِ نگہ حریفِ دلِ بے قرار ہے — نک جنبشِ مژہ میں کلیجے کے پار ہے

کئی داغ سینے میں رہ جائیں گے — یہ آنسو نہیں ہیں کہ بہ جائیں گے

مجھے چھوڑ مت جائیو سیلِ اشک — ترے ساتھ ہم بھی نہ بہ جائیں گے

فغاں حالتِ نزع میں یار سے — جو کچھ دل میں رکھتے ہیں کہہ جائیں گے

ستانے کی کشمکش سے کہیں دل ہیں ٹوٹتے — اک عمر چاہیے تری زلفوں سے چھوٹتے

کہتے ہیں فصلِ گل تو چمن سے گزر گئی — اے عندلیب تو نہ قفس بیچ مر گئی

شکوہ تو کیوں کرے ہے مرے اشکِ سرخ کا — تیری کب آستیں مرے لوہو سے بھر گئی

روز و شب روتے ہی گزرے ہے یہ حال اپنا ہے — خواب میں بھی نظر آوے سو خیال اپنا ہے

جو بہا چشم سے خوں گوشۂ داماں جانے — ہاتھ سے جو کہ ہوا کام گریباں جانے

کیا کیا مزے تڑپھ کے دکھاوے یہ مرغِ دل — افسوس وسعتِ قفسِ سینہ تنگ ہے

رکھ ہاتھ میں اس نگ کو یہی ناموری ہے — لختِ دلِ عشاق عقیقِ جگری ہے

مت توڑ دل کے تئیں کہ بنایا نہ جائے گا
ایسا یہ لعل پھر کبھی پایا نہ جائے گا

کوچۂ یار میں جا ہم سے پھر آیا نہ گیا
دل کو جیوں نقش قدم واں سے اٹھایا نہ گیا

تو جو اے نالہ نہیں اس کو اثر کرنے کا
فائدہ کیا مرے نت خستہ جگر کرنے کا

ایک دم بھی نہیں جاتا تو نظر سے میری
میں دِوانا ہوں ترے آنکھوں میں گھر کرنے کا

ہیں سر بہ جیب چمن میں جو وہ خدا جانے
دہانِ یار نے غنچوں سے کیا سوال کیا

فرحت جو اُس کی زلف تو چھوتا ہے ہر گھڑی
دیوانے کیا ترے تئیں ہے شوق مار کا

تری مژگاں کو کب آوے ہے غم عشاق کے دل کا
نہیں ہے خنجر قصاب کو کچھ درد بسمل کا

والہ کی تیرے رات کو کیونکر لگے پلک
کچھ بھی رکھے ہے ربط دل بے قرار و خواب

کھولے وہ اگر زلفِ گرہ گیر ہوا پر
بندھ جاوے وہ نہیں صورتِ زنجیر ہوا پر

زندگی میں تو رہے صدمے دل غمناک پر
بعد میرے دیکھیے کیا ہو قیامت خاک پر

کرتا ہے ترا باغ میں جب جلوہ گری رنگ
ہوتا ہے ہر اک چہرۂ گل سے سفری رنگ

مانگے ہے مجھ ستی جو میاں بار بار دل
رکھتا ہے پاس اپنے کوئی کیا ہزار دل

سینے میں اپنے شیشۂ دل کو کہاں رکھوں
لگتی ہے ٹھیس آہ کی اس کو جہاں رکھوں

اے رنگِ پاں پیوں گا ترا خوب ہی لہو
اس کے لبوں پہ آپ کے اگر میں دہاں رکھوں

عاجز کیا ہے تم نے دل و دیدہ تو سہی
اُس کو چھپا کے جان کے میں درمیاں رکھوں

مجھ خاکسار میں تری وسعت سمائے کب
کیونکر زمیں کے بیچ میں لا آسماں رکھوں

اب ہم سے درد و غم بھی چراتا ہے اپنا جی
رونے کو چاہیے تو ان آنکھوں میں نم نہیں

ظلم ہی ظلم ہے کچھ رحم کا اسلوب نہیں
میں ترے صدقے یہی بات تری خوب نہیں

اگر کھڑا ہو سر اوپر نماز میں وہ صنم
گرے جو سجدے کو زاہد تو میں سلام کروں

مصحف میں اس طرح سے نہ ہو جدولِ طلا
جھمکیں ہیں جیوں بتوں کے منھ اوپر کناریاں

ساقی بغیر تیرے ستم ہی ہوا ہے ابر
لگتی ہیں بوندیاں مرے دل کو کٹاریاں

قتل کرتا ہی اگر مجھ کو سنبھل کر کیجو ۔۔۔ تیرا دامن مرے لوہو سے بھر جاوے گا

رات کے کٹنے کی تدبیر کوئی مجھ کو بتا ۔۔۔ دن تو ہر طرح مری جان گزر جاوے گا

یار و سرشکِ چشم کا میں کیا کروں گلہ ۔۔۔ یہ طفل بدسرشت تو مجھ کو ڈبو گیا

چمن میں کیوں نہ روؤں میں گلے سے لگ کے غنچوں کے ۔۔۔ اسی صورت کا اپنے پاس اے فرحتؔ کبھی دل تھا

دل کے تئیں اپنے نہ میں عاقل و دانا سمجھا ۔۔۔ چمن عشق کا اک بلبل شیدا سمجھا

جی نکلنے میں لیا اس دہن تنگ کا نام ۔۔۔ میں نے مر مر کے یہ کل رات معمّا سمجھا

چشم اُس کی کو کیا جب مے نوشیں معلوم ۔۔۔ ملک الموت کو اپنا میں مسیحا سمجھا

آوازِ خندۂ گل جس کو نہیں خوش آتی ۔۔۔ نالے پہ کب ہمارے وہ شوخ کان دے گا

میں کس شمار میں ہوں نکلے گا جب وہ گھر سے ۔۔۔ دیکھ اس کو جان اپنا سارا جہان دے گا

آ خانۂ چشم میں پیارے ۔۔۔ کب تک مرے دل میں تو رہے گا

ملا تو پانوں سے اغیار کا دل ۔۔۔ پھپھولا جی کا میرے آج پھوٹا

دکھایا ہی جو زلف و رُخ تو فرحتؔ کو نہ ہو مانع ۔۔۔ یہ دیوانہ ترے کوچے میں صبح و شام آوے گا

چاہ کی بات تو کچھ اور ہی انصاف ہی اور ۔۔۔ اے زلیخا مہ کنعاں ہی طرحدار ایسا

قامت اس کا کہے ہی یوں ہر دم ۔۔۔ میں قیامت ہی کر دکھاؤں گا

وصل کی شب کل تو اُلجھتے ہی رہی فرحتؔ کٹی ۔۔۔ خواب وہ کرتا رہا میں بال سلجھاتا رہا

دکھاؤں گا میں رسوائی کو کیا منھ ۔۔۔ گریباں کو مرے ناصح نہ سینا

ہوا مشتاق جاتے ہی ہوائے بام دلبر کا ۔۔۔ اگر پاؤں تو میں لوہو پیوں ایسے کبوتر کا

بتوں کے ہاتھ میں میں ہوں پریشاں جیوں گل بازی ۔۔۔ کیا ہی عشق نے مجھ کو نہ ایدھر کا نہ اودھر کا

خدا کے واسطے اب بھی تو کر ضبطِ فغاں اے دل ۔۔۔ ترے نالے نے تو برہم کیا دیوان محشر کا

بتوں کی سختیِ دل دیکھ فرحتؔ نے دیا ہی جی ۔۔۔ بنانا مقبرہ تربت پہ اُس کی سنگ مرمر کا

رفتہ رفتہ عشق میں فرحتؔ میں گھبرانے لگا ۔۔۔ دل گیا تھا ہاتھ سے پر اب یہ جی جانے لگا

کبھی وہ یاسمیں اندام میرے ساتھ سویا تھا — سو اب تک لوٹے گل آتی ہی ہر تار نہالی سے

کس کے دل کو ہی خوشی جو دین اور دنیا ملے — آرزو اپنی تو یہ ہی تو کہیں تنہا ملے

دل مرا کوچۂ جاناں میں قدم رکھتا ہی — یہ گدا آرزوے مسندِ جم رکھتا ہی

ہچکیاں سے لے مری جان نکلتی ہی آج — دیکھ کر رات تری طرح یہ ہکلانے کی

ابرو نہ ہلے اُس کے کہ مژگاں نے کیا قتل — تروار کا کچھ چل نہ سکا تیر کے آگے

سفر کا عزم کر کے گھر سے اپنے یار چلتا ہی — کوئی دم میں مرا اب ہاے یارو جی نکلتا ہی

خاک پر کوچے میں اس کے بیٹھنا قسمت ہوا — مفت فرحت مل گیا تخت سلیمانی مجھے

کیونکر کے تجھ کو درد سے آگاہ کیجیے — دل ہی نہیں رہا ہی جواب آہ کیجیے

مرنے کے بعد مجھ پر کیا کیا ستم نہ ہوں گے — دیکھیں گے غیر تجھ کو اور ہاے ہم نہ ہوں گے

محبت میں تو شیریں کی پڑا پیر دل پہ مرتا ہی — دِوانے کوہ کن کیوں گور پر تو گور کرتا ہی

---

ہر روز جو آہ سرد بھرتا ہوں میں — اور نالے پہ نالے شب کو کرتا ہوں میں

نکلا آوے ہی بے قراری سے جی — معلوم نہیں ہی کس پہ مرتا ہوں میں

میر فرخ علی **فرخ**۔ از ساداتِ اٹاوہ۔ نجابت و شرافت اختصاص است اوراست

چشم سے نور گیا تن سے تواں جی سے صبر — عشق میں تیرے ہوا مجھ سے جدا کیا کیا کچھ

**فارغ** دہلوی۔ از طبقۂ ہندوان و شاگردانِ حاتم و از معتقدانِ مولوی فخرالدین است۔ صفاے سخنش از مطلعش پیدا۔ اوراست

اشک آنکھوں سے جو نکلا سو وہ گوہر نکلا — بعد مدت کے مری چشم کا جوہر نکلا

**فضل** دکھنی۔ اسمش شاہ فضل علی۔ از معاصرین نجم الدین آبرو بودہ۔ از وست

مصور گر تری تصویر کو چاہے کہ اب کھینچے — لگا دے ایک سارا چاند چہرے کے بنانے کو

سجن کو میں کہا ٹک منھ کو دکھلا — کہا آئینہ رو نے بیٹھ منھ دیکھ

میں مرچکا ہوں پہ خوباں ہنوز نہیں ستاتے ہیں | مرے مزار پہ آ گالیاں سناتے ہیں
جو تجھ کو قتل ہی کرنا ہے مجھ کو بسم اللہ | خدانخواستہ کیا جی کو ہم چراتے ہیں
دل کے تئیں اپنے تجھے یار دیے جاتا ہوں | حسرت وصل تری ساتھ لیے جاتا ہوں
طپش و نالہ و فریاد و تڑپھنا مرنا | عشق کا کام جو ہوتا ہے کیے جاتا ہوں
میں نے پوچھا کہ میاں تیرے دہاں ہے کہ نہیں | کہا منھ مار نہ اس کا کوئی یاں ہے کہ نہیں
اک بات میں کہوں جو تو مجھ سے خفا نہ ہو | جو چاہے کر ستم پہ صنم بے وفا نہ ہو
ناصح بتوں کے عشق میں بے اختیار ہوں | کیا چاہتا نہیں کوئی اپنا بھلا نہ ہو
کس کا کروں میں شکوہ اور کس سے ہوں رنجیدہ | دشمن ہیں مرے جی کے اپنے یہ دل و دیدہ
مت نکلیو اے اشک مرے اپنے تو گھر سے | پالا ہے تجھے لعل میں کس خون جگر سے
آوے ہے صبا تجھ میں تو کچھ اور ہی بو آج | سچ کہہ تجھے سوگند ہے آتی ہے کدھر سے
دامن کی ترے گوٹ سے اب لاگ لگی ہے | دل جاوے کدھر چاروں طرف آگ لگی ہے
آہستہ رکھ قدم کو صحرا کے بیچ ناقے | پاؤں سے اپنے مجنوں ٹک خار کھینچتا ہے
کہہ رہا میں بزم میں اس سے نہ کر دعوا حسن | کٹ گئی نہ شمع کی آخر زباں گلگیر سے
جو چاہے غیر دیوے دل کو تجھ کو سخت مشکل ہے | ترے پانوؤں پہ لوٹے ہے یہ مجھ کم بخت کا دل ہے
کس ماہ جبیں سے ترے تئیں دیجیے تشبیہ | شرمندہ ہے یوسف تری تصویر کے آگے
یہ سنگ دلی مجھ کو تمھاری نہیں بھاتی | آخر کو تو ہم بھی تو بندے ہیں خدا کے
بلبل کو جس طرح سے پھرے گل کی بو لیے | پھرتی ہے ایسی مجھ کو تری آرزو لیے
فرمائیے جو کچھ تجھے حاضر کروں جان سے | لاؤں پہ یہ دل کو ترے دینے کو کہاں سے
کل باغ میں وہ غیر کو لے گھر سے جو گیا | ہم سر پٹک پٹک پس دیوار رہ گئے
جو ساتھ غیر کے وہ گلعذار گزرے ہے | خیال جی میں مرے سو ہزار گزرے ہے
پیارے ہر ایک سے مل اتنا نہ ناز کیجیے | عاشق کو بوالہوس سے ٹک امتیاز کیجیے

عجب طرح کی دل میں آتی ہیں لہریں — جب اس زلف کا پیچ و خم دیکھتے ہیں

کچھ تو سبب ہے نامہ بر آج تک پھرا نہیں — دل میں ہے سو طرح کا ڈر دیکھیے کیا ہے کیا نہیں

کبھی اے شمع رو بزم طرب میں تو جو آتا ہے — کوئی پروانہ ساں صدقے کوئی قربان جاتا ہے

بلائے جاں ہے مجروح پر یہ خندۂ نمکیں — نمک چھڑکے ہے زخم دل پہ جب تو مسکراتا ہے

اک عمر خاک کوے بتاں سجدہ گاہ کی — تب رفتہ رفتہ اس بت کافر سے راہ کی

میں کس طرح سے تم کو احوال دل سناؤں — جی میں ہزار باتیں فرصت ہے ایک دم کی

اس کو طرز جفا خوش آتی ہے — مفت میں میری جان جاتی ہے

فدوی دہلوی اسمش مرزا محمد علی مشہور بہ مرزا کچھو در عظیم آباد بخدمت شاہ گھسیٹا می گزراند و تعارفے با برادر خرد راجہ کلیان سنگھ خلف راجہ شتاب رائے نیز دارد - ذہنش در ریختہ گوئی رسا و با راقم آشنا - اشعارش مدون است دیوے راست

بے خودی اور شرم سے باتوں کا کس کو ہوش تھا — وہ ادھر خاموش تھا اور میں ادھر خاموش تھا

تجھ سے ہوتے ہیں درد مند جدا — گو کرے کوئی بند بند جدا

بہ رنگ آئنہ جو عیب جو تھا — وہ پانی پانی اس کے روبرو تھا

رفتہ رفتہ اپنے جوہر یار دکھلانے لگا — آستیں کا سانپ نکلا یہ تو جی کھانے لگا

کیا تسلی کر گیا تھا یار اس دل کی مرے — یہ تو کچھ جانے ہی اس کے اور گھبرانے لگا

بہ رنگ آئنہ مل بیٹھنا جس پر نظر کرنا — اسی منہ سے ملے تھے آن کر کیسا ادھر کرنا

تمنا کس کی ہے اے شمع سچ کہہ کچھ تو جی میں اب — نہیں بے چیز تیرا شام سے رو رو سحر کرنا

قتل کر کے مجھ کو حاصل کیا کیا — اس کو کیا کہتے ہیں قاتل کیا کیا

تھی دل کو یاد آہ کس ابرو کماں کی کل — ہر مو بدن پہ اپنے بجائے خدنگ تھا

دل کو لے کر بنائیے باتیں — وقت ہے اپنے اپنے قابو کا

بیگانگی ہمیں نہیں تجھ سے کسی طرح — ہم سب طرح ترے ہیں تو سمجھے کسی طرح

فراقؔ دہلوی اسمش مرتضیٰ قلی خاں ہندوستان زاد در زمان محمد شاہ غفران پناہ
از ملازمان توپ خانہ بود۔ در عہد مہابت جنگ وارد مرشد آباد گشت و در آں جا ساکن
بود بالآخر در عظیم آباد بہ علت باقی از سرکار بہ قید راجہ شتاب راے افتادہ انتقال نمود۔
با مرزا رفیع سوداؔ دوستی داشت۔ وے راست

تماشا اس چمن کا کس کے دل کو شاد کرتا ہے — یہاں اک لب تبسم غنچے کو برباد کرتا ہے
اسیروں کی قسم تجھ کو صبا سچ کہہ کہ گلشن میں — کوئی اُن ہم نواؤں سے ہمیں کبھی یاد کرتا ہے

فداؔ اسمش سید امام الدین شاگرد مرتضیٰ قلی خاں فراقؔ در عہد مہابت جنگ
از دہلی بہ بنگالہ آمدہ استقامت وورزیدہ۔ مرد آزادہ ایست۔ وے راست

مست شراب و بند قبا وا کیے ہوے — پوچھا میں اس طرح سے چلے ہو کہاں میاں
کہنے لگا لے تیغ کو غصے سے ہاتھ میں — سنتا ہے بے یہ کون زباں ہے میاں میاں
ہوا ہے جب سے وہ بے مہر دور آنکھوں سے — گیا ہے تاب و تواں دل سے نور آنکھوں سے

ہم کو فداؔ مال نہ زر چاہیے — مہر کی اک اس کی نظر چاہیے
دل کو لے کر دغا کیا ہم سے — بے وفا تو نے کیا کیا ہم سے
میں ہوں قرباں اس کے کہنے کے — تو نہ بولا کر اے فداؔ ہم سے

تو میرا حال بن آئینہ دیکھے کیا جانے — کہیں ہیں کس کو محبت تری بلا جانے
دل جب سے فداؔ اے دوست دیکھا ہم نے — کیا کیا نہ جفائے دوست دیکھا ہم نے
دشمن کا دوست دوستوں کا دشمن — کوئی نہ سوائے دوست دیکھا ہم نے

فرحتؔ اسمش میرزا الف بیگ متوطن الٰہ آباد است۔ و بہ شیوۂ سپاہ گری
فکر معاش می کند و یار خود سخن سنج بے مثل است۔ این ابیات زبدۂ افکار اوست

کوچے ہیں سب معطر گھر رشک ہے چمن کا — کھولا ہے جب سے تو نے یاں بند پیرہن کا
تجھے جس گھڑی اے صنم دیکھتے ہیں — تماشے خدائی کے ہم دیکھتے ہیں

رفیع سودا به فرخ آباد آمدہ و خجالت کشیدہ برگشت ۔ گویند یوسف زلیخا بزبان ریختہ نظم کردہ ۔ ویراست

مژہ کی نوک سینے میں نگاہِ یار لے ڈوبی ۔ کہ جیسے بھال تو دے میں سری یک بار لے ڈوبی

میر فخر الدین فخر تخلص خلف میر اشرف علی خان تذکرہ نویس از شاگردان مرزا محمد رفیع سوداست ۔ و در لکھنؤ استقامت دارد ۔ شعر بسیارے نظم کردہ اما بہ راقم ہمیں بیت اورسیدہ ۔

بات کیجے غیر سے اور ہم سے منھ کو موڑ لیجے ۔ ٹک خدا سے ڈر کے ان ڈھنگوں کو اپنی چھوڑ دیجے

فروغ اسمش میر علی اکبر شاگرد میر شمس الدین فقیر در طبابت و علم نجوم دخلے دارد و شعر فارسی می گوید ۔ این ابیات ریختہ از وست ۔

صفائے ساعد سیمیں کو دیکھ کر تیری ۔ گیا ہی ہاتھ سے یکدست اختیار مرا

جرس تو شب کو ہی آسودہ قافلے میں فروغ ۔ یہ ہر نفس دل نالاں ہی بے قرار مرا

ایسا نالاں ہوا شب کو دل بیمار کہ بس ۔ ٹن کے ہمسایہ پکارا بس دیوار کہ بس

گرچہ مخمور سیہ مست ہیں تیری آنکھیں ۔ لیکن ایسی ہیں وہ دل لینے میں ہشیار کہ بس

میر فیض علی فیض تخلص فرزند و شاگرد میر محمد تقی است ۔ ویراست

کبھی اس زلف سے ٹک لگ چلے ہوں تو کہیں تم سے ۔ دلِ پُر آرزو رکھتے ہیں یونہی مار مار اپنا

دن رات آگ ہی میں دل کو لٹا رہے ہیں ۔ داغ فراق اس کے چھاتی جلا رہے ہیں

فریاد نامش صاحب رائے قوم کایتھ ساکن لکھنؤ و شاگرد میر سید محمد سوز قبل ازیں فریاد تخلص می کرد ۔ ازوراست

غم جب سے سرا ہی یار دل کا ۔ کوئی نہیں غم گسار دل کا

دل کو امید رہائی سے اٹھایا ہم نے ۔ عشق کے دام میں جب پاؤں پھنسایا ہم نے

جان کر حال ہمارا نہ سنا اُس نے کبھو ۔ سو طرح رمز و اشاروں سے سنایا ہم نے

کن نے دلائی یاد مجھے آہ سرد پھر — کیسی ہوا چلی کہ اٹھا دل میں درد پھر

شمع کی طرح جلا کچھ نہ بچا آخر کار — سر سے تا پاؤں تلک جل ہی بجھا آخر کار

دن تک قرار وصل رہا رات کچھ نہیں — کرو ہو قول دن کے یہی بات کچھ نہیں

درد دل قابل بیاں نہیں — ورنہ کس کے میاں زباں نہیں

جو دل اپنا نیاز کرتے ہیں — خوبروان پہ ناز کرتے ہیں

رکھوں کس طرح آہ آتش عنان کو — یہ جیوں برق جھانکے ہے نت آسمان کو

اکیلے گل ہوے نہیں تاب تجھ رخسار کے آگے — تری انکھیاں کے آگے سیم و زر نرگس بھی ہار آئی

ستم گر جان کر یہ زلف ناگن کہ یہ کیوں چھوڑی — سنبھال اس کو اب اے ظالم یہ میرے جی کو مار آئی

تری تیوری چڑھی کو دیکھ کر فدوی کبھی ڈرتا تھا — تبسم جب کیا تو نے ہنسی بے اختیار آئی

مانند برق ایک جھلک بس دکھا چلے — بجلی ہی ہم پہ ٹوٹی تھی کیا آئے کیا چلے

پھرتے تھے تم تو آنکھ بچائے چھپے چھپے — نکلا کدھر کو چاند جو آئے چھپے چھپے

جیوں شمع گو کہ سر سے بلا رات ٹل گئی — دیوانے فکر آج کی کر کل کی کل گئی

ملے وہ غیروں سے مہوش جا ہمیں کب آتا ہے ذرک اس کا — یہ ڈھلتی پھرتی ہے چھاؤں فدوی کبھی ادھر ہے کبھی ادھر

تری ہم نے تاثیر بس آہ دیکھی — نہ آیا وہ کافر بہت راہ دیکھی

سینے کو چاک کرے ہے یہ مسکنا اس کا — سچ بتا کس نے قبا تیری لے گل ادھوسی ہے

روز سینے کا داغ جلتا ہے — دن دیے یہ چراغ جلتا ہے

یارو ملے اب کوئی کسی سے کس طور — منصف ہو ذرا دل میں کرو اتنی غور

جیوں آئنہ کب تلک یہ ظاہر داری — منہ پر کچھ اور پیٹھ پیچھے کچھ اور

غیروں سے ہمیشہ گرم جوشی ظالم — اور ہم سے ملے تو یہ خموشی ظالم

سودے میں ترے تو ہم کہیں کے نہ رہے — پھر کس کے لیے یہ خود فروشی ظالم

**فدوی لاہوری** مرد خود پسند بر خود غلط بود سالہا از وطن برائے مباحثہ مرزا

میں تو گلگشت چمن سے یادگار — مثل شبنم چشم تر لے کر چلا

جاؤں میں کدھر اب تو مجھے یار نے گھیرا — ہر چار طرف جلوۂ دیدار نے گھیرا

ہم پر ایام مصیبت آج پھر آنے لگا — یار گھر جانے لگا اے وائے گھر جانے لگا

کب تلک اے نالہ زیر لب رہے گا تو گرہ — حوصلہ باقی نہیں بس جی تو گھبرانے لگا

وہ دل جمع گر اٹھا جو بغل سے اپنی — سو وہ زیر شکن زلف پریشاں نکلا

ہو گیا دست جنوں چاک گریباں میں بند — آہ داماں شرف چاک سے محروم رہا

ترے حضور میں جب قصد عرض حال کیا — ہجوم گریہ نے میری زباں کو لال کیا

میں داغ تازہ مول توڑے ہیں اس قدر ناحق — کہ ایک بدن کا کاسہ پُر از ہلال کیا

پڑا ہے اس کے گلو میں گرہ دم اعجاز — ترے لبوں نے مسیحا سے کیا سوال کیا

کیا کیجے بھروسا اُس نالۂ سحر کا — جن نے کہ منہ نہ دیکھا اک صبح بھی اثر کا

ترے بغیر پیارے اب جی پر آ بنی ہے — ہر سانس کو جگر پر ہے حکم نیشتر کا

دل سدا سینے میں جلتا ہی رہا — لخت دل آنکھوں سے ڈھلتا ہی رہا

تو نے گو مجھ کو دلاسے میں رکھا — جی مرا تو بھی نکلتا ہی رہا

اس چشم سے ہو کے آب نکلا — سینے سے دل خراب نکلا

دست بیداد ظلم سے تیرے ہیں جتنے ہم خراب — اس قدر ہووے گا اس عالم میں کوئی کم خراب

گھڑی رونا گھڑی سر کو پٹکنا — خوشا ایام اوقات محبت

ہرزہ گردی سے رہائی کی چھڑا — پھر مجھے زنداں میں اے زنجیر کھینچ

جان ہے وابستہ اس پیکاں کے ساتھ — میرے پہلو سے نہ اپنا تیر کھینچ

ذرا قفس سے قفس تو ملا کے رکھ صیاد — کہ تا اسیر کریں مل کے ایک جا فریاد

تجلی جلوہ فرما ہے صفائے سینہ پیدا کر — اگر دیدار کا طالب ہے تو آئینہ پیدا کر

ہے نالۂ دل آتش و آہ جگر آتش — کیا زیست ہو اپنی ادھر آتش کدھر آتش

# حرف القاف

**قدرت** دہلوی اسمش شاہ قدرت اللہ زبدۂ نکتہ سنجان وخلاصۂ سخنوران معاصرین خویش است در تنظیم ریختہ معنی بندی وفصاحت از دست نمی دہد۔ غرض سخنور صاحب اقتدار بلاغت شعار است۔ از دہلی بہ مرشدآباد رسیدہ توطن اختیار نمود۔ تاحال ہماں جا بہ امداد ناظم آن دیار بسرمی برد۔ اشعارش از ہزار بیت متجاوز دیدہ شدہ۔ از سخنہائے لطیف وپاکیزۂ اوست

بیت الحزن میں شب کہ ترا انتظار تھا — کھٹکا ہر ایک در کا مرے جی کے پار تھا

کیا آسرا ہے ہستیٔ نقش بر آب کا — خالی ہے نت ستون سے خیمہ حباب کا

بندِ نقاب کو ذرا مکھڑے سے کھول کر — اے آفتاب موڑ دے منھ آفتاب کا

بے تابیوں سے یہ دل بے تاب رہ گیا — اپنی طپش میں جل کے یہ سیماب رہ گیا

آنسو تھمے ہیں پر نہیں سوکھی ہیں چشم تر — دریا اتر گیا پہ یہ گرداب رہ گیا

ہنگامۂ پرہیز و ورع اب بسر آیا — اے بادہ کشاں مژدہ کہ پھر ابر تر آیا

کچھ دیر ہوئی اشک نہیں آنکھوں سے گرتے — شاید تہ مژگاں کوئی لخت جگر آیا

دل ہوا اسیر زلف سیہ فام رہ گیا — صید ضعیف مر کے تہ دام رہ گیا

آگے نہ چل سکا تری منزل کو چھوڑ کر — خورشید جا کے تا بہ لب بام رہ گیا

قدرت کس آسرے پہ کٹے گی یہ زندگی — آنے سے آہ نامہ و پیغام رہ گیا

جب کہ وہ رخ تہ نقاب چھپا — ہو گئی رات آفتاب چھپا

سن کر بادہ محتسب آیا — ساقیا شیشۂ شراب چھپا

اُس بنا گوش کی خجالت سے — دُرِ شہوار زیر آب چھپا

خوشا ہنگامۂ محشر کہ عذر بے گناہاں کوں — دو چار کشتگان ظلم وہ جلاد ہووے گا

لخت دل اور اشک ہرگز خاک پر گرنے نہ دے
بھر لے اے قدرت تو ان لعل و گہر سے آستیں

گراں ہے مرے جی پہ بار گریباں
کروں گا جدا تار تار گریباں

نہ رکھ چشم وفا قدرت بتاں سے
وفا کو یہ بہت کم جانتے ہیں

تیرے غمناک جدھر نالے کو سر کرتے ہیں
ایک عالم کے تئیں زیر و زبر کرتے ہیں

گئے وہ دن کہ پلک مارتے یاں دریا تھے
اب بصد خون جگر چشم کو تر کرتے ہیں

دل سے کہا سناں نے کہ سینے میں یاں رہوں
ناوک یہ پوچھتا ہے بھلا میں کہاں رہوں

یا حکم ذبح کیجیے یا دیجیے نجات
تاکے شکنج دام میں یوں ناتواں رہوں

قدرت بہ زیر خاک بھی آرام کب ملے
یہ درد و داغ ساتھ ہے میرے جہاں رہوں

مرحبا آتش دوری کہ جلایا ایسا
جل بجھے سر سے لے پاؤں تلک اور دود نہیں

تم نے تو منھ چھپایا اُس زلف عنبریں میں
یہ شام غم ہماری اب کس طرح سحر ہو

میں رکھا ہے ابرو کماں کے نشاں کو
ہُما چھیڑیو مت مرے استخواں کو

اڑائی زبس خاک ماتم میں دل کے
کیا ہم نے آخر زمیں آسماں کو

پریشاں خاطروں کو اور تو مت پریشاں کر
نہ چھیڑ اے جنبش باد صبا زلف پریشاں کو

ہوا دست جنوں سے تار تار از بسکہ پیراہن
گریباں ڈھونڈتا ہے دامن کا اور دامن گریباں کو

شب تاریک ہجراں ہم سے کٹتی کس طرح قدرت
اگر روغن نہ کرتے ہم چراغ داغ ہجراں کو

تا نہ ہو سنگ حوادث سے زیاں شیشے کو
کوہ داماں میں رکھتا ہے نہاں شیشے کو

دم جاں بخش کی اس کے جو پڑی ہے یہ دھوم
لب عیسیٰ نے مگر تیری زباں چوسی ہے

دل گم گشتہ خبردار کہ یاں سینے میں
تیر بیداد سدا در پے جاسوسی ہے

اشک اب آنے ستی کچھ تھم رہے
لخت دل مژگاں پہ شاید جم رہے

اب تو اس منزل سے نہیں اٹھتے قدم
ہمرہاں آگے چلو تم ہم رہے

ہماری خاک پر کہتی یہ بلبل بے قرار آئی
ارے کس نیند سوتا ہے دوانے اٹھ بہار آئی

جز داغ تدارک نہیں اس داغ جگر کا
آتش کے جلے کو نہ کرے بہ مگر آتش

چھالے کو اگر داغ سے چھاتی کے چھڑاؤں
خاشاک کے پہلو میں چھپے آن کر آتش

سینے کو دیکھ اس دل سوزاں کے داغ داغ
جلتی ہے شمع رشک سے ہو گا چراغ داغ

چل بسے دنیا سے بن دیکھے ترا دیدار حیف
لے چلے حسرت بھر اماں سے دل افگار حیف

زخم پہلو نے نہ پائی رہ دل ناکام تک
حیف پہونچا ہی نہ اپنا کار شوق انجام تک

صبح کے ہوتے ہی ہووے جس کی یہ حالت تباہ
آہ وہ بیمار پھر جیوے گا کیونکر شام تک

ہم نہ کہتے تھے کہ قدرت مت چمن کی راہ چل
لے گئی آخر ہوائے گل شکنجِ دام تک

رنگ کچھ کے کچھ بدلتا ہے مرا بیتاب دل
ہے گھڑی آتش کا پرکالہ گھڑی سیماب دل

جیوں نقش قدم ہیں ترے وہ خاک نشیں ہم
تا مٹ نہ سکیں آپ سے چھوڑیں نہ زمیں ہم

نسبت ہے ہماری تری جیوں سایہ و خورشید
جس جا نہیں تو ہم ہیں جہاں تو ہے نہیں ہم

داغ تیرا یوں جھلکتا ہے دلِ مایوس میں
جس طرح ہے شمع روشن پردۂ فانوس میں

چین دیتا ہی نہیں یہ دل ناکام کہیں
بعد مرنے کے گر ہو مجھے آرام کہیں

جب گرے تیری نظر سے کوئی ہم جیتے ہیں
کشتۂ تیغ تغافل ترے کم جیتے ہیں

تم نسیم سحری ہم ہیں گل پژمردہ
گر ادھر آئیے دو چار قدم جیتے ہیں

اشک گلگوں سے کرے ہے گل بہار آستیں
ہو گیا مثل رگ گل تار تار آستیں

اشک کو لخت جگر نے رخصت آنے کی نہ دی
ہے دو چار چشم چشم انتظار آستیں

کل ذرا آنکھیں ہوئی تھیں نم کہ قدرت آج تک
ہاتھ کو درپیش ہے کار فشار آستیں

دست چالاک جنوں تو نہ رہے گا بے کار
پھر گریباں تری خاطر میں رفو کرتا ہوں

تا سوے قبلۂ ابرو کوئی سجدہ ہو قبول
ہر سحر خون جگر سے میں وضو کرتا ہوں

شب کو میں دھوتا ہوں جو خون جگر سے آستیں
صبح خون آلودہ ہے پھر چشم تر سے آستیں

تب بندھا تسکیں ہو مرے دل کی اے مژگان تر
ڈوب جا دامن ادھر سے اور ادھر سے آستیں

جنگل کو اس لیے بھاگا ہی مجنوں لے کے جاں اپنا — کوئی شہری غزالوں میں نہ دیکھا مہرباں اپنا

عزیزاں باغ میں ہر چند آج آتش برستی ہی — ولیکن چھوڑنے کی نہیں یہ بلبل آشیاں اپنا

نہ شیریں کا گیا کچھ اور خسرو کا نہ کچھ بگڑا — دیا فرہاد نے کیا مفت فرمایش میں جاں اپنا

قلندر باغ میں جا اکیلے کب خوش آتا ہی — بہار آئی نہ آیا ہائے وہ سرو رواں اپنا

جس نے تجھے لگانا سکھلا دیا مسی کا — سوگند لعل لب کی دشمن تھا میرے جی کا

زاہد ہوا ہی طالب غلماں قصور سیں — ورنہ مرا وہ شوخ بھی کیا کم ہی حور سیں

منصب جنوں کا رکھتے ہیں زلفاں کے دام میں — جاگیر تھی ہمارے نصیبوں کی شام میں

بلبل عبث قفس میں تو فریاد کیا کرے — قسمت اگر بری ہو تو صیاد کیا کرے

مقدور سیں زیادہ چلا نہیں کسی کا زور — سر پر گرے پہاڑ تو فرہاد کیا کرے

کہاں آتا ہی رحم اس کو ستم کا جو مزا جانے — مرے کوئی یا جیے صیاد ظالم کی بلا جانے

مل کر کے چاندنی سے منھ پر تری پری کی — کیا کچھ بلا کرے گی یہ اوڑھنی زری کی

**قلندر** دہلوی نامش محمد قلندر بہ عہد سلطنت محمد شاہ غفران پناہ از نام و ننگ درگذشتہ دل بہ بے قدری و ہرزہ گردی بست وے است

آج آئے ہو تو نہ جاؤ سجن رات کی رات — لیلۃ القدر سے بہتر ہی ملاقات کی رات

عبث تو بیکسی پر اپنی کیوں ہر وقت روتا ہی — نہ کر اب غم دوانے عشق میں ایسا ہی ہوتا ہی

**قلندر** نامش لالہ بدھ سنگھ بسبب تعشق زن فاحشہ از دین خود برگشتہ بہ آوارگی بسر می برد۔ از گفتار پریشاں اوست

قلندر وقت مرنے کے جو یار آیا تو کیا حاصل — جو اتنی عمر گزری تھی تو یہ بھی دم گزر جاتا

## رباعی

جی میں جو قلندر کے کبھی آوے گا — دل اپنے کو چھین تجھ سے لے جاوے گا

یہ روز کا تیرا چیں پر ابرو رہنا — سب طاق او پر دھرا ہی رہ جاوے گا

قاصد شتاب جا کے خبر لا تو یار کی — حالت نپٹ بری ہی دل بے قرار کی

دلا خذر کہ وہ قاتل یہ پوچھتا تھا آج — یہ کون ہی جو اِدھر بار بار گزرے ہی

ہوں دِوانا مجھ پہ دار و گیرِ سیلِ اشک ہی — پانوں سے گردن تلک زنجیرِ سیلِ اشک ہی

سینہ اس کا ہی دل اس کا ہی جگر اس کا ہی — تیر بیداد جدھر رو کرے گھر اُس کا ہی

لختِ دل نوکِ مژہ پر نہ سمجھ اے ہمدم — تخمِ غم دل میں جو بویا یہ ثمر اُس کا ہی

شرح اس کی نہ کی جدائی کی — آہ نے آہ نارسائی کی

مرگ تیرا ہی آسرا ہی گا — زندگی نے تو بے وفائی کی

اپنے سے ترک کیے یار ہو سکے یہ نہ ہو سکے — ایسے مقام سے کنار ہو سکے یہ نہ ہو سکے

چشم جو عین وصل میں رہتی ہی تشنۂ جمال — ہجر میں اُن سے انتظار ہو سکے یہ نہ ہو سکے

شام سے دل کا داغ جلتا ہی — صبح تک یہ چراغ جلتا ہی

آہ کس کا جگر کباب ہوا — جس کی بو سے دماغ جلتا ہی

لب تر نہ کرے آبِ خضر سے کبھی یہ صید — جز قطرۂ پیکاں کہ گرے بحرِ کماں سے

وابستہ دم اپنے ہی کا سب کون و مکاں ہی — پیارے وہ مثل ہی گی کہ جی ہی تو جہاں ہی

ممکن نہیں بے نالہ نفس لب تلک آوے — جیوں نَے مرا جو دم ہی سو مرہونِ فغاں ہی

کریں آہ ہم تو ہنر آزمائی — تو تیغ آزما ہم جگر آزمائی

نپٹ گئی مری آہ پہلے قدم میں — ہیں قوت تری اے اثر آزمائی

بس کہ گرمِ فنا ہیں مثلِ حباب — دوش ہی پر کفن ہمارا ہی

بس کہ اٹھتے ہیں جگر سے شعلے — مشتعل ہیں مرے گھر سے شعلے

کس کا نامہ ہی کبوتر تجھ پاس — کہ جھڑیں ہیں ترے پر سے شعلے

**قلندر** اسمش غلام قلندر شاگرد مرزا مظہر جان جاں متوطن دہلی است۔ رعایت ایہام اکثر منظور می دارد و طرز گفتگویش اکثر بطور قدما است۔ وے راست

صحن صحرا کو سدا اشک سے رکھتا چھڑکا　　میں دوانہ ہوں اے قائم تری مرزائی کا

درد دل کچھ کہا نہیں جاتا　　آہ چپ بھی رہا نہیں جاتا

رو برو میرے غیر سے تو ملے　　یہ ستم تو سہا نہیں جاتا

ہر دم آنے سے میں بھی ہوں نادم　　کیا کروں پر رہا نہیں جاتا

زلف دیکھی تھی کس کی خواب میں رات　　تا سحر ہم تھے پیچ و تاب میں رات

اب تو خالی سی کچھ لگے ہی بغل　　دل گرا شاید اضطراب میں رات

یک دگر جب خفگی آئی تو جھگڑا کیا ہی　　تجھ کو بندے ہیں بہت تجھ کو خریدار بہت

بھلا اے ابر مژگاں اب تو بس کر　　ابھی تو کھل گیا تھا تو برس کر

بہار عمر ہی قائم کوئی دن　　اسے جیوں گل ہوا سے کاٹ ہنس کر

کیوں کیا مجھ کو تو صیاد گرفتار قفس　　میں نہ شائستہ بسمل نہ سزاوار قفس

رخصت ہوتے ہی مر گئے ہم　　اودھر گئے تم ادھر گئے ہم

جب موج پر آ ہی آ گئی چشم　　دریا دریا بہا گئی چشم

جیوں شمع دم صبح یہاں سے سفری ہوں　　تک منتظر جنبش باد سحری ہوں

نہ دل بھرا ہی نہ اب نم رہا ہی آنکھوں میں　　کبھی روئے تھے سو خوں جم رہا ہی آنکھوں میں

میں مر چکا ہوں پہ تیرے ہی دیکھنے کے لیے　　حباب وار تنک دم رہا ہی آنکھوں میں

ہمارے درد دل کے تئیں یہ کب بید و بوجھے ہیں　　ہم اپنے جی سے عاجز ہیں انھوں کو عیش سوجھے ہیں

آ دے خزاں چمن کی طرف گر میں رو کروں　　غنچہ کروں گلوں کو صبا گر میں بو کروں

نگاہوں سے نگاہیں سامنے ہوتے ہی جب لڑیاں　　یکایک کھل گئیں دونوں طرف دل کی گل جھڑیاں

راہ کے بیچ جو رکھتا ہوں اسے گھیر کبھو　　ہنس کے کہتا ہی کہ اب چھوڑ مجھے پھیر کبھو

دل تو کہے سنے سے سمجھتا بھی ہی کوئی　　جو کچھ کہو سو دیدۂ خانہ خراب کو

یارو کیوں بکتے ہو بے فائدہ مجھ سے جاؤ　　جتنی کہتے ہو مجھے اتنی اسے سمجھاؤ

**قربان** تخلص میر جیون نوجوانے بود از شاگردان مرزا محمد رفیع سودا ـ در فرقہ سپاہیان معاش می نمود ـ گویند در فیض آباد میان فوج انگریزی افتاد ـ از بدعت آن قوم غیر از جان دادن چارہ ندیدہ بہ دلاوری کشتہ شد ـ وے راست

کیا کچھ دل بلبل پہ کرے دیکھیے یہ عشق ‏ ‏ سو چاک دیے جن نے گریبان میں گل کے

**قناعت** لاہوری ـ اسمش مرزا محمد بیگ ولد حسن بیگ شاگرد مرزا جعفر علی حسرت در لکھنؤ مقیم است ـ از وست

درد ہجراں اب رہا پیارے ستانے سے مجھے ‏ ‏ کیا خوشی حاصل ہوئی ہی تیرے آنے سے مجھے

زیست اب مجھ جاں بلب کی سب کو لگتی ہی بری ‏ ‏ فائدہ یہ کچھ ہوا ہی دل لگانے سے مجھے

**قایم** اسمش شیخ محمد قایم موطن و مسکنش چاند پور ندیہ از وطن سفر گزیدہ وارد دہلی گشت و شاگردی خواجہ میر درد اختیار نمود ـ بہرۂ وافی در سخن سنجی از ایشان برداشت و بالآخر از صحبت مرزا رفیع سودا نیز مستفید شد ـ اشعارش مدون و مثنویات متعدد در سلک نظم کشیدہ ـ بلبل خوش نواے شیریں مقالیست از زمزمہ ہاے اوست

عہدے سے اس صنم کے بر آیا نہ جائے گا ‏ ‏ یہ ناز ہی تو ہم سے اٹھایا نہ جائے گا

ہم نے ہر طرح ترے ہجر میں دل شاد کیا ‏ ‏ ہچکی گر آئی تو سمجھے کہ ہمیں یاد کیا

کہاں ہی شیشۂ مے محتسب خدا سے ڈر ‏ ‏ مری بغل میں جھلکتا ہی آبلہ دل کا

خسرو کے ساتھ ذوق سے شیریں کو کر معاش ‏ ‏ پتھر تھا تیری چھاتی یہ سو کوہ کن گیا

روؤں گا زیر سایۂ دیوار بیٹھ کر ‏ ‏ جس دن تری گلی میں کبھی داؤ بن گیا

وہ نہیں میں کہ تنک اک غصے سے ٹل جاؤں گا ‏ ‏ ہنس کے اک بات کہو گے تو بہل جاؤں گا

ہم نشیں کیجیو تقریب تو شب باشی کی ‏ ‏ آج کر نشے کا حیلہ میں مچل جاؤں گا

لطف چاہے ہی جو تو اس بت ہرجائی کا ‏ ‏ یہ پریشاں نظری جرم ہی بینائی کا

عار کو ننگ ہی مجھ نام سے سبحان اللہ ‏ ‏ کام پہونچا ہی یہاں تک مری رسوائی کا

تیغ چڑھا اس کی سان پر آئی — دیکھیے کس کی جان پر آئی

واں کا ہے کو رہیے کہ جہاں بے مزگی ہے — اے جی تو نکل جلد کہ دل میں خفگی ہے

وس طرف وہ نگاہ لڑتی ہے — کبھی ایدھر کبھی آن پڑتی ہے

نہ و ربستی تھی دل بھی لیکن حیف — بے رئیس ان دنوں اجڑتی ہے

کس کی مژگاں پھری کہ نوک نفس — پھانس سی کچھ جگر میں گڑتی ہے

کھول ٹک زلف کو کہ سنبل آج — اپنی خوبی پہ حد اکڑتی ہے

کیا ہی نکھرا ہے تو کہ جس کے حضور — قلعی آئینے کی اُدھڑتی ہے

قائم آیا ہے پھر وہ بن ٹھن کر — دیکھیں کس کس کی اب بگڑتی ہے

پہلے ہی سوجھتی تھی ہمیں اے شب فراق — یہ رات بے طرح ہے خدا ہی سحر کرے

نہ لگا دل کو اُس کی مژگاں سے — اپنے حق میں تو کانٹے مت بووے

اٹھا دے ستم یا جفا کیا کرے — بچارہ یہ دل ایک کیا کیا کرے

یارب کوئی اس چشم کا بیمار نہ ہووے — دشمن کے بھی دشمن کو یہ آزار نہ ہووے

مرا کوئی احوال کیا جانتا ہے — جو گزرے ہے مجھ پہ خدا جانتا ہے

**قرین** اسمش شیخ برکت اللہ و مخاطب بہ علی نور خاں از منصبداران محمد شاہی است۔ با فقیر رابطۂ اتحاد و دوستی دارد۔ بالفعل در بلدۂ محمد آباد بنارس استقامت داشت۔ گاہے فکرے می کند۔ ازوست

مرے سینے سے تیر عشق جا سکتا ہے کیا قدرت — کوئی لالے کے دل سے داغ اٹھا سکتا ہے کیا قدرت

کیا ہے امید مرے جینے میں — زخم جب چاک ہوا سینے میں

صورت اپنی کو نہ دیکھ اے ظالم — آگ لگ جائے گی آئینے میں

## حرف الکاف

**کلیم** دہلوی نامش شیخ محمد حسین از سخنوران خوش بیان فصیح اللسان است۔

کبھی دکھا کے کمر اور کبھی دہاں مجھ کو
نپٹ بہ تنگ کیا تو نے اے میاں مجھ کو

دل مرا چھین یہ کہتا ہے وہ دلبر قایم
جی جہاں چاہے تمھارا مری فریاد کرو

جی کی چہلیں تھیں جو کچھ سو تو گئیں یار کے ساتھ
سر پٹکتا ہی رہا اب در و دیوار کے ساتھ

میں دوانا ہوں سدا کا مجھے مت قید کرو
جی نکل جاوے گا زنجیر کی جھنکار کے ساتھ

کیا ہے کہ دل اس زلف سے ہرگز نہ پھر آیا
تھی شرط مجھے اس سے تو اک رات بسے کی

دہن کو تیرے پایا بات کہتے
ہماری جز رسی میں کیا سخن ہے

مردن دشوار میں یہ جان بے تقصیر ہے
حسرت دل سو طرف سے اس کے دامن گیر ہے

قتل سے میرے بھلا تو بھی ہوا کچھ منفعل
غرق آب شرم میں اب تک دم شمشیر ہے

مرجایئے کسی سے پر الفت نہ کیجیے
جی دیجیے تو دیجیے پر دل نہ دیجیے

پاس میں تجھ غم کے میں اپنی کبھی غم خواری نہ کی
جان دے گزرا پہ ظاہر دل کی بیماری نہ کی

دم بہ دم اس بخشش بے جا کو کیا کہتے ہیں شوخ
دل دیا تجھ کو تو میں نے کچھ گنہگاری نہ کی

دل مرا دیکھ دیکھ جلتا ہے
شمع کا کس پہ دل پگھلتا ہے

گندمی رنگ جو ہے دنیا میں
میری چھاتی پہ مونگ دلتا ہے

ہم نشیں ذکر یار کر کچھ آج
ایسی باتوں سے جی بہلتا ہے

گو ہم سے تم ملے نہ تو کچھ ہم نہ مر گئے
کہنے کو بات رہ گئی اور دن گزر گئے

مرا جی تجھ کو گو پیارا نہیں ہے
پر اتنا بھی تو ناکارا نہیں ہے

بتوں کی دید کو جاتا ہوں دیر میں قایم
مجھے کچھ اور ارادہ نہیں خدا نہ کرے

ناز و ادا کہیں کہیں عجز و نیاز ہے
کس کس طرح سے یار مرا جلوہ ساز ہے

کم فرصتی پہ اپنی نہ روؤں تو کیا کروں
صد حیف رات تھوڑی ہے قصہ دراز ہے

قایم کرے ہے اس سے تو انداز بوسہ آہ
اے بے شعور کچھ بھی تجھے امتیاز ہے

چیں بر جبیں تو ہوتا ہے شانے کے کھینچتے
حیف اس پہ جس کی جان ہر اک تار ساز ہے

بات اس کی زباں پر آئی　　پھر خرابی جہان پر آئی

پیر کیوں ہو گیا ہے اتنا کلیم　　کیا بلا اس جوان پر آئی

اُس کے ابرو کی اگر تصویر کھینچا چاہیے　　اول آپ نے قتل پر شمشیر کھینچا چاہیے

عرق ہے منہ پہ ترے یا گلاب ٹپکے ہے　　عجب ہے مجھ کو کہ شعلے سے آب ٹپکے ہے

بھے میں آنکھوں میں کیونکر کہوں کہ ہے برسات　　بھرا ایسا گھر کہ یہ خانہ خراب ٹپکے ہے

غرور حسن ممکن نہیں کسی کی داد کو پہونچے　　غرض تم سن چکے فریاد ہم فریاد کو پہونچے

## رباعی

گل رو تو چمن میں اچپلی سے نہ گیا　　یہ دل بھی کلی کی بے کلی سے نہ گیا

جو کوئی گیا چھوڑ گیا دل کو یہاں　　دل سے تو کوئی تیری گلی سے نہ گیا

**شاہ کاکل** دہلوی معاصر نجم الدین آبرو تکیہ در چوک سعد اللہ خاں داشت و به طرز و لباس فقری گزرانید۔ او راست

جب اٹھ چلا بغل سے تو پوچھا ملے گا کب　　کاکل کو منہ پہ کھول بتایا کہ شب تلک

قافلے کتنے گئے کوئی نہ سمجھا کیا ہے　　شور سے کہتی رہی بانگ درا کیا کیا کچھ

**کافر** دہلوی اسمش میر علی نقی۔ ہر شعرے کہ بہ خاطرش می رسید می گفت کہ ایں ٹکہ است لہذا مشہور بہ کافر ٹکہ شدہ اوراق چند از اشعار او دیدہ شد از کافر ماجرائی اوست

حسرت سے ان بتوں کے دل پر کدورتیں ہیں　　مٹی کی مورتیں ہیں کافر یہ صورتیں ہیں

کس کس طرح بتوں کی صورت نے رنگ پکڑے　　کافر ان انکھڑیوں نے دیکھے ہیں کیا جھگڑے

# حرف گاف

**گریاں** دہلوی اسمش میر علی امجد ولد میر علی از شاگردان شاہ قدرت اللہ قدرت است و از میر ضیا ہم فائدہ در سخن برداشتہ او راست

سبک روحی یہ پروانے کی جی کو داغ کرتی ہے　　کہ دوش شمع پر رکھتا نہیں بار کفن اپنا

رسالہ اے در عروض و قافیہ و فصوص الحکم بہ زبان ریختہ تصنیف و ترجمہ نمودہ و باسخن
سنجان عہد احمد شاہ بادشاہ ہمزبان بودہ۔ در دہلی رحلت کرد۔ صاحب دیوان است۔
از گویائی اوست۔

سو روضۂ رضواں کو میں اک آن میں دیکھا — جب گل کی طرح جھانک گریباں میں دیکھا

قبر میں بھی لیے ہمراہ گیا اپنے کلیم — آہ کیوں درد دل اپنا نہ کسی کو سونپا

نہ کچھ برا ہوا پرویز کا نہ شیریں کا — ترے ہی سر پہ لے فرہاد جو ہوا سو ہوا

سر بھی ہے تیغ بھی ہے لگانا ہے تو لگا — کیوں نہ جان پھیر کر ہے جی چھپا گیا

اے شمع تیری باری ہے شب کو کہ شام تک — اپنے دنوں کو جتنا میں رونا تھا رو چکا

آتی ہے دل پہ قلقل مینا سے اب شکست — وے دن گئے کلیم جو یہ شیشہ سنگ تھا

لکھتا ہے زلف یار کا کوچہ ہزار پیچ — اے دل سمجھ کے جانا کہ ہے راہ مار پیچ

ہو چکا حشر گئی دوزخ و جنت کو خلق — رہ گیا میں ترے کوچے میں گرفتار ہنوز

پوچھ مت غم کی داستاں اے دل — گر پڑا ٹوٹ آسماں اے دل

پیری کی بھی سیر کر گئے ہم — اس پل سے بھی بس گزر گئے ہم

واں غصے ہوئے رقیب پر تم — یاں مارے ادب کے مر گئے ہم

طریق عشق میں مجنوں و کوہکن کی نہ پوچھ — ہزاروں ہو گئے غارت تو ایک دو معلوم

درازئ شب ہجران و زلف یار کلیم — مجھی سے پوچھ کہ کاٹی ہے رات آنکھوں میں

رنگ اڑا مرجھا گیا اور گر پڑا شرمندہ ہو — تجھ ستی گل پر ہوئی کیا کیا خرابی باغ میں

صبح دم گلشن میں صاحب تم نے زلفیں کھولیاں — لے گئی باد صبا خوشبو کی بھر بھر جھولیاں

جامہ زیباں اس زمانے کے نپٹ صیاد ہیں — لے گئے دل گھیر لمبے دامن اونچی چولیاں

تری جناب میں آیا ہوں یا الٰہ نہ پوچھ — یہی کہ بخش دے اور مجھ سے کچھ گناہ نہ پوچھ

کوئی گل کا نہیں عاشق یہ داغ مجھے بس ہے — جاتا ہوں میں گلشن سے بلبل نہ ہو آزردہ

# حرف المیم

میر محمد تقی تخلص بہ میر شاگرد سراج الدین علی خان آرزو موطنش اکبرآباد و نشو و نما در دارالخلافت شاہجہان آباد یافتہ۔ ذکاء ذہن و علو فطرت و درستی نظم و صفائے فکرت از کلام دلنشین مبرہن و ہویداست۔ الحق درین زمان سرآمد ریختہ گویان می توان شمرد۔ از اقسام فنون سخن گستری در غزل گوئی بے مثل واحدے را مجال نیست کہ دم از ہمسری او تواند زد۔ ہر فرد غزلش کہ در شوخی و رعنائی برجستہ تر از غزالان ختن است صحرائے دلہائے شکاریان نخچیر معانی را چراگاہ خود ساختہ مسموع شد کہ در شاہجہان آباد تا حالت تحریر این گلشن سخن کہ سن یک ہزار و یکصد و نود و چہار ہجری است بسلامت استقامت دارد۔ تذکرۂ مختصرے مشتمل بر احوال و انتخاب اشعار ریختہ گویان تالیف نمودہ۔ دیوان فصاحت بنیانش چہار پنج ہزار بیت و این ابیات زبدۂ آنست

ہمارے آگے ترا جب کسو نے نام لیا     دل ستم زدہ کو ہم نے تھام تھام لیا
اشک آنکھوں میں کب نہیں آتا     لوہو آتا ہے جب نہیں آتا

آہ سحر نے سوزش دل کو مٹا دیا     اس باد نے ہمیں تو دیا سا بجھا دیا
تھی لاگ اس کی تیغ کو ہم سے سو عشق نے     دونوں کو معرکے میں گلے سے ملا دیا
اُن نے تو تیغ کھینچی تھی پر دل چلا کے میر     ہم نے بھی ایک دم میں تماشا دکھا دیا

آنکھوں سے تری ہم کو ہے چشم کہ اب ہوئے     جو فتنہ کہ دنیا میں برپا نہ ہوا ہوگا
سمجھے تھے میر ہم کہ یہ ناسور کم ہوا     پھر ان دنوں میں دیدۂ خونبار نم ہوا
تلوار کس کے خون میں سر ڈوب ہے تری     یہ کس اجل رسیدہ کے گھر پر ستم ہوا
صحرا میں سیل اشک مرا جا بجا پھرا     مجنوں بھی اس کی لہر میں مدت بہا پھرا

سنے قصہ مرا اک دم ہو کوئی درد و محنت کا — نہ لیوے زندگی بھر نام پھر ہرگز محبت کا
دیکھے تو جسے نگاہ بھر کر — مر جاوے اُدھر وہ آہ بھر کر

**گماں** دہلوی نامش نظر علی خاں از یاران اشرف علی خاں فغاں است ۔

اکنون در فیض آبادی گزارد ۔ او راست

جس دم تو مجھ سے آکے ہم آغوش ہو گیا — غم دو جہاں کا دل سے فراموش ہو گیا
واسطے جس کے سبھی مجھ کو بُرا کہتے ہیں — وہ جو سنتا ہی تو کہتا ہی بھلا کہتے ہیں
دیکھتا ہوں جہاں بتاں کو میں — دور ہی سے سلام کرتا ہوں
مر جاؤں گر کہے تو اپنی زباں سے مجھ کو — خاطر عزیز تیری ہی اپنی جاں سے مجھ کو

**گرفتار** احوالش معلوم نشد ۔ این بیت از وست

ہجر تیرے سے میں اے جان نہیں جینے کا — نزع میں چھوڑ کے بیمار کہاں جاتا ہی

# حرف اللام

**لساں** اسمش میر کلیم اللہ بعہد احمد شاہ بادشاہ در ابتدائے مشق سخن از دنیا

درگذشت ۔ از وست

جدا ہو مجھ سے مرا یار یہ خدا نہ کرے — خدا کسی کے تئیں یار سے جدا نہ کرے
تو جب تلک کرے انکار وعدہ مجھ سے سجن — غضب ہی عمر اگر تب تلک وفا نہ کرے
سجن جو تجھ سے ہوا آشنا تو جیوے کیا — خدا کسو کے تئیں تجھ سے آشنا نہ کرے
گنا ہ مرنے میں لساں کے چارہ گر کا نہیں — طبیب کیا کرے تاثیر جو دوا نہ کرے

**لطفی** دکھنی از شعرائے قدیم است ۔ وے راست

میں عشق کی گلی میں گھائل پڑا ہوں تس پر — جوبن کا ماتا آ کر مجھ کو کھندل گیا ہی

دست و پا مارے وقت بسمل تک
ہاتھ پہنچا نہ پائے قاتل تک

گل کی جفا بھی دیکھی دیکھی وفائے بلبل
یک مشت پر پڑے ہیں گلشن میں جائے بلبل

کرتے نہیں ہیں دوری سے اب ان کی باک ہم
نزدیک اپنے کب کے ہوئے ہیں ہلاک ہم

حذر کر آہ دل تفتگاں بلا ہے گرم
ہمیشہ آگ ہی برسے ہے اور ہوا ہے گرم

نکلے ہے جنس حسن کسی کاروان میں
یہ وہ نہیں متاع کہ ہو ہر دکان میں

دل تندرو دیدہ پیش کش اے باعث حیات
سچ کہہ کہ جی لگے ہے ترا کس مکان میں

پھاڑا ہزار جا سے گریبان صبر میر
کیا کہہ گئی نسیم سحر گل کے کان میں

دم آخر ہے بیٹھ جا مت جا
صبر کر ٹک کہ ہم بھی چلتے ہیں

اس کے کوچے سے جو اٹھ اہل وفا جاتے ہیں
تا نظر کام کرے رو بہ قفا جاتے ہیں

متصل روتے ہی رہیے تو بجھے آتش دل
ایک دو آنسو تو اور آگ لگا جاتے ہیں

رکھا کر ہاتھ دل پر آہ کر کے
کہ رہتا نہیں چراغ ایسی پون میں

کوئی نہیں جہاں میں جو اندوہگیں نہیں
اس غم کدے میں آہ دل خوش کہیں نہیں

بیہودہ کیونکے اس کے کروں دل نشیں کہ میں
کہتا ہوں جس طرح سے کہے ہے نہیں نہیں

بخت سیہ تو دیکھ کہ ہم خاک میں ملیں
اور جا سے سرمہ ہو تری چشم سیاہ میں

صبر طاقت کو کروں رخصت خوشی کا غم کروں
اس میں حیراں ہوں کہ اب کس کس کا میں ماتم کروں

دیکھی تھیں ایک روز تری مست انکھڑیاں
انگڑائیاں ہی آتی ہیں اب تک خمار میں

جب درد دل کا کہنا میں دل ہی میں ٹھانتا ہوں
کہتا ہے بن سنے ہی میں خوب جانتا ہوں

شاید نکل ہی آوے دل گم جو ہو گیا ہو
اس کی گلی میں بیٹھا میں خاک چھانتا ہوں

تری زلف سیہ کی یاد میں آنسو جھمکتے ہیں
اندھیری رات ہے برسات کی جگنو چمکتے ہیں

لیتے ہیں سانس یوں ہم جوں تار کھینچتے ہیں
اس دل گرفتگی سے آزار کھینچتے ہیں

سینہ سپر کیا تھا جن کے لیے بلا کا
وہ بات بات میں اب تلوار کھینچتے ہیں

جی میں ہی یاد رخ و زلفِ سیہ فام بہت — رونا آتا ہی مجھے ہر سحر و شام بہت
پھر نہ آئے جو ہوے خاک میں جا آسودہ — غالباً زیرِ زمیں میرؔ ہی آرام بہت

دعویٰ خوش دہنی اس سے اسی منھ پر گُل — سر تو ٹک ڈال کے دیکھ اپنے گریباں کے بیچ

یہ عشق بے اجل کش ہی بس اے دل تو توکل کر — اگرچہ جان جاتی ہی چلی لیکن تغافل کر
نہ وعدہ تیرے آنے کا نہ کچھ امید طالع سے — دلِ بے تاب کو کس رو سے کہیے ٹک تحمل کر

غیروں سے دے اشارے ہم سے چھپا چھپا کر — پھر دیکھتے ہو ایدھر آنکھیں ملا ملا کر
ہر گام سدِ رہ تھی بت خانے کی محبت — کعبے تلک تو پہنچے لیکن خدا خدا کر
نخچیر گہہ میں تجھ سے جو نیم کشتہ چھوٹا — حسرت نے اس کو مارا آخر ستا ستا کر
میں منع میرؔ تجھ کو کرتا نہ تھا ہمیشہ — کھوئی نہ جان تو نے دل کو لگا لگا کر

کر رحم ٹک کب تک ستم مجھ پر جفا کار اس قدر — اک سینہ خنجر سیکڑوں اک جان و آزار اس قدر
بھاگے مری صورت سے وہ میں عاشق اس کی شکل کا — ہیں اس کا خواہاں یاں تلک وہ مجھ سے بیزار اس قدر
قیامت تھا سماں اُس خشمگیں پر — کہ تلواریں چلیں ابرو کی چین پر

کام آنے کا نہیں ایک بھی یار آخر کار — ہاتھ سے جاے گا سر رشتۂ کار آخر کار
مشتِ خاک اپنی جو پامال ہی یاں اس پہ نہ جا — سر کو کھینچے گا فلک تک یہ غبار آخر کار

مجھ کو پوچھا بھی نہ یہ کون ہی غمناک ہنوز — ہو چکا حشر میں رو تا ہوں تہ خاک ہنوز
بعد مرنے کے بھی آرام نہیں میرؔ مجھے — اس کے کوچے میں ہی پامال مری خاک ہنوز
یوں گنواتا ہی دل کوئی مجھ کو — یہی آتا ہی بار بار افسوس

کن نے لیا ہی تم سے مچلکا کہ داد دو — ٹک کان ہی رکھا کرو فریاد کی طرف

میرؔ گم کردہ چمن زمزمہ پرداز ہی ایک — جس کی لے دام سے تا گوش گل آواز ہی ایک
ناتوانی سے نہیں بال فشانی کا دماغ — ورنہ تا باغ قفس سے مری پرواز ہی ایک
گوش کو ہوش سے ٹک کھول کے سن شور جہاں — سب کی آواز کے پردے میں سخن ساز ہی ایک

دل پر ہوا جو آہ کے صدمے سے ہو چکا
ڈرتا ہوں یہ کہ اب کہیں ٹکڑے جگر نہ ہو

عشق کیا کیا ہمیں دکھاتا ہی
آہ تم بھی تو اک نظر دیکھو

دل ہوا ہی طرف محبت کا
قطرۂ خون کا جگر دیکھو

آرام ہو چکا مرے جسم نزار کو
رکھے خدا جہاں میں دل بے قرار کو

ہوش و صبر و خرد و دین و حواس دل و تاب
اُس کی اک آن میں کیا کیا نہ گیا مت پوچھو

وقت وصل آرزوے دل جو گئے پوچھنے لوگ
میں اشارت کی اُدھر اُن نے کہا مت پوچھو

خواہ مارا انھوں نے تیر کو خواہ آپ موا
جانے دو یارو جو ہونا تھا ہوا مت پوچھو

اُس کی طرز نگاہ مت پوچھو
جی ہی جانے ہی آہ مت پوچھو

تو گرفتار دام زلف اس کا
ہی یہی روسیاہ مت پوچھو

فرصت نہیں تنک بھی کہیں اضطراب کو
کیا آفت آگئی مرے اس دل کی تاب کو

گزرے ہی شب خیال میں خوباں کے جاگتے
آنکھیں لگا کہ ان سے میں ترسوں ہوں خواب کو

خط آگیا پہ اس کا تغافل نہ کم ہوا
قاصد مرا خراب پھرے ہی جواب کو

اب تو نقاب منہ پہ لے ظالم کہ شب ہوئی
شرمندہ سارے دن تو کیا آفتاب کو

کہنے سے میر اور بھی ہوتا ہی مضطرب
سمجھاؤں کب تک اس دل خانہ خراب کو

نہ کر پند ناصح بہت ناتواں ہوں
کہاں بات اٹھانے کی طاقت ہی مجھ کو

لطف کیا آزردہ ہو کر آپ سے ملنے کے بیچ
کچھ تری جانب سے جب تک عذر خواہی بھی نہ ہو

سو ظلم کے رہتے ہیں سزاوار ہمیشہ
ہم بے گنہ اس کے ہیں گنہگار ہمیشہ

دل گیا صبر گیا جی بھی گیا ہوش گیا
شغل میں غم کے ترے ہم سے گیا کیا کیا کچھ

مجھ کو مارا بھلا کیا تو نے
پر وفا کا بُرا کیا تو نے

داغ فراق و حسرت وصل آرزوے دید
کیا کیا لیے گئے ترے عاشق جہان سے

کل بارے اس سے ہم سے ملاقات ہو گئی
دو دو بچن کے ہونے میں اک بات ہو گئی

منصور کی حقیقت تم نے سنی ہی ہو گی — حق جو کہے ہے اس کو یہاں دار کھینچتے ہیں

آہ اور اشک ہی سدا ہے یہاں — روز برسات کی ہوا ہے یہاں

گو کدورت سے وہ نہ دیوے رو — آرسی کی طرح صفا ہے یہاں

آئے عدم سے ہستی میں سب پر نہیں قرار — ہے ان مسافروں کا ارادہ کہاں کے تئیں

ہم تو ہوے تھے تیر سے اس دن ہی نا امید — جس دن سنا کہ ان نے دیا دل بتاں کے تئیں

صد تمنا سے یار رکھتے ہیں — تو بھی ہم دل کو مار رکھتے ہیں

غیر ہی مورد عنایت ہے — ہم بھی تم سے تو پیار رکھتے ہیں

گذر جان سے اور ڈر کچھ نہیں — رہ عشق میں پھر خطر کچھ نہیں

کمر میر اس کی رگ جان ہے — غرض اس سے باریک تر کچھ نہیں

ہم پہ کھینچو تیغ تو غیروں کو لگ لگنے نہ دو — وے اگر ہوویں گے اس درمیان میں تو ہم نہیں

جو ترے لب سے کام رکھتے ہیں — یمنی کو وہ نام رکھتے ہیں

تجھے بھی یوں تو اپنا یار ہم ہر بار کہتے ہیں — ولیکن ہیں بہت وہ لوگ جن کو یار کہتے ہیں

آتا ہے جی میں حال بد اپنا بھلا کہوں — پھر آپ ہی آپ سوچ کے کہتا ہوں کیا کہوں

اس کے کوچے میں نہ کر شور قیامت کا ذکر — ایسے ہنگامے تو یہاں روز ہوا کرتے ہیں

کیا جو عرض کہ دل سا شکار لایا ہوں — کہا کہ ایسے تو میں مفت مار لایا ہوں

کیا میں نے رو کر فشار گریباں — رگ ابر تھا تار تار گریباں

ٹک سن کہ سو برس کی ناموس خامشی کھو — دو چار دل کی باتیں اب منہ پر آئیاں ہیں

اس تیغ زن سے کہیو قاصد مری طرف سے — اب تک بھی نیم جاں ہے گر قصد امتحاں ہو

از خویش رفتہ ہر دم رہتے ہیں ہم جو تجھ بن — کہتے ہیں لوگ اکثر اس وقت تم کہاں ہو

صدا ئے آہ جی کے پار ہوئے تیر سی، شاید — کسو بیدرد نے کھینچا کسو کے دل سے پیکاں کو

نالہ مرا اگر سبب شور و شر نہ ہو — پھر مر بھی جائیے تو کسی کو خبر نہ ہو

بے طاقتی دل نے سائل ہی کیا ہم کو
ہے میر فقیروں کی یہاں کون صلا مانے

آہ میری زباں پر آئی
پھر بلا آسماں پر آئی

ہم بھی حاضر ہیں کھینچیے شمشیر
طبع گر امتحان پر آئی

جب ٹھکانے لگی ہماری خاک
جب ترے آستان پر آئی

طاقت دل برنگ نکہت گل
پھر نہ اپنے مکان پر آئی

غم جاناں ہوا اور جہاں ہو میر
جس سے عالم کی جان پر آئی

کچھ نہیں خورشید صفت سرکشی
سایۂ دیوار ہوا چاہیے

حسن کو بھی عشق نے آخر کیا حلقہ بگوش
رفتہ رفتہ دلبروں کے کان میں بالے پڑے

مت نگاہ مست کو تکلیف کر ساقی زیاد
ہر طرف تو ہیں گلی کوچوں میں متوالے پڑے

نہیں وہ قید الفت میں گرفتاری کو کیا جانے
تکلف برطرف بے مہر ہے یاری کو کیا جانے

گلا اپنی جفا کا سن کے آزردہ نہ ہو ظالم
یہ نہیں تہمت ہے تجھ پر تو جفا کاری کو کیا جانے

کس پاس جا کے بیٹھوں خرابے میں اب میں ہائے
مجنوں کو موت کیسی شتابی سے آگئی

دعوئ خوش دہنی گرچہ اسے تھا لیکن
دیکھ کر منھ کو ترے گل کے تئیں کان ہوے

یارب کوئی ہو عشق کا بیمار نہ ہووے
مر جائے وے اس کو یہ آزار نہ ہووے

صحرائے محبت میں قدم دیکھ کے رکھ میر
یہ سیر سر کوچہ و بازار نہ ہووے

ان دنوں نکلے ہے آغشتہ بخوں راتوں کو
دھن ہے نالے کو کسی دل میں اثر کرنے کی

کرے ہے خندۂ دنداں نما تو میں بھی رو دوں گا
چمکتی زہر ہے بجلی مقرر آج باراں ہے

ہر اک مژگاں پہ میری اشک کے قطرے چمکتے ہیں
تماشا مفت ہے خوباں لب دریا چراغاں ہے

کہتے ہیں وے جو جیتے ہیں صد سال ہم تو میر
اس چار دن کی زیست میں بیزار ہو گئے

نالہ تا آسمان جاتا ہے
شور سے جیسے بان جاتا ہے

دل عجب جائے ہے ولیکن مفت
ہاتھ سے یہ مکان جاتا ہے

کن کن مصیبتوں سے ہوئی صبح شام ہجر　　سو زلفیں ہی بناتے اُسے رات ہو گئی

کتنا خلاف وعدہ ہوا ہوگا وہ کہ یہاں　　نومیدی و امید مساوات ہو گئی

پر تیغ کو اُٹھا چہرے سے وہ بت اگر آوے　　اللہ کی قدرت کا تماشا نظر آوے

ہم آپ سے جاتے ہی رہے ذوقِ خبر میں　　اب جان بہ لب آمدہ رہتا خبر آوے

ممکن نہیں آرام دے بے تابی جگر کی　　جب تک نہ پلک پر کوئی لخت جگر آوے

بیٹھنے کون دے ہے پھر اُس کو　　جو ترے آستاں سے اُٹھتا ہے

خرابی کچھ نہ پوچھو ملک دل کی تم عمارت کی　　جنوں نے آج کل شنیو یہ آبادی بھی غارت کی

گر جرم عشق غیروں پر بھی ثابت تھا ولے　　قتل کرتا تھا ہمیں ہم بھی گنہگاروں میں تھے

اک رہا مژگاں کی صف پر ایک کے ٹکڑے ہوئے　　دل جگر اے میر دونوں اپنے غمخواروں میں تھے

نہ جی رہا ہے باقی نہ اب جگر رہا ہے　　اک دل ستم رسیدہ یہاں دھوم کر رہا ہے

مارا ہے کس کو ظالم اس بے سلیقگی سے　　دامن تمام تیرا لوہو سے بھر رہا ہے

پہنچا تھا تیغ کھینچے مجھ تک جو بولے دشمن　　کیا مارتے ہو اس کو یہ آپ ہی مر رہا ہے

ادھر سے ابر اُٹھ کر جو گیا ہے　　ہماری خاک پر بھی رو گیا ہے

سرہانے میر کے کوئی نہ بولو　　ابھی وہ روتے روتے سو گیا ہے

گئے جی سے چھوٹے بتاں کی جفا سے　　یہی بات ہم چاہتے تھے خدا سے

وہ اپنی ہی خوبی پہ رہتا ہے نازاں　　مرو یا جیو کوئی اس کی بلا سے

عشق میں بے خوف و خطر چاہیے　　جان کے دینے کو جگر چاہیے

قابل آغوش ستم دیدگاں　　اشک سا پاکیزہ گہر چاہیے

شرط سلیقہ ہے ہر اک امر میں　　عیب بھی کرنے کو ہنر چاہیے

خوف قیامت کا یہی ہے کہ میر　　ہم کو جیا بار دگر چاہیے

اب ظلم ہے اس خاطر تا غیر بھلا مانے　　پس ہم نہ برا مانیں تو کون برا مانے

تلوار آپ کھینچیے حاضر ہی یہاں بھی سر — بس عاشقی کی ہم نے جو مرنے سے ڈر گئے

دل کو نہیں ہے چین نہ ہے خواب شب مجھے — مرنا پڑا ضرور ترے غم میں اب مجھے

لے تیغ و سپر کو تو جدھر ہو — خورشید کا منھ اُدھر نہ ہووے

خسپ خواب کا لباس ہے عریاں تنی میں یہ — جب سوئیے تو چادر مہتاب تانیے

کیا کروں شرح خستہ جانی کی — میں نے مر مر کے زندگانی کی

حالِ بد گفتنی نہیں میرا — تم نے پوچھا تو مہربانی کی

آہ ان خوش قامتوں کو کیونکے بر میں لائیے — جن کے ہاتھوں سے قیامت پر بھی عرصہ تنگ ہے

ایک بوسے پر میں کی ہے صلح پیلے زود رنج — تجھ کو مجھ سے اتنی اتنی بات پر بھی جنگ ہے

مر گیا کوہ کن اسی غم میں — آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل ہے

زلفِ سیاہ یار کی رہتی ہے چت چڑھی — یہ تازہ میرے جی کو کہاں سے بلا لگی

کس رشک گل کی باغ میں زلفِ سیہ کھلی — موج ہوا میں آج نپٹ پیچ و تاب ہے

عمر بھر ہم رہے شرابی سے — دل پر خوں کی اک گلابی سے

جی ڈہا جا ہے آج صبح سے آہ — رات گزرے گی کس خرابی سے

کھلنا کم کم کلی نے سیکھا ہے — اس کی آنکھوں کی نیم خوابی سے

وہ دن گئے جو آٹھ پہر اس کے پاس تھے — اب آ گئے تو دور سے کچھ غم سنا گئے

ساقی گھر جاؤں اور آیا ہے — دے بھی مے ابر زور آیا ہے

غارت دل کرے ہے خال سیاہ — بے طرح گھر میں چور آیا ہے

آج تیری گلی سے ظالم میر — لوہو میں شور بور آیا ہے

کلی کہتی ہے اس کا سا دہن ہے — سنا کریے کہ یہ بھی اک سخن ہے

دیکھ تو دل کہ جاں سے اٹھتا ہے — یہ دھواں سا کہاں سے اٹھتا ہے

پڑتی ہے اس کی چشم سیہ جہاں — ایک آشوب واں سے اٹھتا ہے

اس سخن ناشنو کو کیا کہیے | غیر کی بات مان جاتا ہے

یک مژہ اے دمِ آخر مجھے فرصت دیجے | چشم بیمار کے دیکھ آنے کی رخصت دیجے

نہ تنہا داغ تو سینے پہ میرے یک چمن نکلے | ہر اک لخت جگر کے ساتھ سو زخم کہن نکلے

حرم میں میرؔ عقبات پرستی پر ہے تو مائل | خدائی ہو تو اتنا دیر میں کوئی برہمن نکلے

ادا کھینچ سکتا ہے بہزاد اس کی | وہ تصویر کھینچے گا یہ ہم نے مانی

یہ رات ہجر کی یاں تک تو دکھ دکھاتی ہے | کہ صبح شکل مری سب کو بھول جاتی ہے

بھلا ہے میرؔ سے روشن کہ کل جبھی ہے شمع | زباں ہلانے میں پروانے کو جلاتی ہے

سر رکھوں اس کے پاؤں پر لیکن | دستِ قدرت یہ میں کہاں پائے

آہ جس وقت سر اٹھاتی ہے | عرش پر برچھیاں چلاتی ہے

اے شب ہجر راست کہہ تجھ کو | بات کوئی صبح کی بھی آتی ہے

چشم بد دور چشم تر اے میرؔ | آنکھیں طوفان کو دکھاتی ہے

کر بے خبر اک نگہ سے ساقی | لیکن کسی کو خبر نہ ہووے

تمام اس کے قد میں سناں کی طرح ہے | رنگیلی نپٹ اس جواں کی طرح ہے

بُرا کہنا سن سن کے احوال میرا | بھلا تو ہی کہہ یہ کہاں کی طرح ہے

امید رحم ان سے سخت نافہمی ہے عاشق کو | یہ بت سنگین دل اپنی نہ چھوڑیں گر خدا آوے

صید افگنوں سے ملنے کی تدبیر کریں گے | اس دل کے تئیں پیش کش تیر کریں گے

غصے میں تو ہووے گی توجہ تری ایدھر | ہر کام میں ہم اب ترے تقصیر کریں گے

لپیٹا ہے دل سوزاں کو اپنے میرؔ نے خط میں | الٰہی نامہ بر کو اس کے لے جانے کی تاب آوے

فتراک سے نہ باندھے دیکھے نہ تو تڑپھنا | کس آرزو پہ تیرا کوئی ٹکا رہووے

ہم ساری ساری رات رہے گریہ ناک لیک | مانند شمع داغ جگر کو نہ دھو سکے

آتش کے شعلے سر سے ہمارے گزر گئے | بس اے تپ فراق کہ گرمی سے مر گئے

کب تلک یہ داغ دکھاوے گی اسیری مجھ کو — مر گئے ساتھ کے میرے تو گرفتار کئی

اپنے گھر سیتی نکلیو تو سنبھالے دامن — یادگار مژۂ میر ہیں یہاں خار کئی

تازہ چمن وہی ہے بلبل سے گو خزاں ہے — ٹہنی جو زرد بھی ہے سو شاخ زعفراں ہے

نالے جو آج سنتے ہیں ایسے جگر خراش — کیا جانیے قفس میں گرفتار کون ہے

وصل کی جب سے گئی ہے چشم دلداری مجھے — ہجر کی کرتی پڑی ہے ناز برداری مجھے

مر گئے یاد چمن میں میرے سارے ہم صفیر — اب تلک آزاد نہیں کرتی گرفتاری مجھے

میں گریباں پھاڑتا ہوں وہ سلا دیتا ہے میر — خوش نہیں آتی نصیحت گر کی غمخواری مجھے

ڈھب ہیں تیرے سے باغ میں گل کے — بو گئی ہے دماغ میں گل کے

جائے روغن دیا کرے ہے عشق — خون بلبل چراغ میں گل کے

سیر کر میر اس چمن کی شتاب — ہے خزاں بھی سراغ میں گل کے

الم سے یاں تلک میں مشق ناتوانی کی — کہ میری جان نے تن پہ مرے گرانی کی

چمن کا نام سنا ہے نہیں کبھی دیکھا — جہاں میں ہم نے قفس ہی میں زندگانی کی

زلف ہی درہم نہیں ابرو بھی برہم ہے — یہاں تکلف ہوتا ہے عالم وہاں کچھ عالم اور ہے

جیوں کہیں دریا کو دریا سے ہے نسبت دور کی — اب بھی وہ دل اور کچھ ہے دیدۂ تر اور ہے

رہتے رہتے منتظر آنکھوں میں آیا جی نزار — دم غنیمت جان اب مہلت کوئی دم اور ہے

ہے جھلک انجم طرف اس مہ کے اشارہ — دیکھیو تو مری آنکھ کہاں جا کے لڑی ہے

جاتے ہیں چلے متصل آنسو جو ہمارے — ہر تار نگہ آنکھوں میں موتی کی لڑی ہے

گل کھائے ہیں افراط سے میں عشق میں سر کے — اب ہاتھ مرا دیکھیو تو پھولوں کی چھڑی ہے

گریے سے میرے ابر کا ہنگامہ سرد ہے — آنسو اگرچہ ہیں تو دریا بھی گرد ہے

خون ہوتا نظر آتا ہے کسی کا مجھ کو — ہر نگہ ساتھ تری مصلحت ایزد ہے

کوچہ یار سے نہ جاویں گے — کیسے ہی ہوں اگر ہم گئے گزرے

دل کس قدر شکستہ ہوا تھا کہ رات میر — آئی جو بات لب پہ سو فریاد ہو گئی

خنجر بیداد کو کیا دیکھتے ہو دم بدم — چشم سے انصاف کی سینے ہمارے دیکھیے

یہ چشم آئینہ دار رو تھی کسو کی — نظر اس طرف بھی کبھو تھی کسو کی

سحر تا بہ گل بے خودی ہم کو لے گئی — کہ اس تند و سرکش میں بو تھی کسو کی

نہ ٹھہری ٹک اک جان بر لب رسیدہ — مگر میر کو آرزو تھی کسو کی

برنگ بوئے گل اس باغ کے ہم آشنا ہوتے — کہ ہمراہ صبا ٹک سیر کرتے اور ہوا ہوتے

فلک اے کاش ہم کو خاک ہی رکھتا کہ اس میں ہم — غبار راہ ہوتے یا کسی کے نقش پا ہوتے

کہیں جو کچھ ملامت گر بجا ہے میر کیا جانیں — انہیں معلوم تب ہوتا جو ایسے سے جدا ہوتے

شمع صفت گر کہیں مر جائیں گے — ساتھ کئی داغ جگر جائیں گے

تند نہ ہو ہم جو موئے پھرتے ہیں — کیا تری ان باتوں سے ڈر جائیں گے

راہ دم تیغ پہ ہو کیوں نہ میسر — جی پہ رکھیں گے تو گزر جائیں گے

اس کی شمشیر تیز سے ہمدم — مر رہیں گے جو زندگانی ہے

یہاں ہوئے میر ہم برابر خاک — وہاں وہی ناز و سرگرانی ہے

جب نام ترا لیجیے تب چشم بھر آوے — اس طرح کے رونے کو کہاں سے جگر آوے

چاک پر چاک ہوا جوں جوں سلایا ہم نے — اس گریباں ہی سے اب ہاتھ اٹھایا ہم نے

اس کو غم کچھ نہیں مرنے کا ہمارے افسوس — ایسے بے درد سے کیوں دل کو لگایا ہم نے

مہندی سے کف پا کی ترے لاگ لگی ہے — میں کیا کہوں تلوؤں سے مرے آگ لگی ہے

کیا جا عدم میں پا لیں گے ہم نام زندگی — دیکھا نہیں ہے خواب میں آرام زندگی

مٹے رنگ شکستہ پہ نہیں ہیں یاراں سارے — ہوا ہوں زعفراں کا کھیت تیرے عشق میں پیارے

عرق کرتا ہے تیری زلف سے اور دل بہتا ہے — شب تاریک ہے اور ٹوٹتے ہیں دم بدم تارے

گرم ہیں شور سے تجھ حسن کے بازار کئی — رشک سے جلتے ہیں یوسف کے خریدار کئی

ساکنان دہلی وے رگشت و بسزائے کردارش رسانید۔ این اشعار یادگار اوست۔

گرچہ انصاف کے قابل یہ دل زار نہ تھا
اس قدر جور و جفا کا بھی سزاوار نہ تھا

نہیں کچھ غم کہ کیوں ملتا نہیں پیمانِ گسل میرا
میں ڈرتا ہوں گا دل کی بیکسی پہ ہائے دل میرا

گئی آخر جلا کر گل کے ہاتھوں آشیاں اپنا
نہ چھوڑا ہائے بلبل نے چمن میں کچھ نشاں اپنا

یہ بلبل بے اجازت باغباں کے گل سے ملتی ہے
مجھے معلوم ہوتا ہے کہ جی دے گی ندان اپنا

یہ حسرت رہ گئی کیا کیا مزے سے زندگی کرتے
اگر ہوتا چمن اپنا گل اپنا باغباں اپنا

مرا جلتا ہے جی اس بلبل بیکس کی غربت پہ
کہ گل کے آسرے پر جن نے چھوڑا آشیاں اپنا

کوئی آزردہ کرتا ہے سجن ایسے کو بھی ظالم
یہ دولت خواہ اپنا مظہر اپنا جان جاں اپنا

ہم نے کی ہے توبہ اور دھومیں مچاتی ہے بہار
ہائے کچھ چلتا نہیں اور مفت جاتی ہے بہار

لالہ و گل نے ہماری خاک پر ڈالا ہے شور
کیا قیامت ہے موؤں کو بھی ستاتی ہے بہار

نرگس و گل کی کھلی جاتی ہیں کلیاں دیکھو سب
پھر ان خوابیدہ فتنوں کو جگاتی ہے بہار

زخمی تری نگہ کا اک پل جیا تو پھر کیا
صیاد کی بغل میں اک دم لیا تو پھر کیا

مرتا ہوں میرزائی گل دیکھ ہر سحر
سورج کے ہاتھ چوری دیکھا صبا کے ہاتھ

الٰہی مت کسو کے پیش رنجِ انتظار آوے
ہمارا دیکھیے کیا حال ہو جب تک کہ یار آوے

یہ دل کب عشق کے قابل رہا ہے
کہاں اس کو دماغ و دل رہا ہے

نہیں آتا اسے تکیے اوپر خواب
یہ سر پانووں پہ ترے ہل رہا ہے

خدا کے واسطے اس کو نہ ٹوکو
یہی اک شہر میں قاتل رہا ہے

اگر تیرے کفِ پا کو نہ اس شوخی سے سہلاتی
یہ آنکھیں کیوں لہو روتیں انھوں کی نیند کیوں جاتی

میر حمایت علی مجنوںؔ اصلش دہلی و بالفعل از مدتے مقیم مرشدآباد و شاگرد شاہ قدرت اللہ است و ساقی نامہ بحکم نواب مبارک الدولہ ابن نواب میر محمد جعفر خاں مرحوم کہ بالفعل ناظم بنگالہ است در سلک نظم کشیدہ میر سطور در فنون سخن پردازی

دیکھتا ہوں تو کام میرا میر　　اول عشق ہی ہیں آخر ہی
سوز دل بھی کبھی نہیں سستا　　یہی تو ہم کو آگ لگتی ہی

ہی یہ بازار جنوں منڈی ہی دیوانوں کی　　یہاں دکانیں ہیں کئی چاک گریبانوں کی
کیونکے کیسے کہ اثر گریۂ مجنوں میں نہ تھا　　گرد نمناک ہی اب تک بھی بیابانوں کی

بات شکوے کی ہم نے گاہ نہ کی　　بلکہ دی جان اور آہ نہ کی

مسجد میں تو شیخ کو خروشاں دیکھا　　میخانے میں جوشش بادہ نوشاں دیکھا
اک گوشۂ عافیت جہاں میں ہم نے　　دیکھا تو محلۂ خموشاں دیکھا

---

پھر عشق میں میر پاؤں دھرتا ہی گا　　اور زیست منغص اپنی کرتا ہی گا
سب مل کے چلو بلا سے سمجھا آویں　　افسوس کہ یہ جوان مرتا ہی گا

---

فرقت کا ستم تو مجھ سے سہنا معلوم　　جو گزرے ہی جی پہ تجھ سے کہنا معلوم
وابستہ ہی تجھ سے زندگانی اپنی　　گر تو ہی چلا تو جی بھی رہنا معلوم

---

کیا ظلم ہی مل کے پھر جدائی کیجیے　　دل لیجیے کے بیوفائی کیجیے
اے جان نباہنا نہیں گر منظور　　کاہے کو کسو سے آشنائی کیجیے

مظہر دہلوی اسمش مرزا جان جاں از نادرہ گویان عصر خود بودہ۔ اصلش اکبرآباد و توطن در دہلی اختیار کرد۔ در علم فقہ دستگاہ خوب داشت و شعر فارسی بروش و طرز نیکو می گفت۔ اکثرے از ریختہ گویان شاگرد اونید۔ تعصب مذہب سنت جماعت بدین حد جاے گاہ در دلش نمودہ بود کہ مردم را منع از تعزیۂ سید الشہدا علیہ السلام می کرد۔ صد سال عمر یافتہ او در ہمین ضلالت بسر برد۔ قبل ازین مسموع شد کہ یکے از

ناصحا آنکھوں پہ ٹک تو رکھ کے رونے دے مجھے / ورنہ کرتا ہوں ابھی میں تار تار آستیں

خشک کرتا ہوں کبھو مژگاں نچوڑوں ہوں کبھو / روز و شب رہتا ہے مجھ کو کار و بار آستیں

جب سے آیا ہے وہ مکھڑا نظر آئینے کو / تب سے اپنی بھی نہیں ہے خبر آئینے کو

بھول کر منہ کے تئیں اپنے کبھی دیکھا تھا / بے خودی ہے اِدھر اُس کو اُدھر آئینے کو

چور دیکھوں ہوں جہاں بادہ کشاں شیشے کو / یاد کرتا ہوں بہت لعل کے دہاں [illegible] کو

مجھ دوانے کی بہت تدبیر کی / تھک کے آخر پاؤں میں زنجیر کی

پوچھتا کس واسطے مجھ سے نہیں / میں نے ایسی کیا تری تقصیر کی

ڈرتا ہی مناسب تھا دلدار کی آنکھوں سے / مانا نہ مجھے آخر کس پیار کی آنکھوں سے

یہ موجِ اشکِ چشمِ جان و دل یکبار لے ڈوبی / ہمارا گھر سا گھر یہ چشم دریا بار لے ڈوبی

دل میں سودا اس کے رو برو جاتا مجھے / اس میں سودائی کہے یا کوئی دیوانا مجھے

---

آج گر اس سے ملاقات نہیں ہونے کی / زندگی قبلۂ حاجات نہیں ہونے کی

کل کی شب ہجر میں عجب گذری ہے پیارے تجھ بن / ایسی بھی کوئی کٹھن رات نہیں ہونے کی

---

ہر سحر ہے آہ ہر شب نالۂ جانکاہ ہے / بے قراری سے ہماری آہ کون آگاہ ہے

دیکھیو اے پیکِ مژگاں ہو جیو مت سدِّ راہ / قافلۂ لختِ جگر کا اشک کے ہمراہ ہے

---

دل کو زلفوں سے تری جب سے کہ محبوسی ہے / اُس کی آزادی سے اپنے تئیں مایوسی ہے

کیجیو دخترِ رز آج سنبھل کر مستی / محتسب کل سے ترے درپے جاسوسی ہے

---

گلشن میں شرابِ ارغوانی پیجے / یا آنکھ بجائے مے کے پانی پیجے

اپنا تو یہ قول ہے کہ سب دھویں بسار / گر ہاتھ سے تیرے یار جانی پیجے

خبطے دانا و ہوشیار است ۔ از دست

وہ پھر ہم سے آنکھیں لڑانے لگا
دل اب کے مقرر ٹھکانے لگا

آج کچھ آواز رونے کی نہیں آتی مجھے
جل بسا شاید جو پہلو میں دل رنجور تھا

کہتا تھا سبھوں سے کل بے طرح سے سمجھونگا
کوچے میں جو پھر میرے مجنوں نظر آوے گا

اور نہیں خلل میاں کا مگر
اپنی ہی جھک جھک کے کر دیکھنا

مجنوں وہ نظروں میں ہی تکے گا تمہو
پھر نہ ادھر بلکہ دگر دیکھنا

اب تو پاؤں پہ گرا تیرے بھلا کیجے معاف
پھر کبھی مجھ ستی یہ کام نہیں ہونے کا

رکا سبھوں سے وہ بیٹھا ہے اس گھڑی مجنوں
کہیں تو جا کے دوانے سلام کرنا؟

کبھی ہرگز نہ کرتے آہ کہ یہ فریاد و شیون ہم
نہ رکھتے اپنے دل سا گر بغل میں آہ دشمن ہم

کبھی زلفوں پہ کبھی رخ پہ نظر کرتے ہیں
یونہیں ہم شام و سحر اپنی بسر کرتے ہیں

تیرے دیکھے سے یار جیتے ہیں
ورنہ کوئی بے قرار جیتے ہیں

اس کی شمشیر خونچکاں جانے
جس طرح ملک فگار جیتے ہیں

ہے یہ وہ شوخ مراحسن کے بازار کی جان
دیکھے جس کو نکل جاوے خریدار کی جان

کرتا ہوا اشتہا ایک زمین آسماں رہوں
مانند ریگ شیشہ ساعت جہاں رہوں

بلبل کا شمع آہ خس و بار کروں یا نہ کروں
سوز دل یوں ہی کم انتظار کروں یا نہ کروں

سب ترے ناوک مژگاں سے حذر کرتے ہیں
ایک ہم ہی نہیں کہ سینے کو سپر کرتے ہیں

رحم کب تک نہیں کرے گا وہ قاتل دیکھیں
ٹک تو اپنی بھی بھلا ہم کشش دل دیکھیں

نہ بے قرار ہو اے دل سنبھل کہیں نہ کہیں
ملے گا لیلیٰ سے ڈھونڈ میں نکل کہیں نہ کہیں

تو سہل جان کے جی کے تئیں گنوا بیٹھا
کرے گا دل کا یہ کھونا خلل کہیں نہ کہیں

سدا پھرے ہے اسی اشتیاق میں مجنوں
کہ دیکھے لیلیٰ کو جا ایک پل کہیں نہ کہیں

چشم پرنم نت رہے ہے ہمکنار آستیں
جیتے جی چھوٹے ہے کب کار فشار آستیں

رائے انند رام مخلص وکیل نواب قمرالدین خاں اعتمادالدولہ وزیر محمد شاہ

دھوم آنے کی کس کے گلزار میں پڑی ہے ۔ ہاتھ ار غچے کا پیالہ نرگس لیے کھڑی ہے

موزوں عظیم آبادی موسوم بہ راجہ رام نرائن صوبہ دار عظیم آباد

ابر تو ہوگا خجالت ستی پانی پانی ۔ مت مقابل ہو مرے دیدۂ خونبار کے ساتھ

منعم برادر محمد قائم در سخنوری طرحش سالم اور است

بھولی نہیں ہے مجھ کو بتوں کی ادا ہنوز ۔ دل کے نگیں پہ نقش ہے نام خدا ہنوز

میر مد اللہ والد میر حمزہ علی انداز نکتہ سنجان زمان محمد شاہ

ایسا نہیں وہ شوخ جسے ہر کوئی ٹالے ۔ پر مجھ سا نہ ہووے بنا سے ڈھونڈ نکالے

اشک آنکھ سے دل ہاتھ سے جی تن سے چلا ہے ۔ اے وائے مصیبت کوئی کس کس کو سنبھالے

کرتے ہو یہیں گھر ہیں یہ بتاں کعبۂ دل میں ۔ سب خوبیاں ہیں لیک خدا کام نہ ڈالے

محزوں اسمش مولوی سید محمد حسین از سادات موسوی

آب ہو جاوے گا پتھر سا اگر دل ہوگا ۔ آئینہ تجھ ستی کیا خاک مقابل ہوگا

میں تو سر پھوڑ کے مر جاؤں گا مانند حباب ۔ ایک پردہ بھی اگر یار میں حائل ہوگا

راہ مجھ کو نہ حرم میں نہ صنم خانے میں ۔ میں تو اس الفت خوباں میں کہیں کا نہ ہوا

صنم اگرچہ میں نکہت سیاہ رکھتا ہوں ۔ پہ ہر طرح تری زلفوں سے راہ رکھتا ہوں

ترے فراق میں پھرتا ہوں دربدر پیارے ۔ بغل میں اپنی دل داد خواہ رکھتا ہوں

رونے کو آخر ہوئے کہنے کی ہیں یہ باتیں ۔ اک دن بھی نہ یار آیا روتے ہی کٹیں راتیں

محسن اکبر آبادی

محسن نہ رووں میں تو بھلا کہہ تو کیا کروں ۔ تھا ایک دل بساط میں سو اس کو کھو چکا

حرف تیرے عشق کا اے شوخ ۔ زندہ کرتا ہے نام عیسیٰ کا

جاں بلب ہوں میں نکل جاوے نہ بیجاں کہیں ۔ دل میں حسرت سی رہی جاتی ہے ارماں کہیں

مخلص مرشدآبادی اسمش میر محمد باقر

ہمارے قتل کرنے سے تجھے آرام کیا ہوگا　　میاں اس ظلم کا تو ہی سمجھ انجام کیا ہوگا

ہاتھ ملتا ہوں کہ میرے خون دل کے ہوئے حیف　　کیوں کفِ پا ہیں ترے رنگِ حنا سے آشنا

ترک الفت سے بتوں کی مجھے مقدور نہ تھا　　ورنہ کعبہ مرے بت خانے سے کچھ دور نہ تھا

آخر یہ دل ہمارا کوئی داد کو نہ پہنچا　　جز نالہ کوئی اس کی فریاد کو نہ پہنچا

حیران ہو رہا ہے مانند چشم تصویر　　آئینہ دیکھ تیرے رخسار کا تماشا

مُوا فرہاد تیرے عشق میں ذرہ نہ روئی تو　　تجھے صد آفریں شیریں مروت اس کو کہتے ہیں

شیخ شرف الدین متخلص بہ مضمون موطنش جاج مُوا از قصبات اکبرآباد

ہم نے کیا کیا نہ ترے غم میں اے محبوب کیا　　صبر ایوب کیا گریہ یعقوب کیا

خوباں کو جانتا تھا گرمی کریں گے مجھ سے　　دل سرد ہو گیا ہے جب سے پڑا ہے پالا

کیا اس گل بدن نے بسکہ بے تاب　　مجھے مخمل اُپر آتا ہے کم خواب

اگر پاؤں تو مضموں کو رکھوں بند　　کروں کیا جو نہیں لگتا مرے ہات

کرے ہے دار ہی کا مل کو سرتاج　　ہوا منصور سے نکتہ یہ حل آج

محقق دکھنی از قدماست و طرزش بطور متاخرین افتادہ وے راست۔

تم ہر کسی سے وعدۂ دیدار مت کرو　　اپنی زباں سے جھوٹ کا اقرار مت کرو

مزمل اسمش محمد مزمل معاصر شاہ نجم الدین آبرو بودہ۔ وے راست

رازِ دل آنکھوں نے سب ظاہر کیا　　ہائے کیسا رو دیا رونا نہ تھا

موزوں اسمش خواجہ علی خان موعمدہ الیست و رغبت۔ دارد وے راست؟

موزوں نے راہِ عشق میں پھر اب قدم رکھا　　ہے مصلحت سے دور بجانے کرے گا کیا

خواجہ محمد میر متخلص بہ میر از اہالی شاہ جہان آباد است وے راست

تھو حسن سے از بسکہ وہ محجوب ہوا　　اپنے چہرے سے جھگڑتا ہے کہ کیوں خوب ہوا

**محشر کشمیری متوطن لکھنؤ**

دریا میں لے کے لاش کو میری بہا دیا ۔۔۔ قاتل نے میرے قتل کا یہ خوں بہا دیا

جیوں لگا کہنے میں درد دل تو بولا وہ سجن ۔۔۔ بات اک پوچھی تھی میں نے تو تو جی کھانے لگا

ان دنوں ہم آپ میں آنے لگے ۔۔۔ یعنی اس کوچے میں پھر جانے لگے

ہاے کیا گستاخ غیروں کو کیا ۔۔۔ کیوں نہ بوسے لیویں منہ پانے لگے

محشر آخر ہم ہوے رسواے خلق ۔۔۔ خوب جی عاشق تو کہلانے لگے

**مخلص اسمش بدیع الزماں خاں**

لے جا تو دل کو یوں تو ترا اعتبار ہے ۔۔۔ پر شرط اس زبان میں قول و قرار ہے

ہم دیکھتے ہی اس کو گرفتار ہو گئے ۔۔۔ دل دے کے اس کے ہاتھ میں لاچار ہو گئے

میں جانتا تھا یہ کہ خفا ہو رقیب پر ۔۔۔ میرے ہی حق میں تم تو ستم گار ہو گئے

مخلص کے گھر کا آنا کیا ترک تم نے کیوں ۔۔۔ کیا ایک بوسہ لیتے ہی بیزار ہو گئے

**مضمون اسمش سید امام الدین**

گر برقِ تجلی وہ ٹک اک جلوہ مگر آوے ۔۔۔ تب پھر کے نظر دیکھنا سب کا نظر آوے

تم سب ستی ہوتے ہو بغل گیر پیارے ۔۔۔ معلوم نہیں میری کب امید بر آوے

**مصحفی از شرفاے امروہہ است در دہلی**

پیری میں اور بھی ہوے غافل ہزار حیف ۔۔۔ بے اختیار لے گئی ہم کو یہ خواب صبح

ہوئی ہے بسکہ یہ فصلِ بہار دامن گیر ۔۔۔ چلیں چمن سے تو ہوتا ہے خار دامن گیر

آ چکا خط پہ سر مو نہ گیا ناز ہنوز ۔۔۔ ہے ابھی ڈھب پہ نگاہِ غلط انداز ہنوز

ایک دن رو کے نکالی تھی وہاں کلفتِ دل ۔۔۔ اب تلک دامنِ صحرا ہے غبار آلودہ

**محب** اسمش شیخ ولی اللہ از تلامذۂ مرزا رفیع سودا و یاران مہربان خاں رند است در فرخ آباد بسر می برد۔ وے است

کیا جانیے وہ شوخ کدھر ہو کدھر نہیں　　مجھ کو تو تن بدن کی بھی اپنے خبر نہیں

مستمند اسمش یار علی خاں

بھلے لینے خبر صیاد آیا　　مو سے جب ہم اُسے تب یاد آیا

جس کے لیے اس قدر دل مجھے سودا ہوا　　کاش وہ آوے کہیں منہ تو رسوا ہوا

دل کو بچایا بہت سنگ جفا سے پہ حیف　　ٹھیس کے لگتے ہی چور رہا ہے یہ شیشا ہوا

زلف ستم گر نے زور سر پہ مچایا ہے غل　　سلسلہ زنجیر کا اس لیے بر پا ہوا

عشق کے ہاتھوں یہ مفت جان گئی مستمند　　تیری بغل میں رقیب کیسا یہ پیدا ہوا

مایل دہلوی اسمش محمدی متین و خوش آئین است۔ وے راست

تو تو مجھ پہ ہو کے خفا ایک دم سو تا رہا　　شمع کے مانند ساری رات میں رو تا رہا

کیا کیا کہوں میں تجھ سے دل زار کی ہوس　　مشہور ہے جہان میں بیمار کی ہوس

جب تری بندگی میں آتے ہیں　　سب خدائی کو بھول جاتے ہیں

دکوٹ سنگ سے مایل تو اپنے سینے کو　　مبادا پہنچے ضرر دل کے آبگینے کو

آتا ہے دم بدم یہی رونا یہاں مجھے　　پھینکا فلک نے ہائے کہاں سے کہاں مجھے

---

کوئی ہمسا فرد کوئی اہل دیں ہے مایل　　کوئی عاشق و کوئی تاز نیں ہے مایل

ہے انہی یہ بات دل نشیں ہے مایل　　سب کچھ ہے وہی جو کچھ نہیں ہے مایل

مسکیں عظیم آبادی نامش خواجہ بخش اللہ

وہ وے زمیں پہ جن سے ملی یاد حق میں ہے　　وہ آدمی نہیں ہیں مٹی کی مورتیں ہیں

مستغفر اللہ آبادی نامش الہ بخت مل

مری خاک مدت اڑتی لگے ہے　　الٰہی کدھر دامن یار ہوگا

جب سامنے پلکوں کے جگر ہوئے گا یارب　　حیرت میں ہوں کس کس کا سپر ہوئے گا یارب

شب جو ہم منتظر وعدۂ دیدار ہوئے　　تیری صورت کے لیے صورت دیوار ہوئے

جس گھڑی گل رو مرا تو جلوہ فرمانے لگا　　غنچۂ تصویر بھی خجلت سے مرجھانے لگا

یہ پڑھا دیوان پن اپنا کہ ناصح دل ہوا　　تھا مرا ہمدرد لیکن مجھ کو سمجھانے لگا

عاشقوں میں مجھے لکھا تو نے　　آج چہرہ مرا بحال ہوا

دل دیں گے رونمائی دستور ہی ہمارا　　کیا کیجیے یہی کچھ مقدور ہے ہمارا

جاتے ہیں جلد پھینکے توسن کو عمر کے ہم　　کیا کیجیے محبت گھر دور ہے ہمارا

غیر کو یاد تو زنہار نہ رکھ اے پیارے　　بھول جا مجھ کو بھی لیکن یہ مری بات نہ بھول

دیدزانہ کرتے ہیں ہم چشم خانہ میں　　آوازہ لے (؟) مرغ نگہ آشیانے میں

**مرزا** تخلص معروف بہ نواب مرزا ملقب بہ محمد محسن خاں برادر خرد نواب بہادر رستم علی خان است و خواہر زادۂ فضایل علی خاں مفید (؟) در بلدۂ بنارس رفیق نواب سعادت علی خاں اند۔ از سخن ہاے ایشانست

یہ کس آگ سے دل دہکنے لگا　　جسے اشک بھی اب بجھاتا نہیں

مرئیے پہ زباں سے نہ گلہ کیجیے اس سے　　یوں جی میں ہے یاں تک تو وفا کیجیے اس سے

**مجنوں** تخلص مشہور بشاہ مجنوں از اولاد راے بشن ناتھ کہ بخدمت دیوانی تن محمد شاہ غفور ممتاز بود۔ از وست

معتقد کیا تو مرا اب بھی نہیں ہونے کا　　ہنس دیا تو نے اثر بس ہے یہی رونے کا

پھر اب یہ جو چلا ہے کل یہ قرار ٹھیرا　　کہتا ہے مجھ سے چل بے تو کس کا یار ٹھیرا

داغ سینے کے مرے تازہ ہوے ہیں یکدست　　پھول ڈالے ہیں گویا میرے گریبان کے بیچ

بوسۂ چاہ زنخداں کی جسے چاٹ لگے　　دیکھیے بحر محبت میں وہ کس گھاٹ لگے

چڑھا کر ساغر لبریز جس دم تو نکلتا ہے　　ترا انداز ہنسنے کا گلوں کے ہونٹھ ملتا ہے

**معین** بداؤنی اسمش شیخ معین الدین شاگرد مرزا رفیع سودا در ریختہ گوئی صاحب مقدور۔ از وست

عارض اس کے تھے عرق سے یوں سحر بھیگے ہوے — جس طرح شبنم سے دو گلبرگ تر بھیگے ہوے

**منشی** نامش غلام محمد از شاگردان مرزا مظہر است و اصلش قصبہ دادری من مضافات سرکار نارنول

چرالیتا ہے نقد حسن کو آئینہ آنکھوں میں — خدا کے واسطے ٹک کر حیا کو پاسباں اپنا
نہ پہنچی مجھ کو آفت ہرگز اس گردوں کی گردش سے — زمین خاکساری کو کیا میں آسماں اپنا

**مجروح** نامش منشی کشن چند آبایش در کشمیر توطن داشتند و خود در ہندوستان تولد یافتہ از تربیت یافتگان مرزا مظہر و در لکھنؤ بخوبی می گذراند۔ او راست

نہ سیر باغ نہ گلگشت لالہ زار کروں — یہ آرزو ہے تماشاے روے یار کروں

**محبت** دہلوی موسوم بہ مرزا حسن علی بیگ ابن مرزا سلطان علی بیگ در مغل پورہ دہلی استقامت داشت۔ وے راست

ہے انکھڑیوں میں نیند تو اک کام کیجیے — یہ بھی تو گھر ہے آپ کا آرام کیجیے
ہو رقیبوں سے ملاقات اس بت گمراہ کی — اور ترستے ہم رہیں قدرت ہے یہ اللہ کی

**مروت** سبعلی خلف شیخ محمد کبیر طبیب از منسلکان نواب فیض اللہ خاں و شاگردان جرأت و ساکنان رام پور است۔ گاہے ریختہ می گوید۔ از دست

مہندی سیاہ کی نہیں تو نے لگا لگا — کس دل جلے کا خون ترے ہاتھ جا لگا

**محبت** مشہور بہ محبت خاں خلف حافظ رحمت روہیلہ۔ از بدو شباب راغب بطرف شاعری بودہ و اشعار خود را بملاحظہ مرزا جعفر علی حسرت می رساند۔ فصیح بیان است۔ در لکھنؤ استقامت دارد۔

مذکور جو محفل میں ہوا دوش کسی کا — سنتے ہی ٹھکانے نہ رہا ہوش کسی کا
قید ہوتے ہی ہوا دونوں جہاں سے آزاد — میں تو بندہ ہوں محبت کی گرفتاری کا
دشمن کی آنکھ میں بھی پہنچے نہ اے صبا یہ — میرا غبار کیجو برباد اس طرح کا

اے زلیخا ڈروں ہوں یوسف کو ۔۔۔ لے نہ ڈوبے یہ تیری چاہ کہیں

تجھ سے جو ہوں جدا تو خدا جانے کیا بنے ۔۔۔ کیا جانیے اک آن میں کیسی بھر آ بنے

منتِ ساقی نہ لیا چاہیے ۔۔۔ خونِ دل اپنا ہی پیا چاہیے

زلفوں کو گرہ دینے سے کیا فائدہ اے یار ۔۔۔ ناحق تو مری عمر کو کوتاہ کرے ہے

**مدہوش** اسمش میر نبی جان نبیرۂ خواجہ محمد باسط و شاگرد میر سوز است۔ شعر اوست

لیا جس ناز سے تو نے مرا دل ۔۔۔ خدا جانے ہے اس کو یا ترا دل

**مصیبت** الہ آبادی نامش شاہ غلام قطب الدین مرد ستودہ اطوار است۔ ازوست

کون گلشن میں کہو مشک کی بو لاتی ہے ۔۔۔ کہتے ہیں زلف کے کوچے میں صبا جاتی ہے

**ممتاز** دہلوی اسمش حافظ تفضل علی از تلامذۂ مرزا رفیع سودا در اقران خود امتیاز داشتہ۔ ازوست

جفائے یار نے کس طرح کر دیا پامال ۔۔۔ اور اپنی خاطر امیدوار میں کیا تھا

ہمارے رونے میں دل سے بخار اٹھتا ہے ۔۔۔ کہ جیسے پانی کے چھڑکے غبار اٹھتا ہے

ہے ان دنوں دل نالاں فرنگ کا گھڑیال ۔۔۔ رہے رہے کبھی اپنی پکار اٹھتا ہے

یاد اس شوخ کی اس دل میں بھری رہتی ہے ۔۔۔ لوگ کہتے ہیں کہ شیشے میں پری رہتی ہے

**مشتاق** دہلوی نامش میر حسن در بلدۂ لکھنؤ فیض آباد بہ غربت عمر بسر می برد

ازوست

مشتاق کو کیا غم ہے خدا جانیے یارو ۔۔۔ جب دیکھا ہے ہم نے تو بیمار ہی دیکھا

ہم غریبوں کی اگر تو نے نہ کی غم خوارگی ۔۔۔ جو رضا تیری پیارے بندگی بیچارگی

اپنی ہم بندگی پہ بھولے تھے ۔۔۔ پھر جو دیکھا تو واں خدائی ہے

ہمارے دل کو مت آزار دے اے باغباں ناحق ۔۔۔ جلا مت آتشِ گل سے ہمارا آشیاں ناحق

**مشتاق** عظیم آبادی اسمش محمد قلی خاں خلف ہاشم قلی خاں و نبیرۂ نور اللہ بیگ خاں

نقش پا کی طرح اے راحت جان عاشق　　تیرے قدموں سے جدا ہو کے ملے خاک میں ہم

بے تاب ہو پتنگ جو فانوس میں ہو شمع　　یارب کوئی اسیر محبت خانگی نہ ہو

**مدعا** دہلوی آشنا میر عوض علی در طبابت و انشا پردازی قدرت داشتہ

با حافظ رحمت خاں بعزت می گزراند۔ از دست

اپنی مجلس میں عبث کیوں مجھے بلواتے ہو　　آؤں گا پر مرے رونے کے لیے جا کرنا

ابر تکے منہ سے میں رہتا ہوں خجل اے آنکھو　　ورنہ عہدہ تھا مرا دشت کو دریا کرنا

مجھے پتنگ کے جلنے پہ حیف آتا ہے　　تمام ہو گیا پہلی ہی رونمائی کا

دیکھ کر حال مرے دل کا مسیحا بولا　　ہے بری طرح کا آزار خدا خیر کرے

طبیب ہووے فلاطون اگر تو فائدہ کیا　　کہیں بھی عشق کا مارا کوئی جیا بھی ہے

**ملال** از غمناکان عصر خود است۔ وے راست

کہنے کی بہت باتیں ہیں پر کہہ نہیں سکتا　　بن دیکھے دلآرام کے دل رہ نہیں سکتا

**مجذوب** آشنا غلام حیدر فرزند خواندہ و شاگرد مرزا محمد رفیع سودا است۔

در لکھنؤ استقامت دارد۔

منظور ہے جو یارے دل کا علاج کرنا　　موقوف کل پہ مت رکھ جو ہو سو آج کرنا

ہر صبح و شام ہم سے بولو گے جھوٹ کب تک　　کچھ وعدوں کی بھی اپنے اے دوست لاج کرنا

دل کے ساتھ اپنے داغ لیتا جا　　تیرہ رہ ہے چراغ لیتا جا

چشم پر نم جہاں سے مجذوب　　تو سمجھ کر ایاغ لیتا جا

ہے سخت بے مروت وہ بت وفا کرے کیا　　پر اب تو لگ گیا دل دیکھیں خدا کرے کیا

میں تو اٹھ جاؤں تجھے کوچہ سے پر فکر ہے یہ　　کیا کروں گا جو دل اس وقت مچل جاوےگا

دل کو تو میں نے کاٹا ہے رو رو کے کچھ بغیر　　کیا جانیے کٹے گی مری رات کس طرح

مت سمجھیو ظالم کہ یہ گردوں پہ شفق ہے　　مارا ہے مرے خوں نے جا جوش فلک پہ

آتش عشق است۔ از سخنہائے ملال انگیز اوست

یا اسی کو لا جہاں تک آہ و زاری کھینچ کر
یا مجھے لے چل وہاں لے بے قراری کھینچ کر

کیونکے یا آہِ ضعیف اس سنگدل کو کھینچ لائے
ناتواں کیا لا سکے ہے چیز بھاری کھینچ کر

کب ہمیں زندگی گوارا ہو
جب ترا غیر سے اشارا ہو

بظاہر یہاں گو تو آتا نہیں ہے
تصور ترا دل سے جاتا نہیں ہے

جھوم کر بادل ڈراتا ہے مجھے جیوں فیل مست
دل کا بچنا سا قیا اس وقت تیرے ہاتھ ہے

چین کیوں کر ہو بھلا اس دلِ شیدائی کو
نہ تو یہ صبر کو سمجھے نہ شکیبائی کو

مرزا معزؔ موسوی از سخنوران با فطرت و نکتہ سنجان صاحب قدرت است۔

اشعار فارسی او زبان زد انام۔ این شعر ریختہ بنام او مردم اشتہار دادہ اند۔ بنا بر آن تحریر نمود۔

از زلف سیاہ تو بدل دھوم رہی ہے
در خانۂ آئینہ گھٹا جھوم رہی ہے

مرزا علی رضا تخلص بہ مرزا از قرابتیان نواب حسین الدین خاں نائب جہانگیر

نگر است

ہمدی دیکھ حالت اٹھ گئے سب خویش و بیگانے
نہ بیٹھا کوئی جز پیکان دلِ افگار کے پہلو

مبتلا تخلص ایں راقم آثم کہ مسمی بہ مردان علی خان است۔ از وست

دیکھ کر تیری گلی میں تجھ کو حیراں ہو گیا
صورتِ دیوار کی مانند بے جاں ہو گیا

اب تو آنکھوں سے لگے بہنے سرشک خون چکاں
ہائے یہ ناسورِ زخم دل نمایاں ہو گیا

بے طرح جوش میں ہے دیدۂ گریاں میرا
نوح کو آنکھ دکھاتا ہے یہ طوفاں میرا

اپنے سب داغوں سے ہیں میں آتا ہے پھلے
آج کی رات تو آ دیکھ چراغاں میرا

حاکمِ عشق سے رکھتا ہوں جنوں کی میں سند
قیس سے جا کے کہو چھوڑے بیاباں میرا

دامنِ دشت کو وحشت نے مری گھیر لیا
مبتلا ہاتھ جنوں کے ہے گریباں میرا

بیگانہ سب سے ہے وہ نہیں آشنا کسی کا
جو اُس کے دوست ہیں گے دشمن ہیں اُن کے جی کا

از دست

میسر ہمیں کب ہوا وصل یار ۔ اُسے دیکھا اور آپ کو گم کیا

شمع کی طرح نہیں کرتے ہیں ہم زاری رات ۔ دل بھی روتے ہی ہمیں گذرے ہے اور ساری رات

محفل عیش ہیں بے مہری ساقی سے مدام ۔ جام کی طرح سے میں چشم کو نم رکھتا ہوں

ہراک داغ جگر آفتاب میرا ہو ۔ جو میرے روبرو وہ ماہتاب میرا ہو

وہ اُدھر محو ہوا اپنے خط و خال کو دیکھ ۔ ادھر آئینہ کو حیرت ہوئی تمثال کو دیکھ

گالیاں تم نے دیں دعا کرتے ۔ ہے مثل ہو بُرا بھلا کرتے

منت دہلوی نامش میر قمرالدین سلسلۂ نسب او از جانب اجداد مادری بہ سید جلال بخاری ۔ از کلام اوست

خشک نالے ہوگئے بہنے سے دریا تھم رہا ۔ چشم میں اپنی ہی ساری عمر سے کچھ نم رہا

گل نکلتے ہیں زمیں سیتی بہ رنگ شعلہ ۔ کون دل سوختہ جلتا ہے تہ خاک ہنوز

مصری سے وہ ہونٹھ ٹک دکھا دے ۔ کچھ گھول کے پی نہ جائیں گے ہم

آئینۂ دل جو تھا سو ٹوٹا ۔ کیا لے تمھیں منھ دکھائیں گے ہم

سوکو وہ آتشیں کو چھاتی سے پیلتے ہیں ۔ یہ کچھ عاشقی نہیں ہے ہم جی پہ کھیلتے ہیں

خوان کرم پہ تیرے ہے سیر ایک عالم ۔ ہم بے نصیب اب تک پاپڑ ہی بیلتے ہیں

منت ایسے کو دل دیا تو نے ۔ اے مری جان کیا کیا تو نے

کوئی اس بد مزاجی پر تمھارے پاس کیا بیٹھے ۔ ادھر ٹک ہم نے دم مارا اُدھر تم منھ بنا بیٹھے

کہاں ہم کو عرض غم دل کا رو ہے ۔ گرہ زیر لب نغمۂ آرزو ہے

سنایا تھا میں حال دل اس کو منت ۔ کہا چل بے یہاں سے یہ کیا گفتگو ہے

آہو سی تری چشم کی کب چھوڑیں ہیں تشنہ (؟) ۔ جب تک کسی ساغر کو تو آنکھیں نہ دکھائے

مغموم تخلصے بہ رام جس ساکن لکھنؤ از منشیان مستر جانسین و جگر سوختگان

دل کی تو ترے داغوں سے اب لاگ لگی ہی　　جی کیونکے بچے چاروں طرف آگ لگی ہی

شیشۂ دل ٹک دیا تو نے　　سنگ دل ہائے کیا کیا تو نے

سر کو تیغ اس کی سے جیوں فرہاد رنگیں کیجیے　　جی میں ہی تلخی جاں کندن کو شیریں کیجیے

مبتلا دم لینے کی فرصت مجھے ہرگز نہ دی　　ایسے قاتل کو کہو کیونکر نہ تحسیں کیجیے

# حرف النون

ناجی دہلوی نامش محمد شاکر، مردے ظریف و خوش طبع معاصر نجم الدین آبرو بود - و شعر ہم بطرز او می گفت - دیوانش یک ہزار پانصد بیت دیدہ شد - اکثر سخنہا یش در کمال صفائی و معنی بندیست - از وراست

دل اپنے قبضے کر، ابرو کے گوشہ گیروں کا　　وہاں مت لے سجن زلف کے اسیروں کا

تری نگاہ کی کثرت سے اے کماں ابرو　　ہمارے سینے پہ تودہ ہوا ہی تیروں کا

نہ پوچھو خود بہ خود ہی عارض خورشید کی خوبی　　لیا ہی ذرہ ذرہ حسن مہرویاں سے کر چندا

نظر میں ہیں تمہارے داؤ گھات اے مہرباں سب　　نکالا اوروں سے جا جا کھیلنا ادہر ہم سے رم کرنا

مجھ کو باتوں میں لگا معلوم نہیں کیا کہہ گیا　　لے گیا وہ دل کے تئیں منہ دیکھتا میں رہ گیا

کیوں نہ ہو بے قرار یہ کان کا دُر　　ہی پریشاں وہ زلف کا مارا

مجھ ستی کجروی کرے ہی فلک　　دیکھو سر ہی پھرا کمینے کا

بو علی سے نہ پوچھ میرا درد　　جانتا نہیں وہ زخم سینے کا

ترے رخسار کے پرتو سے اے شوخ　　پری خانہ ہوا گھر آرسی کا

مت کر آزاد دام زلف سے دل　　بال باندھا غلام ہی تیرا

صنم کی زلف مرے دل کو دے ہی بل ہر شب　　رہے ہی خوف سے اس مار کے خلل ہر شب

جو ہیں زخمی تجھ نگاہ مست کی تلوار سیں　　اُن کے زخموں سے بجائے خون ٹپکے ہی شراب

ہو گیا ہوں خاک لیکن تیرے کوچے سے ہوں دور
چاہیے ہونا مجھے باد صبا کا آشنا

تیری بے مہری کا شکوہ ہے عبث اے ماہ رو
تو وہ کافر ہے کہ نہیں ہرگز خدا کا آشنا

چبھی جگر میں نگہ، اور لبوں سے نکلی آہ
کہاں سے گرد اٹھی اور کہاں خدنگ لگا

کیا مردم سے خالی خانۂ چشم آئیے صاحب
چمن میں جلوہ افشاں ہو دل ذرا بہلائیے صاحب

لیا مجھ سے بزور اور چاہتے ہو مفت میں کھونا
میں بے ضامن دوں گا دل مجھے دے جائیے صاحب

ہوا ہوں جاں بلب بچہ غمزۂ ظالم کے ہاتھوں سے
خدا کے واسطے اس کو تو ٹک سمجھائیے صاحب

کھولوں اس زلف گرہ گیر کے عقدے دل سے
ہوں اگر میں بھی سبک روح صبا کی صورت

مبتلا واسطے دیدار کے دریوزہ کناں
کوچۂ یار میں پھرتا ہے گدا کی صورت

مت دوانا ہو کے زلف یار کی تصویر کھینچ
پہلے اپنی اپنے ہوں کے پاؤں میں زنجیر کھینچ

نہ کر چمن کے اوپر اس قدر صبا بیداد
ہزار بلبل نالاں کا جی نہ ہے برباد

کر علم تیغ کو آیا ہے وہ قاتل باہر
جان لے ہاتھ میں تو بھی نکل اے مائل باہر

نہ خوشی سے غرض اور نہ غم ایام سے کام
جس میں ہو تیری رضا مجھ کو اسی کام سے کام

ہم صفیر و مرے صیاد نے باندھے پر و بال
تم کرو سیر گل و لالہ مجھے دام سے کام

محروم ہوں وصال سے فرقت سے داغ ہوں
میں پر جلا پتنگ بے پائے چراغ ہوں

کبھی ہے جب ستی اس مہ کی تاب آنکھوں میں
نہیں ٹھہرتا ہے کچھ آفتاب آنکھوں میں

کریں ہیں مشورہ ہی قتل کا مرے شب و روز
یہی رہے ہے سوال و جواب آنکھوں میں

کبھی پھر آئے نظر خواب میں خیال اس کا
ہمیشہ رہتا ہے مردم کے خواب آنکھوں میں

ہم اپنے مردمان چشم سے اب ہاتھ دھو بیٹھے
کہ اس دریائے بے پایاں میں ہر دم نہاتے ہیں

مرے دل کے اوپر بجلی سی ہر دم ہے کڑک جاتی
قیامت تیرے کانوں میں یہ موتی جگمگاتے ہیں

ماجرا دیوانگی کا دل سے پوچھا چاہیے
تڑپنے کا مدعا بسمل سے پوچھا چاہیے

گرچہ پروانے کا جل جانا ہے روشن آہ پر
شمع کی دل سوزیاں محفل سے پوچھا چاہیے

لازم نہیں کہ سر پہ ہر اک کے جدا ہو تیغ — یہ خوں یک نگاہ تری بس ہے کل کے تئیں

ہم تو بے تاب دیکھ کل کے ہیں — آج کھڑے کے اور جھلکے ہیں

دیکھ خورشید رو کو کھل جاویں — دل نہیں پھول یہ کنول کے ہیں

عاشق کے اشک دیکھ چڑھا مت بھوں کے تئیں — برسات میں اتار رکھیں ہیں کماں کے تئیں

سیر چمن کا عزم نہ کر آئینہ لے ہاتھ — کیوں بھولتا ہے یاد رکھ اس بوستاں کے تئیں

عشاق پر جو کچھ ہے جفا مہ رخاں سے ہے — بدنام کر رکھا ہے عبث آسماں کے تئیں

ناجی کا حال دیکھ چلی ہے تو اے صبا — آوے شتاب کہہ تو اس آرام جاں کے تئیں

جلا ہوں عشق کا میں کیوں نہ ہوں بیزار باغوں سے — چمن سا کھل رہا ہے دل مرا اگر چہ داغوں سے

خوباں میں ہم انھیں کو محبوب جانتے ہیں — جو دل کے کھینچنے کا اسلوب جانتے ہیں

کیا زلفوں نے اک عالم پریشاں — کوئی کہتا نہیں کچھ اس کے رو سیں

تڑپتا ہے دل اس کے خط کی سن بات — لکھا شاید ہے بسمل کے لہو سیں

عجب نازک قبا ہے دوستی کی — کہ چاک اس کا نہیں سلتا رفو سیں

مثل غنچے کے جو کوئی چاہے لالے اس کو — نقد دل گل کی طرح چاہیے دکھلا دے اس کو

ہو اویراں جدائی سے مرے دل کا نگر — گل سا رخ اپنا دکھا آکے بسالے اس کو

دل کو سر مار رہا میں کہ نہ لے اس کا وبال — زلف کے پیچ سے اب کون نکالے اس کو

دل نے رسوا تو کیا مجھ کو سزا ہے جو ابھی — شوخ بے رحم کے کر دوں میں حوالے اس کو

ماہرو غیر کنے جانے نہ پاوے ناجی — دیکھ ابرو کو بتا دو وہ ہلاوے اس کو

جرم عاشق کا اب معاف کرو — دم لو یک تیغ کو غلاف کرو

نہ شرح سوز دل کا لکھا ہوں پتنگ پر — شاید نہ لوٹتے یہ لگے شمع رو کے ہاتھ

شہرہ کھلا ہے بدر کا تجھ رخ کی تاب دیکھ — بدلی میں جا چھپا ہے تجھے آفتاب دیکھ

دل کس کا مانگتے ہو ملے کس سے تھے سجن — پہچانتے نہیں مگر آئے ہو خواب دیکھ

دیکھ ہم صحبت کی دولت سے نہ رکھ چشم کرم
لب صدف کے تر نہیں ہر چند ہو گوہر میں آب

ایک باری تو بجھا دل جل کر
پھر پھر اُس کو تو جلاتا ہی عبث

چشم زخم آوے سبا دانا جی
کوچہ میں اس کے تو جاتا ہی عبث

وحشی دل کو مرے بر میں رم آہو ہی
شہر میں یک (؟) یہ صیاد ہیں سب گھات کے بیچ

ہی لگن تیری سے مجھ سینے میں داغ اے شمع رو
جا نسیم اس شوخ سے کہیو زبانی اس طرح

اے دل جو کوئی ہوا ہی لب لعل کا شہید
اس کا یہ ہی نشاں کہ ہو سنگ مزار سرخ

جو ترے سے دل میں لے گلرو
داغ ہیں لالہ زار کی سوگند

جھڑ پڑے گل چمن میں غیرت سے
تیرے رخ کی بہار کی سوگند

ہوا ہی دل کا چمن تازہ پی کا نامہ دیکھ
گرہ ہی عشق کے گلشن کا باغباں کا غذ

ماہ رو بن کیوں لگے یاروں میں دل
اب ہی اُس کی زلف کے تاروں میں دل

شمع رو جب سے گیا غیروں کے پاس
لوٹتا ہی تب سے انگاروں میں دل

ذکر تجھ لب کا ہوا ناجی کا قوت
بسکہ اُس کا ہی شکر پاروں میں دل

ہر چند مثل طور کے جل گئے ہیں عشق میں
سرمہ ہو جا لگے ہیں سجن کے نین میں ہم

خبر لے جلد اے بیداد گر اپنے شہید دل کی
بہت ہیں نیم بسمل اور بہت مجھ سے سسکتے ہیں

مہربانی سے یا ہو غصے سیں
پیاری لگتی ہیں یار کی باتیں

چھوڑتے کب ہیں نقد دل کو صنم
جب وہ کرتے ہیں پیار کی باتیں

نہ سیر باغ نہ ملنا نہ میٹھی باتیں ہیں
یہ دن بہار کے اے جان یونہیں جاتیں ہیں

ہمیں تو بوسہ نہ دینے کہا نہ کہہ کے دیا
جنھوں سے وعدہ کیا ہی انھیں جتاتیں ہیں

چمن میں دیکھ جو غنچوں کو کھل کھلا کے ہنسا
تو اپنے دل میں وہ پھولے نہیں سماتیں ہیں

تجھ لب نے کان لعل کیا جام مُل کے تئیں
شعلہ کیا جھلک نے تمہ رُخ کی گل کے تئیں

اے شیخ رسم زہد کی مینا سے سیکھ لے
ہر سجدے میں کرے ہی ادا چار قل کے تئیں

بسبب عسرت در زمرۂ شیشہ گران عظیم آباد بسر می برد قبل ازین چندے بخدمت اشرف علی خاں فغاں حاضری شد و خان مذکور فی الجملہ بحال او می پرداخت۔ در سخنوری دستگاہ خوب دارد۔ دیوانش یک ہزار و چارصد بیت بہ نظر رسیدہ۔ از فغانِ دل سوز اوست

گر نہ ہوتا قافلہ ہمراہ اشک و آہ کا — پہنچتا معلوم تھا اس تک دلِ گمراہ کا

دیر و کعبہ پر ہی کیا موقوف شیخ و برہمن — کون سی جا ہے جہاں جلوہ نہیں اللہ کا

گلی میں جس کی پر مرغ وہم جلتے ہیں — عبث گماں ہے اُس تک مجھے رسائی کا

سوالِ بوسہ جو اک روز وہ بجا لایا — مری زبان کو چسکا پڑا گدائی کا

تیغ بیداد مرے سر پہ لگا چھوڑے گا — ایک ظالم ہے وہ جیتا مجھے کیا چھوڑے گا

اگر اپنے جی سے ہی پیارا نہ آیا — تو پھر دونوں یکساں ہیں آیا نہ آیا

دی جگہ تجھ کو خانۂ دل میں — اس سے بہتر کوئی مکان نہ تھا

کس سے مل کر یہ گالیاں سیکھیں — آگے تو اتنا بدزبان نہ تھا

یارب برا ہوا یسے خانہ خراب دل کا — مارے ہی ڈالتا ہے یہ اضطراب دل کا

زلفوں میں تیری جب میں گرفتار ہو گیا — آزادگی کے نام سے بیزار ہو گیا

اب کس طرح جنوں کو چھپاؤں کہ مثل شمع — سر پر ہمارے داغ نمودار ہو گیا

اٹھا دے زہد سے دل مبتلا ہوے پرستی کا — نہیں واقف ہے تو زاہد عجب عالم ہے مستی کا

دیکھا ہے ایک بار تجھے جن نے خواب میں — پھر عمر مثلِ آئنہ بیدار ہی رہا

ناآلاں اسیر زلف کو آزادگی کہاں — اس پیچ میں پڑا سو گرفتار ہی رہا

بہت روتا ہوں اُس دم یاد کر احوال کو دل کے — نظر آجاوے ہے ناآلاں کوئی شیشہ جہاں ٹوٹا

ترے ہاتھوں سے کار مرگ کاش انجام ہو جاتا — تو کیا میرے دلِ بیمار کو آرام ہو جاتا

نہ تھی کچھ احتیاج تیغ میرے قتل کو ناآلاں — اِدھر ٹک دیکھتا قاتل تو میرا کام ہو جاتا

مہندی ہو جا لگا ہی دل اُس گل بدن کے ہاتھ — پہنچی ہی خوب طرح حنا کو سجن کے ہاتھ

غم نہیں گر دلبری سے دل کو لیجاتا ہی وہ — پاس میرے تب تو آتا ہی جو دل پاتا ہی وہ

تیغ کماں ابرو سے عاشق کے لگا تیر نگاہ — چشم زخم اس کے تئیں پہنچا ہی چلاتا ہی وہ

بات کی تکلیف یارو غنچہ لب کے تئیں نہ دو — بولتے میں مجھ سوا اوروں سے شرماتا ہی وہ

پھرے ہی منتشر طلعت وہ بن بن مثل مجنوں کے — جسے عالم میں تیری زلف کی لیلیٰ کا سودا ہی

تیغ ابرو سے دل کیے غارت — چشم بد دور کیا سیاہی ہی

کونین پر بکا ہی اس کے لبان کا بوسہ — کیا لعل بے بہا کی قیمت ہوئی ہی سستی

لے گیا دل کنار میں آکر — میں نہ جانا بغل میں دشمن ہی

نشان اُس پا کا مجھ پاس اور کیا ہی — یہ آنسو سرخ نہیں رنگ حنا ہی

مجھے زخمی تو پیارے کر چکے تم — اگر سر چاہتے ہو یہ جدا ہی

اُس کے رخسار دیکھ جیتا ہوں — عارضی میری زندگانی ہی

چرب ہی شمع پر جمال اُس کا — شمع کی روشنی زبانی ہی

وہ پلک دل میں جب اٹکتی ہی — خار ہو چشم میں کھٹکتی ہی

غم سے لیلیٰ کے روح مجنوں کی — اب تلک دشت میں بھٹکتی ہی

تبسم پر رقیبوں سے خلل ہی — تمھے بھاوے ہنسی میری اجل ہی

مرا دل زلف نے لے گانٹھ باندھا — وہ سرکش ہی گرہ کا جس کو بل ہی

کیا فردا کا وعدہ سرو قد نے — قیامت کا جو دن سنتے تھے کل ہی

لگایا عاقبت گردوں نے خنجر — یہی اس پھول کے دیکھے کا پھل ہی

تعظیم ہو ہی جوہر ذاتی نجیب میں — دینے سے کیا ضرر ہی اگر تیغ اصیل ہی

ناجی دہن کو دیکھ سخن مختصر کیا — گرچہ سخن کی زلف کا قصہ طویل ہی

میر وارث علی نالاں از نازک خیالان عظیم آباد است خلف میر ازراتی بہاری

ہمارے سامنے عالم کو اُن نے قتل کیا
ادھر غضب سے کبھی دیکھا نہ ایک بار افسوس

آنکھیں کسی طرف ہیں تری دل کسی طرف
نالاں ہوا تو ان دنوں مایل کسی طرف

دل تیرے دم کے ساتھ ہے یہ حسب خوے عشق
تو ہی اگر نہیں تو کہاں آرزوے عشق

جدا نہ ہووے گا شادی سے غم قیامت تک
غرض رہیں گے یہ دو تو بہم قیامت تک

ٹھہر چکی ہے یہ دل پر کہ نقش پا کی طرح
نہ چھوڑنے کا تمہارے قدم قیامت تک

لے زلف سے کر خنجر مژگاں کے حوالے
صیدِ دل عشاق نہیں دام کے قابل

ہے بوسہ طلب تجھ سے جفا کار سے ظالم
یہ عاشق جانباز ہے انعام کے قابل

جانا تھا وصل یار سے ہووے گا غم تمام
ایسی نگاہ کی کہ ہوے ہاے ہم تمام

ہیں جمع آج ناوکِ مژگاں کے شوق میں
تیری شکارگاہ میں صید حرم تمام

آتشِ عشق اگر دل کو جلا دیں گے ہم
داغ جیوں شمع کسی کو نہ دکھاویں گے ہم

دردِ دل کہیے تو سمجھے گا وہ شکوہ اپنا
جی کے مر جاویں گے کچھ منہ پہ نہ لاویں گے ہم

جس وقت تو پسند کرے یہ مکان چشم
دو ہیں نکل کھڑے ہوں مرے مردمان چشم

منہ پہ لانے ہی نہ پایا میں ترا نام تمام
آہ ظالم طپش دل نے کیا کام تمام

پیتے ہیں اگر شراب تجھ بن
ہوتا ہے جگر کباب تجھ بن

ہے خانۂ دل تمام تاریک
رشکِ مہ و آفتاب تجھ بن

آہ و نالہ کے سوا اور مجھے کام نہیں
دل ترے ہاتھ سے دم بھر مجھے آرام نہیں

گاہ گاہ اُس کے بھی جی میں جو آ جاتے ہیں
وہ جو گالی ہے نصیبوں کی سو کھا جاتے ہیں

گرفتار زلفِ بتاں ہیں ازل سے
جو عقدے ہیں مشکل سو ہم جانتے ہیں

یہاں تک کہ ہوں پایمال کوے بتاں میں
مجھے لوگ نقش قدم جانتے ہیں

کام لیلیٰ سے نہ ہم کو نہ غرض شیریں سے
ہم ہیں عاشق ترے دونوں پہ سخن رکھتے ہیں

تیری فرقت نے دن یہ دکھلائے
میر سا رونے پہ لوگ ہنستے ہیں

تلوار سے اُس کی جو مرا کام نہ ہوتا
تو زیرِ زمیں بھی مجھے آرام نہ ہوتا

آغازِ محبت میں اگر جان نہ دیتے
یہ کام کسی طرح سے انجام نہ ہوتا

تجھ کو مدام قتل کا سامان ہی رہا
میں جب تلک جیا مجھے ارمان ہی رہا

جس کی نظر پڑی ترے عارض پہ ایک بار
مانند آئنے کے وہ حیران ہی رہا

شکرِ خدا کہ دستِ جنوں کے طفیل سیں
داماں ہی رہا نہ گریبان ہی رہا

اس کے ہنس بولنے پہ بھول گیا
دل تجھے اس کا جور بھول گیا

یک بہ یک شام کو وہ یار جو گھر سے نکلا
لوگ حیراں ہوئے یہ چاند کدھر سے نکلا

سنتے ہیں بڑا کاٹ ہے تلوار کا تیری
اک ہاتھ مرے سر پہ کبھی مار نہ دیکھا

داماں مرتے مرتے بھی آنسو سے نم ہوا
جیوں شمع عمر بھر مرا رونا نہ کم ہوا

ہے بدگمان سخت وہ دھڑکے ہے دل مرا
بھولے سے پڑ گئی نظر اُس پہ ستم ہوا

شب کو مثلِ شمع تو روتا ہے کیا
صبح تک تو دیکھ لے ہوتا ہے کیا

داغِ دل تو ہے کسی کا یادگار
آنسوؤں سے تو اُسے دھوتا ہے کیا

دل مرا خون ہوا حسرتِ پابوسی میں
گو کہ سرسبز ہوں ظاہر میں حنا کی صورت

ہو گئے دیکھتے ہی ابروئے خمدار شہید
آ گئی دل کو ہلالے تو یہ تلوار پسند

کہتے ہیں آئینہ محل اس دل کو کر خرید
سینے کو تیرے خوب ہے ظالم یہ گھر خرید

لالا نہ دل انھوں سے بلا ہیں یہ خوب رو
تو آپ اپنے واسطے آفت نہ کر خرید

اس کی بیاضِ چشم کی خوبی میں کیا کہوں
موتی کسی نے بھر دیے ہیں کوٹ کوٹ کر

اشک اس چشم کو سفید نہ کر
دید سے اُس کی ناامید نہ کر

برملا پشتِ بام پر مت آ
آپ کو مثلِ ماہِ عید نہ کر

مزار پر بھی نہ آیا وہ گلعذار افسوس
نصیب میں ہی نہ تھی اپنے یہ بہار افسوس

چلا ہے ساتھ مرے گور میں دلِ سوزاں
جلا بجھا تری مجلس میں شمع وار افسوس

گھر سے آئنے کے مانند سدا اے نالاں — میں تو بیدار رہا کون سی شب آنکھ لگی

رہے ہم اُس کے اب کوچے میں جاوے جس کا جی چاہے — برنگ نقش پا بیٹھے اٹھا وے جس کا جی چاہے

مجھے کیا اپنی تیغ کہکشاں گردوں دکھاتا ہے — کمر مرنے پہ میں باندھی ہے آوے جس کا جی چاہے

کشتۂ تیغ نگہ تھے زلف کے ماروں میں تھے — الغرض جتنے تھے سو ہم تو گنہگاروں میں تھے

اک طرف ہم تھے چمن میں دل گرفتہ غنچہ ساں — اک طرف جیوں گل شگفتہ آپ اغیاروں میں تھے

کچھ رفاقت نہ کی جوانی نے — آ لیا ضعف و ناتوانی نے

چین سے بیٹھنے کہیں نہ دیا — مجھ کو تیری ہی بدگمانی نے

رات اس سنگدل کو بھی نالاں — کیا رُلایا تری کہانی نے

نالاں خیال روئے صنم جس کے دل میں ہو — رکھ کر بغل میں اپنی وہ قرآن کیا کرے

تیرے ہی آستانے پہ ہر پھر کے آ رہے — دیکھا ہو جس نے تجھ کو سو بن دیکھے کیا رہے

معلوم تیرے روبرو نالاں کا بولنا — تو قتل بھی کرے تو وہ منہ دیکھتا رہے

کل رات شمع دیکھ کے تجھ کو پگھل گئی — اے یار کیا کہوں کہ مری جان جل گئی

محفل میں تو جو آیا تو وہ نہیں تری نگاہ — تلوار سی ہر ایک پہ اے یار چل گئی

گر ایک دو ہوں داغ تو مرہم لگائیے — چھاتی تمام داغِ تمنا سے پھل گئی

آنکھیں پر آب خاک بسر جیب چاک ہے — نالاں یہ کیا ہوا تری صورت بدل گئی

رحم نہ جی چاہے ستم کیجیے — ہم سے ملاقات نہ کم کیجیے

بولوں جو محفل میں تو میری زباں — شمع کے مانند قلم کیجیے

برگ حنا کا رنگ سے دل خون ہو گیا — میرے لہو سے ہاتھ جب اُن نے ڈبو لیے

بتوں کے وعدے پہ کب تک کوئی نگاہ رکھے — وہ ایک جھوٹے ہیں کافر خدا پناہ رکھے

کسی طرح ہی کرے قتل وہ مجھے نالاں — میں اس میں راضی ہوں میرے ہی سر گناہ رکھے

گل سے ہر ایک نے اس باغ میں داماں بھرے — ایک ہم کم بخت مگر ہم چلے ارمان بھرے

تیری زلفوں کی کچھ نہیں تقصیر — آپ سے آپ لوگ پھنستے ہیں

جاوے کس کس کے گھر بہر عیادت نالاں — کون اُس چشم سیہ مست کا بیمار نہیں

گالیاں کیا تمھیں کو آتی ہیں — میں بھی منہ میں زبان رکھتا ہوں

تیری اس چشم کے بیمار تو کم جیتے ہیں — کیا سبب ہے اے مری جان کہ ہم جیتے ہیں

آتش غم نے تو کب کا ہی جلایا ہوتا — تیرا باعث ہے جو اے دیدۂ نم جیتے ہیں

مر ہی جاویں گے شب ہجر ہی ہے روز وصال — درمیاں تیرا ہی جب تک کہ قدم جیتے ہیں

میں اشک چشم سے جو کروں تجھ کو تر زمیں — پیدا بجائے دانہ ہو تجھ میں گہر زمیں

مرتا ہوں گو کہ آرزوئے وصل یار میں — لیکن ٹلے ہے روز مرا انتظار میں

کون سا تیر ناز یار نہیں — جو کلیجے کے وار پار نہیں

کس کے سینہ میں شعلہ رویوں کا — ایک دو داغ یادگار نہیں

تو ہی بسے ہے دل میں نظر میں دھیان میں — دیکھا نہ دوسرا کوئی تجھ سا جہان میں

خاک کر ڈالے اگر گردش دوراں مجھ کو — ہو میسر نہ ترا گوشۂ داماں مجھ کو

گل مری چشم میں پژمردہ نظر آتے ہیں — جب سے آیا نظر اس کا لب خنداں مجھ کو

اشک آتے ہیں چلے لخت جگر ساتھ لیے — تنگ آوے ہے نظر وسعت داماں مجھ کو

اے چشم راز عشق کو افشا نہ کیجیو — ناحق کسی غریب کو رسوا نہ کیجیو

پھر آئیو شتاب وہاں سے اے نامہ بر — مر جاؤں انتظار میں ایسا نہ کیجیو

گرمی حسن بتاں نے کیا دل کا یہ رنگ — جس طرح پانی کریں شیشہ گراں شیشے کو

عشق نے جانا کہ ہو خون مرا اُس کے ہاتھ — حُسن نے کھینچ کے دی تیغ جفا اُس کے ہاتھ

یوں ہی نبھی سدا مری اُس رشک حور سے — در گزرے ہم نہ عجز سے نہ وہ غرور سے

مانند آئنے کے جو بیٹھوں اٹھوں نہ میں — تو جب تلک اٹھا نہ دے اپنے حضور سے

سو گئے طالع بیدار ہمارے یارب — یار بالیں پہ جب آیا مری آنکھ لگی

چاہے ہی جی تو یوں تجھے ہر آن دیکھیے ۔ پر کب خدا دکھائے ہی لے جان دیکھیے

تنہا تمھارے عشق میں نالاں نہیں خراب ۔ آئینہ لے کے زلفِ پریشان دیکھیے

دوستی تجھ سے کی کہاں کہ مجھے ۔ دشمنی ہو گئی زمانے سے

تجھ کو نہ کروں جدا نظر سے ۔ ڈرتا ہوں میں اپنی چشم تر سے

ہیں ہیں قابل تشہیر کیا زمانے میں ۔ تمھارا چاہنے والا تو ایک عالم ہی

**نظام** اسمش شہاب الدین خاں مخاطب با عتماد الملک ابن غازی الدین خاں فیروز جنگ نبیرۂ آصف جاہ نظام الملک است بعہد احمد شاہ بوساطت نواب وزیر صفدر جنگ مغفور امیر الامرا شد۔ و بزمان عالمگیر ثانی خاں خود را گشتہ خدمت وزارت یافت۔ آخر باعث بدرم بنیاد سلطنت ہند گردید۔ در تہوری و مہارت بعضے فنون متازاقران خطرا خوب می نویسد و زبانش با محاورات آشنا ست۔ در نیولا مسموع شد کہ بہ زشتی اعمال خود بہ طرف سند بہ پریشانی بسر می برد اور است

دل گرمی نگاہ سے بے تاب ہو گیا ۔ جب تک اُسے میں تھاموں جگر آب ہو گیا

زلف کا کھولنا بہانا تھا ۔ مدعا ہم سے منہ چھپانا تھا

**نعیم** دہلوی نامش نعیم اللہ با محمد حاتم ہم عصر و ہم فکر بود۔ وے راست

اس وقت تک اک یار و گفتار نہ کیجیے گا ۔ اُس فتنۂ عالم کو بیدار نہ کیجے گا

احوال مرا سن کے کہنے لگا وہ ظالم ۔ اب چاہیے بس زیادہ تکرار نہ کیجے گا

خیال کرکے تری مو کمر کو روتا ہوں ۔ دکھیو نہ روئے پڑتے ہیں کے بال آنکھوں میں

دیکھ آئنہ خانے میں گر تجھ کو نہیں باور ۔ تجھ سے تو جہاں میں بھی دلدار بہت ہوں گے

میر غلام **نبی** بلگرامی خواہر زادہ میر عبد الجلیل در علم سنسکرت بے مثل وقت خود بود۔ دو ہزار پانصد دوہرہ و کبت تصنیف کرد و رس لین تخلص داشت۔ با مولف رابطۂ دوستی بدرجۂ اتم بود و ہر روز در دہلی اتفاق ملاقات می شد۔ در جنگ احمد خان افغان

ہے یہی خوف مرے جی کو یہی دھڑکا ہے
کہ مبادا کوئی غماز ترے کان بھرے

یوسف کی طرح دل کو مرے اُن نے لے لیا
آپس میں ہاتھ ملتے خریدار رہ گئے

ہمراہ اشک بہ نہ گئے یہ دل و جگر
میری بغل میں دینے کو آزار رہ گئے

عاشق ہوئے جفا کے سزاوار ہو چکے
کر قتل شوق سے کہ گنہگار ہو چکے

رہے گی تا بہ لبِ گور گفتگو تیری
ہمارے جی سے نہ جاوے گی آرزو تیری

جو وہ رکھے نہ تجھے روبروئے آئینہ
رہے نہ بزم جہاں میں یہ آبرو تیری

کاوش ہے تری چشم کو اے یار مجھی سے
الجھے ہے تری زلف بھی ہر بار مجھی سے

شانے نے کسی کو نہ رکھا زلف میں تیری
گر رہ بھی گئے ہوں گے تو دو چار مجھی سے

اب تو ادھر ہی تری تیر سی رہتی ہے نگاہ
راستی یہ ہے کہ ہم کشتۂ احسان ہوئے

بسانِ شمع اے نالاں یہ داستاں تیری
کسی کی بزم میں کٹوائے گی زباں تیری

خونِ جگر کے شاکی ہیں داماں و آستیں
جب سے خدنگِ یار مرا میہمان ہے

چلنے کو تو یہ آہ چلے تیر کے آگے
پر سخت پشیمان ہے تاثیر کے آگے

ہر چند اسے باز میں رکھتا ہوں ولیکن
ہو جاوے ہے یہ دل دمِ شمشیر کے آگے

زنجیر میں ہو شے تو اُسے توڑ کے نکلے
ناچار ہے دل زلف گرہ گیر کے آگے

میں آپ جل رہا ہوں دلِ داغدار سے
اے شمع دور جل مری لوحِ مزار سے

اُس پہ تنہا دلِ نالاں ہی نہ دیوانہ ہے
جس نے اُس شمع کو دیکھا ہے سو پروانہ ہے

دل میں اپنے نہ کسی طرح کا ارماں رکھو
بے تکلف مجھے فرمائے جو فرماتا ہے

غیر کے مرنے کی شادی ہو مجھے کیا نالاں
ایک دن مجھ کو بھی اس بزم سے اُٹھ جانا ہے

وہ مہرِ درخشاں جو مرا بام پہ آوے
خورشید کی آنکھوں میں بھی اشک بھر آوے

نہ دین ہے نہ ایماں ہے نہ دل ہے نہ جگر ہے
کیا نذر کروں میں جو کبھی وہ ادھر آوے

چپکے رہ جائیے کچھ سن کے تو رسوائی ہے
بول اٹھیے تو وہ کہتا ہے کہ سودائی ہے

نظارے سے دو جگ کے سوند ہی وہ آنکھوں کو　　دیکھے ہی جو کوئی پیارے یکبار تری صورت

یارا ور دشمن ہیں یک جا قاصد اب میرا پیام　　اس طرح کہیو کہ وھاں آگاہ یہ بیہودہ نہ ہو

کہاں مجال کہ تم سے کہیں کہ یہاں رہیے　　مزاج خوش ہو جہاں آپ کا وہاں رہیے

عیش و عشرت چھوڑ گئے ہمدم مراتب تم رہا　　اے غم دمساز پیارے ہاں تری کیا بات ہی

حسرت دل کے سوا یہاں سے نہ لیجاویں گے　　ایک دن دست تہی ہم بھی چلے جاویں گے

لے شیشۂ دل اپنی امانت اے مہرباں　　لگ جا کہیں نہ ٹھیس پھروں میں کہاں لیے

**نجات** دہلوی نامش شیخ حسن رضا بعد ویرانی شاہ جہان آباد وارد عظیم آباد گشت و مدتے با حاجی احمد علی قیامت تخلص بسر برد۔ از چند سال الحال در دہے از دہات سرکار سارن سکنی اختیار نمود۔ مرثیہ سید الشہدا علیہ السلام بیشتر می گوید۔

از وست

کوئی عنوان نہ دیکھا کفر و ایماں میں جدائی کا　　ہر اک بت میں نظر آیا ہمیں جلوہ خدائی کا

کیا ابر ہی خوب کیا ہوا خاطر خواہ　　کیا بزم ہی کیا ساقی مخمور نگاہ

اس وقت میں سامنے سے شیخ آتا ہی　　لا حول ولا قوت الا باللہ

**نزار** اسمش خواجہ محمد اکرام از شاگردان تقی میر است۔ از وست

کیا کہیے غرض صبر کا مقدور نہیں ہی　　اک زخم نہیں دل یہ کہ ناسور نہیں ہی

ہر طرح کی باتیں ہیں تری بزم میں پر ایک　　افسانہ مرے حال کا مذکور نہیں ہی

آتا ہی تو آ جا مری بالیں پہ وگرنہ　　کوئی دم کو سنے گا کہ یہ رنجور نہیں ہی

**نیاز** اسمش میر افضل علی از موطنان شہر عظیم آباد است۔ بسبب لکنت شعر نمی تواند خواند کلامش با وصف شکستن زبان درستی و قوت دارد۔ از اشعار اوست

جفائے دہر سے دل ہو ہزار تنگ اپنا　　برنگ غنچہ مبدل نہ ہووے رنگ اپنا

نیاز رنگ رخ مہوشاں لگے اڑنے　　دکھاوے جلوہ اگر وہ بت فرنگ اپنا

برفاقت والا منفور بہ دلاوری کشتہ شد تخلص او **نبی** واین رباعی ریختہ از وست

ازبسکہ حیا دوست ہی وہ مایۂ ناز　　اس طرز سے ہی اُس کے سخن کا انداز
خامے کی زباں سے جوں نکلتے ہیں حرف　　پر کان تلک نہیں پہنچتی آواز

**نثار** اکبرآبادی اسمش میر عبدالرسول اجدادش منصبدار فرخ سیر بودند - واو ستودہ خصال ودوستدار تقی میر بود واز صحبت ایشان طبعش موزوں گشت - وے راست

ہاتھ سے ان جامہ زیبوں کے نکل جاویں گے ہم　　یہ گریباں دامن صحرا کو دکھلاویں گے ہم

تک دیکھ لے چمن میں کیسا ہی ڈھنگ تجھ بن　　منہ سے اُڑا ہی گل کے گلشن میں رنگ تجھ بن
ہر سمت صد تمنا تڑپے ہی خاک وخوں میں　　ہی صحن خانہ میرا میدان جنگ تجھ بن

انتہا شوق کی پاؤں تو لکھوں لے قاصد　　کہیو کچھ حال زبانی جو تجھ یاد آوے

**نثار** تخلص دہلوی نامش سداسکھ طبعش موزون است - از وست

کیا ستمگار رجھانے کو کس کے تو نے چشم　　کہ بال بال میں دُر اشک کے پروئے ہیں

**ندیم** دہلوی نامش شیخ علی قلی استاد اشرف علی خاں فغاں اکثر در مرثیہ وسلام حضرت سید الشہدا بزبان ریختہ می گفت - ودرین فن خود را از شاگردان میر عبداللہ مسکین می شمرد - راقم در دہلی ایشان را اکثر دیدہ بود - بعہد نواب میر محمد جعفر خاں از دہلی بہ مرشدآباد آمد وہم درآن عہد از جہان گزشت گاہے ریختہ ہم می گفت - او راست

بے قرار عشق کو ہی زندگی نقص کمال　　مر چکے سیماب تب کہتے ہیں یہ اکسیر ہی

**نادر** دہلوی ساکن کوٹلہ فیروز شاہ کم سخن وپاکیزہ گو بود، وبعہد محمد شاہ مرحوم در دہلی بسر می برد - وے راست

لپٹی ہی جا بجا چہرے پہ خورشید وش کے زلف　　اتنی بڑی ہوئی ہی یہ ذرہ شعور نہیں
زلف کو کہنا پریشاں عقل کی دوری ہی یہ　　ہر گرہ میں دل بھی اُس کی کا نٹھ کی پوری ہی یہ

میر احمد علی **نالاں** شاگرد مرزا رفیع سودا در مرشدآباد بسر می برد - از وست

# حرف الواو

**ولی** دکھنی اسمش شاہ ولی اللہ، شعرائے دکھن مشہور و ممتاز۔ اول کسے است کہ دیوان او در دکھن اشتہار یافت و رواج ریختہ داد۔ در فصاحت و روانی کلامش مشہور است۔ دیوان بلاغت بنیانش سہ ہزار بیت در نظر است۔ از منتخبات ابیات شستہ و صاف اوست

خدا نے ملک پہ ترے باب حسن باز کیا
قد بلند کو تیرے تمام ناز کیا

پھر میری خبر لینے کو صیاد نہ آیا
شاید کہ مرا حال اسے یاد نہ آیا

مرے دل کی تجلی کیوں رہے پوشیدہ مجلس میں
ضعیفی سوں ہوا ہے پردۂ فانوس تن میرا

وہ صنم جب سے بسا دیدۂ حیران میں آ
آتش عشق پڑی عقل کے سامان میں آ

ناز دیتا نہیں گر رخصت گلگشت چمن
اے چمن زار حیا دل کے گلستان میں آ

حسن تھا پردۂ تجرید میں سب سے آزاد
طالب عشق ہوا صورت انسان میں آ

اے شوخ تجھ نین میں دیکھا نگاہ کر کے
عاشق کے مارنے کا انداز ہے سراپا

طاقت نہیں کہ حشر میں ہووے وہ دادخواہ
جس بے گنہ پہ تیری نگہ سوں ستم ہوا

جن نے دیکھی ہے تجھ نگہ کی تیغ
پھر کے جینا اسے محال ہوا

ہوا ہے دل مرا مشتاق تجھ چشم شرابی کا
خراباتی اگر آیا ہے شاید دل خرابی کا

تجھ مہر کا ہوا ہے دل و جاں سے مشتری
جب سوں ترے جمال پہ مہ نے نظر کیا

صحن گلشن میں جب خرام کیا
سرو آزاد کوں غلام کیا

غمزۂ شوخ نے بہ نیم نگاہ
کام عشاق کا تمام کیا

وہ بھواں ہم سے کیوں نہ ہو بانکی
ماہ نو نے جسے سلام کیا

کشور دل کو ترے ناز نے تسخیر کیا
فوج عشقوں کو تری زلف نے زنجیر کیا

خاکساروں کو نہیں درکار کچھ بستر سفید　　بس ہے ان کے واسطے مہتاب کی چادر سفید

اہلِ جوہر بہرِ رفیعا ہوویں کب محتاج غیر　　آب سے اپنی سدا ہے دامنِ گوہر سفید

اُن کو دکھلاوے کفن کی ہم شہیدوں کے بہار　　جو کہ کہتے ہیں کہ سب رنگ ہے بہتر سفید

خاک میں کیوں ملا دیا مجھ کو　　تیرے دل میں اگر غبار نہ تھا

یہی حرف رہتا ہے بسمل کے دل میں　　ترحم نہ آجاوے قاتل کے دل میں

کہو اُس سے منکر ستم کا نہ ہووے　　سلامت ہے حسرت ابھی دل کے دل میں

سوادِ خال سے تیرے، نہ تلک زنگ لگے　　نہ زنگ رو کو ترے کشورِ فرنگ لگے

برنگِ گل نہ مٹے شست و شو سے اے قاتل　　مرے لہو کا جو دامن میں تیرے رنگ لگے

یہاں تلک فلک اپنا ہوا ہے دشمنِ عیش　　چھپاؤں سنگ میں شیشہ تو وہاں بھی سنگ لگے

میں اس قدر ہوں مکدر کہ اپنی صورت کے　　مقابل آئنہ اگر ہو تو زنگ لگے

میں انتظار میں مر جاؤں گا نیاز اُس کے　　خدانخواستہ قاصد کو وہاں جو دیر لگے

سراپا آبلہ ہے مت چلا سنگِ جفا دل پر　　کوئی توڑے ہے ظالم خوشہ انگور پتھر سے

یہ ہو نہیں سکتا کہ نہ دوں اُس کو دل　　دیتا ہوں تو ہوتی ہے خرابی حاصل

کیا کیجیے کس طرح کنارہ کیجے　　یوں بھی مشکل ہے اور دُوں بھی مشکل

**تحقیق** معلوم نہ شد کہ از کجاست۔ وے راست

مسجد سے نکل دیر میں زاہد تو آ　　ٹک دیکھ تو ہے بتوں میں جلوہ کیا کیا

وہ آن میں دیتے ہیں دکھا اللہ کو　　کہتے ہیں کہ دیکھ اس کو کہتے ہیں خدا

دلاور خاں **نیرنگ** شاگرد مصطفےٰ خاں یک رنگ، چندے بیرنگ تخلص می کرد

وے راست

فرہاد کو محنت کی تلخی نہ کبھو ہوتی　　شیریں کا جو اک بوسہ ملتا شکر آلودہ

تجھ کمر کو دیکھ حیراں ہو رہا
مو قلم لے ہاتھ میں مانی ہنوز

معشوق کو ضرر نہیں عاشق کی آہ سیں
بجھتا نہیں ہے باد صبا سوں چراغ گل

ہیں داستان عشق ہمیں یاد کئی ہزار
استاد بلبلوں کے ہیں ہر یک چمن میں ہم

اُس شوخ شعلہ رنگ سے جب سے لگن لگی
جلتے ہیں تب سوں شمع نمط اس لگن میں ہم

ہر چند جگ کے بخت سیاہوں میں ہیں و لے
کاجل ہو جا بسے ہیں سجن کے نین میں ہم

اے موئے میاں وصف ترے موئے میاں کا
چیتے کی کمر پر قلم مو سے لکھا ہوں

دل لے گیا ہے میرا پھر مانگتا ہے جی کو
بر جا ہے نازنیں کو عاشق پہ ناز کرناں

شاید غزل ولی کی لے جا اُسے سنا وے
اس واسطے بجا ہے مطرب سوں ساز کرناں

خوبی اعجاز حسن یار اگر انشا کروں
بے تکلف صفحۂ کاغذ ید بیضا کروں

جیوں نسیم اب تک سبکروحی مجھے حاصل نہیں
کس طرح اس غنچۂ بند قبا کو وا کروں

کیا کہوں تجھ قد کی خوبی سرو عریاں کے حضور
خود بخود رسوا ہے اُس کو پھر کے کیا رسوا کروں

آرزو دل میں یہی ہے وقت مرنے کے ولی
سرو قد کو دیکھ سیر عالم بالا کروں

پروانہ وار عشق میں تیرے جو جی دیا
اُس کا کفن ہے رشتۂ شمع نگاہ سوں

خوبی سیں شمع آگے ترے دم زنی میں ہے
اس بے حیا کی چرب زبانی کو دیکھ توں

اک جام میں دو جگ کو کرے مست و بے خبر
تیرے نین کا عکس پڑے گر شراب میں

رخسار دلربا کا صفا کیا بیاں کروں
گل نے اس صفا کو نہ دیکھا ہے خواب میں

تجھ حسن آبدار کی تعریف کیا کہوں
موتی ہوا ہے غرق تجھے دیکھ آب میں

اے دل شتاب چل کہ تماشا کی رات ہے
بیٹھا ہے آفتاب نکل ماہتاب میں

رکھتا ہوں شمع آہ سجن کے فراق میں
حاجت نہیں چراغ کی میرے رواق میں

دل نے تسخیر کیا شوخ کو حیرانی میں
آرسی شہرۂ عالم ہے پری خوانی میں

دل بیتاب کہ اک آن نہیں اس کو قرار
زلف دلدار سے ہمسر ہے پریشانی میں

ہیچ سوں نقد دلِ عاشق بے تاب کو لے — زلف سوں اپنی پری رو نے گرہ گیر کیا

عیاں ہے ہر طرف عالم میں حسن بے حجاب اُس کا — بغیر از دیدۂ حیراں نہیں جگ میں نقاب اس کا

موج رفتار نے تجھ قد کی صنم — سروِ آزاد کو زنجیر کیا

گریہ و گردِ ملامت سے تری — خانۂ عشق کو تعمیر کیا

نہیں کوئی سنے احوال میری دل فگاری کا — کہوں کس سے گریباں چاک کر دکھ بے قراری کا

عجب نہیں اُٹھ کے بیتابی سوں سر مارے کنارے پہ — سنگر ما جا دریا ہمارے اشک جاری کا

اُس کی تعظیم ہوئی اہلِ چمن پہ لازم — بلبلِ باغ نے جب صحفِ گل یاد کیا

یاد کرنا ہر گھڑی اُس یار کا — ہے وظیفہ مجھ دلِ بیمار کا

خجلت سے گریباں میں ہر غنچہ رکھے سر — گر باغ میں مذکور ہو اُس تنگ دہن کا

اُس نازنیں کی جب ستی دیکھا ہوں چھب عجب — دل میں مرے خیال ہے تب سوں عجب عجب

جاتا ہے دن تمام اُسی مکھ کی یاد میں — ہوتا ہے فکرِ زلف میں احوالِ شب عجب

بچے گا کب تلک لے طایرِ دل وز وحشت سیں — نگہ کا دام لے آتا ہے وہ صیاد ہر ساعت

سینے میں ہے تجھ ابرو کے پیوستا کی نشست — جیوں تیر دل میں ہے نگہ مست کی نشست

کیونکر رکھوں میں دل کو تی اپنے کھینچ کر — نہیں دستِ اختیار میں میرے عنان آج

برنگ صافی دل کیوں نہ ہو صفائے قدح — کہ دستِ آئنہ رو ہے مدام جائے قدح

کیا ہے دفع مرے دردِ سر کو رونے نے — ہوا ہے حق میں مرے خونِ دیدہ صندلِ سرخ

نہ کر سوال مرے درد کی حکایت کا — کہ مجھ زباں پہ ہے حاضر جواب کے مانند

اے سرو خراماں تو نہ جا باغ میں چل کر — مت قمری و شمشاد کے سودے میں خلل کر

اے جانِ ولی لطف سوں آبر میں مرے آج — مجھ عاشقِ بے کل ستی مت وعدۂ کل کر

آرسی دیکھ کر نہ ہو مغرور — خود نمائی نہ کر خدا سوں ڈر

شرم سے تجھ مکھ کے اے دریائے حسن — چہرۂ گوہر پہ ہے پانی ہنوز

بھواں تیغ و پلک خنجر نگہ تیر — یہ کس کے قتل کا ساماں ہوا ہے

مرا دل مجھ سے کر کے بے وفائی — پسند خاطر خوباں ہوا ہے

مست تیرے جام لب کا باغ میں لالا رہے — بے خودی کا ہاتھ میں اس کے سدا پیالا رہے

ہے بجا عشاق کی خاطر اگر ناشاد ہے — غمزۂ خونخوار ظالم بر سر بیداد ہے

ایک دم تجھ ہجر میں اے دلربا تنہا نہیں — مونس و دمساز میرا آہ ہے فریاد ہے

سرو کی وارستگی اوپر نظر کریے ولی — باوجود خود نمائی کس قدر آزاد ہے

ہر صنم تسخیر دل کیونکر کریں — دلربائی کو ادا درکار ہے

کیا کہے حیراں تری تعریف اے آئینہ رو — مو بہ مو تیرا سراپا ناز کی تصویر ہے

سراپا ناز ہے تو ہی پری رو — مجھے تیرے سراپا کی قسم ہے

بزم کو رونق ہوا ہے جب سے وہ عالی مقام — رشتۂ آہ دل بیتاب تار ساز ہے

عشق میں شمع رو کے جلتا ہوں — حال میرا سبھوں پہ روشن ہے

باغ ارم سوں مو بہ مو خوشتر تری گلی ہے — ساکن تری گلی کا ہر آن میں ولی ہے

قد میں تیرے وہ خوش خرامی ہے — جس میں تجھ ناز کی تمامی ہے

مو بمو میں تجھ غم سے ضعف و ناتوانی ہے — ٹک کرم کرو پیارے وقت مہربانی ہے

اے عزیزاں مجھے نہیں برداشت — سنگ دل کا فراق بھاری ہے

فیض سوں تجھ فراق کے پیارے — چشم گریاں کا کام جاری ہے

کیا نہ ہو حاصل مدام آہو مجھے — اس کی آنکھوں نے کیا جادو مجھے

بسکہ ہوں تیری جدائی سے ضعیف — آرسی دیتی نہیں ہے رو مجھے

کیونکے بیٹھوں گوشۂ آرام میں — کھینچتا ہے وہ کماں ابرو مجھے

مت تصور کرو مجھ دل کو کہ ہرجائی ہے — جن حسن پری رو کا تماشائی ہے

گر خال کیوں نہ کہیں تجھ کو سکندر طالع — جلوہ گر بر میں ترے جامۂ دارائی ہے

ایسے نصیب میرے کہاں ہیں ولی کہ آج　　اُس گلبدن کو اپنے گلے ہار کر رکھوں

یہ پھر کے دیکھنا ترا مجھ دل پہ گھات ہے　　تیری نگہ کے رمز کو اٹکل کیا ہوں میں

جو پی کے پیارے نام پہ جی سے فدا نہیں　　راضی کسی طرح ستی اُس سے خدا نہیں

اے جان و نور دیدہ ترے انتظار میں　　مدت ہوئی پلک سوں پلک آشنا نہیں

یک نگہ میں غلام کرتے ہیں　　خوب رو خوب کام کرتے ہیں

شوخی و ناز سے عشاق کو حیراں نہ کرو　　گردش چشم کو غارت گر ایماں نہ کرو

صحبت غیر میں جایا نہ کرو　　دردمندوں کو کڑھایا نہ کرو

دل کو ہوتی ہے سجن بیتابی　　زلف کو ہاتھ لگایا نہ کرو

نہ دو آزار میرے دل کو اے آرام جاں سمجھو　　یہ خوبی کچھ سدا رہتی نہیں اے مہرباں سمجھو

تمھارے نین نے زخمیں کیا تیر تغافل سے　　کروگے کب تلک یہ ظلم اے ابرو کماں سمجھو

تجھ مکھ پہ جو اس خط کا اندازہ ہوا تازہ　　اب حسن کے دیواں کا شیرازہ ہوا تازہ

عجب کچھ لطف رکھتا ہے شب خلوت میں گلرو سے　　خطاب آہستہ آہستہ جواب آہستہ آہستہ

گریاں ہے ابر چشم مری اشکبار دیکھ　　ہے برق بے قرار مجھے بے قرار دیکھ

مرا دل مثل پروانے کے تھا مشتاق جلنے کا　　لگی اس شمع سے آخر لگن آہستہ آہستہ

جی جل بجل ہوا ہے سجن تیری چال دیکھ　　دل جا پڑا خلل میں ترے مکھ پہ خال دیکھ

تیرے نین کا دیکھ کے میخانہ آئنہ　　ہے تجھ نگاہ مست کا دیوانہ آئنہ

دیکھا ہوں جسے وہ مبتلا ہے　　خوباں کی نگہ نہیں بلا ہے

گر تجھ کو ہے عزم سیر گلشن　　دروازۂ آرسی کھلا ہے

تغافل نے ترے زخمی کیا دل　　تری یہ کم نگاہی نیمچا ہے

سند ہے اس کے قد کو دیکھ بجا　　سرو کی جنبش بلے برجا ہے

مو بمو اُس کو ہے پریشانی　　زلف مشکیں کا جس کو سودا ہے

## رباعی مستزاد

ہم رُو بمغرب ہوئے ساجد جسکو سبحان اللہ — ہندو نے بمشرق کیا سجدہ اسکو، در وقت پگاہ
اس ضد سے مقابل ہوگئے سجدے میں، در عین دوئی — اب دیکھ لو یہاں سجدہ ہے کس کا کس کو، اللہ اللہ

**وارثؔ** الہ آبادی مسمّیٰ بہ محمد وارث بہ خوش بیانی موصوف و بصفات نیکو معروف بود۔ از سخن ہاے اوست

یاد میں اس کی پلک سیتی نہیں لگتی پلک — جاگتے گھر جو رسا آ کر کے پھر جاتا ہے خواب
رستے رستے بوند لوہو کی مرے تن میں نہیں — جیوں رگ گل قابل نشتر نہیں فصاد ہم
بتا تو ہاں مرے ظالم بہ رنگ نقشِ قدم — تری گلی میں کوئی گر کے پھر اٹھا بھی ہے

**ولیؔ** دہلوی نامش مرزا محمد ولی برادر زادہ شاہ اسرار اللہ در بلدۂ مرشد آباد اقامت دارد۔ اشعار ممتاز اوست

نشۂ مے سے مرا پژمردہ دل گلشن ہوا — یہ چراغ مردہ فیض آب سے روشن ہوا
دل تجھے منظور ہو اس کا اگر دیکھنا — جان سے دھو ہاتھ کو تب تو ادھر دیکھنا
زلف کو ہے کھولتا اپنے وہ منہ پر ولیؔ — ملتے ہیں آپس میں اب شام و سحر دیکھنا
آہ کا اس کو کچھ اثر نہ ہوا — میرے اس نخل میں ثمر نہ ہوا
بیکسی پر مری کبھی کوئی — تجھ بن اے نالہ نوحہ گر نہ ہوا
کیا تمنا اس شکر لب سے تو رکھتا ہے ولیؔ — ہو گیا فرہاد کا شیریں سے آخر کام تلخ
تھی آشنا نہ تیغ سے اُس کی کمر ہنوز — ہم تب سے ہاتھ پر لیے پھرتے ہیں سر ہنوز
میری زباں ترے نہ ہو تازہ کام خشک — کب سبز آب تیغ سے ہوئے نیام خشک
کبھی جو زلف اٹھاوے تو منہ نظر آوے — اسی امید میں گزرے ہے صبح و شام ہمیں
عیاں گر کروں دل کے سوز نہاں کو — لگے آگ جیوں شمع میری زباں کو
حد سے زیادہ رشتۂ الفت ہے مختصر — ایسا نہ ہو کہ اس میں پڑے اب خدا گرہ

یاد کرتا ہے سدا مصرعِ زنجیرِ جنوں　　دلِ بیتاب جو تجھ زلف کا سودائی ہے

اے ولیؔ رہنے کو دنیا میں مقامِ عاشق　　کوچۂ زلف ہے یا گوشۂ تنہائی ہے

کشتۂ منت نہیں مینائے سرکش کا کبھی　　ہے خیالِ چشمِ خوباں بادۂ گلگوں مجھے

تصویر تیرے قد کی مصور نہ لکھ سکے　　ہرگز کسی نے نازکی صورت نہیں لکھی

کھلا یوں دل مرا تیری نگاہِ تیز کی خاطر　　کماں آغوش جیونکر کھولتی ہے تیر کے آگے

جس وقت تبسم میں وہ رنگیں دہن آوے　　گلزار میں غنچوں کے دہن پر سخن آوے

درد و غم کی بات مری آج بن گئی　　آواز میری آہ کی بہرتا گگن گئی

تا حشر اس کو ہوش میں آنا محال ہے　　جس کی طرف صنم کی نگاہ میں جا گئی

اب تک ولیؔ پیا نے دکھایا نہیں درس　　جیوں شمع انتظار میں ساری رین گئی

آغوش میں آنے کی کہاں تاب ہے تجھ کو　　کرتی ہے نظر تجھ قدِ نازک پہ گرانی

ہر اک وقت مجھ عاشقِ پاک کو　　پیارے تری بات پیاری لگے

ولیؔ سوں کہے تو اگر اک سخن　　رقیبوں کے دل میں کٹاری لگے

جس کو لذت ہے سجن کے دید کی　　اُس کو خوش وقتی ہے صبحِ عید کی

زلف نہیں تجھ مکھ پہ اے دریائے حسن　　موج ہے یہ چشمۂ خورشید کی

آیا وہ شوخ باندھ کے خنجر کمر ستی　　عالم کو قتلِ عام کیا اک نظر ستی

اگر دلدار باہر گھر سوں اپنے یک قدم نکلے　　تماشا دیکھنے اس کا ہر اک سینے سے دم نکلے

رخ ترا بحرِ حسن و زلفاں موج　　گردشِ چشم عینِ طوفاں ہے

**ولایت** تخلص میر ولایت اللہ خاں ابن میر باقی خوستی از فرزندان خواجہ جعفر و برادر مہین میر محتشم علی خاں حشمت و سید عالی مقدار بود در سن پیری بعہد دولت نواب شجاع الدولہ مغفور رحلت کرد۔ از دست

فقط دل نہیں بلکہ جاں بیچتا ہوں　　یہ ہستی کی ساری دکان بیچتا ہوں

خیال دید ترا بسکہ شب نظر میں رہا تمام رات مرا جی صبح لے در میں رہا

یہ دل ہر آئنہ مژگاں سے اس کی بے طرح اٹکا یہ جس خار کا ڈر تھا سو پہلو میں مرے کھٹکا

کروں میں شکوہ اگر تیری بے وفائی کا جہاں میں نام نہ لے کوئی آشنائی کا

اچپلاہٹ اسے کہتے ہیں کہ شوخی سے وہ شوخ میری آنکھوں کے تصور میں سمایا نہ گیا

وہ دکھائی دے کے چلتا ہی رہا آہ میں یہاں ہاتھ ملتا ہی رہا

لگ چلی ایسی کف پا سے حنا جگ میں جو فتنہ تھا برپا ہی کیا

دل کو بے وجہ پڑا زلف سیہ فام سے کام نہ پڑے آہ کسی صید کو اس دام سے کام

میں تو گیا تھا سونپ کے دل کو وفا کے ہاتھ لے آہ چڑھ گیا یہ کہاں سے جفا کے ہاتھ

شعلۂ آہ نے دی آگ جگر جلتا ہے اشک جلدی سے خبر لیجو کہ گھر جلتا ہے

جا کے پہنچا ہے کہاں قاصد جانباز مرا جس جگہ جاتے فرشتے کا بھی پر جلتا ہے

تیرا یہ حسن ہے وہ شعلہ کہ یہاں جس کے حضور چشم خورشید کا بھی نور نظر جلتا ہے

تجھ زلف پر عرق سے موتی لٹک رہے ہیں یا رات ہے اندھیری تارے چھٹک رہے ہیں

اپنی قسمت کے ملے ہیں آہ کیا کیا مہرباں مہرباں دو چار دن دو چار دن نامہرباں

بے سبب بے جرم بے تقصیر صد افسوس ہے ہوئے یوں آزردہ خاطر آہ تسا مہرباں

ہم سے گو تو اداس پھرتا ہے جی ترے آس پاس پھرتا ہے

گر جیتے نچکاب کے اٹھا عشق کے حلے پھر دل جو کہیں دیں تو میاں ہم سے قسم لے

سرکش نہ ہوا سے سرو تو رعنائی پر اپنی دکھلائیے وہ قد تو ابھی تو ہی قدم لے

اے دست جنوں کیجیو کم چاک سمجھ کر وابستہ مری جیب سے ہیں ٹکڑے جگر کے

اشک سے آتش دل ہم تو بجھاتے ہی رہے آہ پر نالے تو اور آگ لگاتے ہی رہے

دور سے دیکھ کے تجھے آپ سے ہم مثل حباب اک نظر کرنے نہ پائے تھے کہ جاتے ہی رہے

کب دکھاوے گا خدا صبح رُخِ یار مجھے    ہجر کی مار ہی ڈالے ہے شب تار مجھے

بند قبا چمن میں جو وہ یار وا کرے    لے برگ گل کو ہاتھ میں پنکھا صبا کرے

**لالہ نول رائے وفا** تخلص برادر کلانِ راجہ گلاب رائے دیوان نجیب الدولہ

نجیب خاں بشغل بہ تحصیل فضل و ہنر اکثر می شود۔ طبع موزونے داشت۔ وے راست

رفیق ہر دو گو ہے دشمنِ جاں    بلا رہزن کو ہے نالۂ جرس کا

کہنے لگا وہ سن کے مرا نالہ و فغاں    یارب جیا کرے گا یہ بیمار کب تلک

**وحشت** دہلوی اسمش میر ابوالحسن نبیرۂ تیر انداز خاں و شاگرد مرزا رفیع سودا

است۔ وے راست

کہیں یہ جھوٹ دیکھا ہے تجھے جب میں بلاتا ہوں    صریحاً تو چلا جاتا ہے اور کہتا ہے آتا ہوں

میر بہادر علی **وحشت** از منسلکانِ نواب وزیر الممالک شجاع الدولہ مرحوم بود۔

وے راست۔

شب و روز وصل کو رٹیے کہ عجیب لیل و نہار تھا    کبھی ہم سے یار کو لطف تھا کبھی ناز تھا کبھی پیار تھا

مرا دل ہوا تُنک تُنک گیا، جگر آہ و نالہ سے پک گیا    تو نظر سے جیوں ہی سرک گیا میں اجل سے دو نہیں دو چار تھا

**واقف** شاہ دہلوی نامش میاں عاشوری از صغر سن با مادر خود از منسلکان

خسرپورا این مولف بدیع الزماں خاں و ہم مکتب ایشان بود و در ہمان خانہ پرورش

یافت بحسن تربیت میر حسین دوست مرادآبادی کہ معلم خان مذکور بود بہرۂ از علوم رسمیہ

برداشت۔ و در فیض آباد وحشتے پیدا کرد و ترک لباس نمود۔ لیکن شب و روز نزد بدیع الزماں

خاں می بود۔ تا آنکہ بہ تہمت خواندن دعوت نواب شجاع الدولہ بہادر او را در پہرہ

انداخت۔ در آں حالت غزلے گفت کہ مطلعش اینست

دور یہ آیا کہ ہیں شاہ و گدا پہرے میں    بے خطا پہرے میں اور اہلِ خطا پہرے میں

بالآخر از قید رہائی یافت۔ اکنون در لکھنؤ اقامت دارد و طرز گفتگویش بآئین شایستہ

پہلو میں رہا نہ تجھ بن اک دم — بہلا رہے ہم ہزار دل کو
گر تو ہی نہ ہووے بر میں ظالم — آوے کیونکر قرار دل کو

جس نے کل قتل کیا تھا غرض اک عالم کو — آج پھر کھینچے ہے تلوار خدا خیر کرے
اُس سنگ دل کے دل میں نہ ذرہ اثر کرے — وہ آہ جو کہ چرخ کو زیر و زبر کرے
تپ فراق مری جان کو جلاتی ہے — اے میری جان شتاب آ کہ جان جاتی ہے
دل کو تو مدت سے کیا سکتی (؟) — جان بھی حاضر ہے اگر چاہیے
تیری محفل میں زبس کثرت مے نوشی ہے — جام و مینا میں آپس واسطے سرگوشی ہے

واصل نامش محی الدین محمد از نجبائے بلگرام است۔ دیوانش قریب
ہزار شعر۔ کلامش خالی از مزہ نیست

جو کچھ کہ آیا جی میں ترے سو تو کہہ گیا — میں ہی تھا جان جو تری باتیں یہ سہہ گیا
رکھنے سے تجھ کو پاؤں کے کیوں ننگ آ گیا — قابل ترے قدم کے میاں کیا یہ سر نہ تھا
جل کے خاکستر ابھی ہو جائے دل افلاک کا — دود اگر پہنچے ہماری آہ آتشناک کا
دعویٰ ہے بے قراری کا سیماب کو اگر — دامن پکڑ سکے تو مرے اضطراب کا
واصل سراغ یار میں جاتا ہے جانے دے — پھر آ نہ گر تو اس دل خانہ خراب کا
اک جھلک دکھلا کے دیوانہ کیا — ہم سے پھر اس دل کو بیگانہ کیا
پیکاں تھے یہ کس کے زہر آلود — کٹ کٹ کے گرا جگر ہمارا
خدا جانے کہ کیا ثمرہ ملے گا اس توجہ کا — نہیں پاس اپنے تھا لا ہے دم سرو روان یار
حال جس نے مرا سنا ہوگا — سنتے ہی اس نے رو دیا ہوگا
بے سبب تو نہیں دل آزردہ — کچھ کسو نے تو کہہ دیا ہوگا
مدرسہ میں نہ ڈھونڈھ واصل کو — مست میخانے میں پڑا ہوگا
توبہ کرنے کا نہیں سن سے مغاں کی سوگند — ترک کرنے کا نہیں کفر بتاں کی سوگند

نقش قالی کی طرح سو کے نہ چونکے ہم آہ
ٹھوکروں سے تو بہت یار جگاتے ہی رہے

تم تو شب وعدے پہ اپنے گھر سے چل کر رہ گئے
صبح ہوتے ہوتے ہم جیوں شمع جل کر رہ گئے

جب تک وہ مقابل بت مغرور نہ ہووے
بیتابی دل کوئی طرح دور نہ ہووے

صبح پر وصل یار کی ٹھیری
آہ پھر انتظار کی ٹھیری

درد جو بے اختیار ہم سے ہم آغوش ہے
یاد سے واقف تو آج کس کی فراموش ہے

عشق میں کیا وصل ہنر چاہیے
آہ میں تھوڑا سا اثر چاہیے

وار سنبھالے جو تری تیغ کے
ہم سا ہی کوئی سینہ سپر چاہیے

**والہ** دہلوی اسمش میر مبارک علی خلف شاہ قدرت اللہ قدرت از فیض صحبت والد ماجد خویش انشاے ریختہ می نماید و در مرشد آباد بسر می برد۔ مرد صاحب درد است۔ متفرق اشعارش دیدہ شد۔ از کلام اوست۔

ہجر ترا بسکہ نظر میں رہا
اشک سدا دیدۂ تر میں رہا

جی ہی جاتا رہا محبت میں
دل کا دینا تو درکنار رہا

اسی حسرت میں مر گیا والہ
تو نے اُس کو نہ یک نظر دیکھا

ہوئی ہو مشتعل میرے دل بیتاب میں آتش
نہ دیکھی تھی کسی نے اب تلک سیماب میں آتش

ان دنوں تھم رہے ہیں ہائے سرشک
لخت دل تو ہی آ بجائے سرشک

روز و شب آنکھوں میں ہی رہتے ہیں
دیکھو اے مردماں وفائے سرشک

در پر ترے بیٹھ رو گئے ہم
تھے دیدۂ تر سو کھو گئے ہم

یک بار بھی گھر سے تو نہ نکلا
سو بار تو در پہ ہو گئے ہم

دیکھی نہ سحر ہم نے رہی شام جہاں میں
جب سے ہے تری زلف سیہ فام جہاں میں

جس گھڑی موج پہ یہ دیدۂ نم آتے ہیں
اشک اور لخت دل اُس وقت بہم آتے ہیں

خواب غفلت ستی ٹک چونک تو اب اے والہ
آج بالیں پہ تری اس کے قدم آتے ہیں

وہم اسمش میر محمد علی خلف میر محمد تقی خیال کہ صاحب بُستانِ خیال است۔
در لکھنؤ می گزراند و در سرکار نواب آصف الدولہ منسلک۔ وے راست

جا کہے اس سے آشنا اب کوئی ہو ترے غم سے جاں بلب کوئی

# حرف الہا

ہدایت نامش شیخ ہدایت اللہ از معتقدان و شاگردان خواجہ میر درد است۔
دیوان مختصرے دارد و پیروی استاد می نماید۔ و در کمال خوبی و معنی گستری ریختہ را سر انجام
می دہد۔ این ابیات از کلام آن زبدۃ الاماثل والاقران است

جوں غنچہ ترے وصف میں ہوں سر بگریباں ہے منہ میں زباں پر نہیں مقدور سخن کا
جب لوں ہوں ترا نام ٹپک پڑتا ہے آنسو جس طرح کہ سمرن کا ڈھلک جاتا ہے منکا
تمام صبر و دل و دیں تو یار لوٹ گیا نہ خلف وعدہ گیا پر ترا نہ جھوٹ گیا
ملا ہی جا کے یہ آخر کو سادہ رویاں سے اگرچہ آئنہ تھا دل یہ ہم سے چھوٹ گیا
آتش سے داغ دل کی سراپا میں جل گیا گلزار پھولی کیا کہ بدن سارا اچھل گیا
دل پہ ہزار حرف شکایت سے تھا ہجوم مکھڑے کے دیکھتے ہی یہ جی کچھ پگھل گیا
آیا ہوں تنگ کشمکش دام زلف میں یارو میں کس بلا میں گرفتار ہو گیا
عالم کو تیری چشم نے بے ہوش کر دیا جس کی طرف نگاہ کی مدہوش کر دیا
مجلس میں اس کی رات ہدایت نے سوز دل یہاں تک کہا کہ شمع کو خاموش کر دیا
کوئی پھرا نہ ملک عدم سے تو اب تلک پایا جہاں کسو نے کچھ آرام رہ گیا
دیکھا جو تیری چشم و دہن کو تو شرم سے منہ اپنا لے کے پستہ و بادام رہ گیا
دیکھ اس کی چشم مست کو دل تو بہک گیا بس میری جان وہ ہی پیالوں میں چھک گیا
دیکھا نہیں ہم نے ہدایت کو ان دنوں شاید کسی جگہ پہ دل اس کا اٹک گیا

کم نہیں کرنے کا کہنے سے ترے نالہ و آہ ناصح اپنی مجھے فریاد و فغاں کی سوگند

نہ کہوں گا تری بیداد کو اے یار کہ بس جور اٹھانے میں ہوں میں ایسا جگردار کہ بس

عشق کا شعلہ نہ ہو جس دل میں وہ بے نور ہے خانہ وہ تاریک ہے روشن نہ ہو جس میں چراغ

کب تلک اے یار جانی کب تلک اس قدر نامہربانی کب تلک

سر تلک راہ وفا میں ہے نثار بے وفا یہ بدگمانی کب تلک

کبھو کھلتا نہیں تجھ ہجر سے دل گل کی قسم نالۂ زار کیا کرتا ہے بلبل کی قسم

نہیں گلا ترے جوروں کا ہے مجھے ظالم کہ میں جفا کے سزاوار ہوں خدا کی قسم

یہ کون زیست ہے گذری تمام ہجر میں عمر میں ایسے جینے سے بیزار ہوں خدا کی قسم

ایک دن ہائے نہ دی تم نے تو داد ہمیں عمر برباد گئی کرتے ہی فریاد ہمیں

نہ مجھ کو وصل میں آرام نہ جدائی میں میں کس بلا میں پڑا تیری آشنائی میں

ہاں بتا دے تو فلک ہووے اگر یاد کہیں تو نے دیکھے ہیں بھلا ہم سے کبھی ناشاد کہیں

تجھ غمزے کی یہ باتیں میں سمجھوں کہ تو سمجھے ابرو کی اشاراتیں میں سمجھوں کہ تو سمجھے

واصل سے تو نہیں باتیں اور دوں سے ملاقاتیں ظالم یہ تری گھاتیں میں سمجھوں کہ تو سمجھے

اٹھائیے گا سر و چشم پر جفا تیری وہی قبول ہیں جس میں ہو رضا تیری

کس کی آنکھوں کے تصور میں ہے واصل یہ محو جا لگی پانو کو نرگس کی جو گردن ڈھلکی

**واصل** نامش مرزا اسحاق ولد حاجی ابراہیم اصفہانی شاگرد شاہ ملول، مدتے در لکھنؤ می گذراند و اکثر مرثیہ سید الشہدا تصنیف می نماید - این ابیات

ریختہ از وست

عطر مل غیر کے گھر آپ مہکتے جاویں اور ہم دیکھیں تو کن آنکھوں سے تکتے جاویں

جب سے بیٹھے ہیں ترے کوچے میں گھر یاد نہیں مت اٹھا یاں سے کہاں آہ بھٹکتے جاویں

جیوں دیکھتا ہے دور سے مجھ کو تو غیر کو دشنام دے کے اپنی جتاتا ہے خو مجھے

دن گزرتا ہے مجھے روز قیامت سے دراز　　رات گذری تو شب مرگ سے بدتر گذری

صدقے ترے گلعذار جی سے　　اک جی سے میں کیا ہزار جی سے

کھٹکے ہے تری مژہ ہر اک وقت　　نکلا نہ کبھو یہ خار جی سے

عشق نے تیرے مجھے یہاں تک کیا ہے ناتواں　　تا لب آنا نفس کا مجھ کو صد فرسنگ ہے

ثابت کوئی اپنے جسم و جان سے نہ پھرا　　یک شخص ہزار کشتگاں سے نہ پھرا

کوچہ تو ترا راہ عدم سے نہیں کم　　جو کوئی گیا تو پھر وہاں سے نہ پھرا

دل عہد شباب ہو چکا ہے باقی　　تیرے سوا اس میں کیا رہا ہے باقی

ہوتا ہے کوئی دم میں یہ دورا اب آخر　　شب گزری ہے روز رہ گیا ہے باقی

ہادی دہلوی مرد بے استعدادے بود۔ وے راست

نقد دل دے کے میں لیا بوسہ　　یہ تو سودا دیے لیے ہی ہے

میر محمد اعظم ہویدا تخلص برادر میر محمد معصوم دہلوی است۔ اکثر مرثیہ امام ہمام علیہ السلام می گوید۔ وگاہے بہ انشاء ریختہ می پردازد۔ وے راست

اس کے ہاتھوں سے ہم اب لطف نہ سنتے ہیں　　لے مرے خون جگر ہائے یہ کیا سنتے ہیں

سویا تھا ذرا زانو پہ سر رکھ کے اسیر　　آئی جو نظر زلف اٹھا وہ دل گیر

کہنے لگا یہ خواب میں اب کس سے کہوں　　تعبیر نہیں اس کی سوائے زنجیر

ہدایت علی ہدایت تخلص ہمعصر شیخ فرحت اللہ فرحت۔ از وست

ڈھلے ہی پڑتے ہیں باہر ہر ایک طفل سرشک　　رکھوں میں کب تک آنسو سنبھال آنکھوں میں

ہمدم عظیم آبادی خلف میر محمد صاحب حسرت اشعار خود را از نظر شاہ قدرت اللہ قدرت می گزارند۔ در مرشد آباد ساکن و اکثر ہم قدم رہ روان جادۂ سخن است وے راست

ہائے دم لینے کی طاقت اب نہیں باقی ہمیں　　کیا کہوں مارا ہوا ہوں نالۂ جانکاہ کا

یا رب ہی ہم میں ہدایت جلوہ گر
جس طرح ہو گوہر یکتا میں آب

عشق میں خوباں کے ہو رسم ستمگاری بہت
آہ دلداری یہاں کم اور دل آزاری بہت

مار ڈالا ہند کے کافر اداؤں نے ہمیں
حسن میں اُن کے نمک ہو اور طرحداری بہت

تیری زلفوں کی کچھ چلی تھی بات
روتے روتے گزاری ساری رات

دل تو سمجھائے سمجھتا ہو کبھی
پر ہدایت چشم تر کا کیا علاج

کٹتی ہی نہیں یہ ہجر کی شب
یارب کیا آج سو گئی صبح

تو نے گر قتل کیا ہم کو صنم خوب کیا
ہاں میاں سچ ہو کہ ایسے ہی گنہگار تھے ہم

قیس دوں مر گیا فرہاد کی وہ شکل ہوئی
آہ اس کوہ و بیاباں میں کئی یار بھی تھے

چولی مسکی ہی ہو اور آنکھیں ہیں رسمسی
سچ کہیو ہم سے رات پیارے کہاں رہے

کرتا نہیں ہو جانے کو دل کوے یار سے
گو اس میں جی رہو نہ رہو ہم تو یہاں رہے

کیا خاک کو مری کہیں گلشن میں جا نہ تھی
پر چشم تجھ سے ہائے مجھے یہ صبا نہ تھی

تجھ بن اے خونخوار یہاں ہر دم دم شمشیر ہو
سانس جب چلتے ہو گویا بازگشتی تیر ہو

پر از دُر ہو وہ اُس کی کیا بات ہو
نہیں مانگ تاروں بھری رات ہو

گلشن کو دوستی کے میں دیکھا چمن چمن
جز بوئے خون دل کہیں بوئے وفا نہیں

دل مرا کیونکر ہو غافل گور سے
گھر نظر آتا ہو اپنا دور سے

آنکھ سے آنسو کبھی تھمتا نہیں
چشم بھی کیا کم ہو یہ ناسور سے

غرض یہی ہو مجھے اشک کے بہانے سے
کہ مہرباں ہو وہ یارب کسی بہانے سے

میں چھوڑتا ہوں کوئی اس کو مثل حلقۂ در
یہ سر لگا ہو مرا اُس کے آستانے سے

زلف کج منہ اُپر جو چھوڑی ہو
کیا یہ سیدھی نگاہ تھوڑی ہو

چشمۂ خوں ہو دامن دریا
آستیں کس نے یہاں نچوڑی ہو

کیا کہوں تجھ سے ہدایت کہ مری شام و سحر
یاد میں زلف و رخ یار کی کیونکر گذری

جب سے بچھڑا مجھ سے وہ گل رو مرا — خار ہے مجھ تن اوپر ہر مو مرا

ہیں مرے دل سے زلف تیری بند — مار ہوتا ہے مبتلا من کا

فرقت میں یار تیری ایسا میں لٹ گیا ہوں — کاکل تری سے مجھ کو دعوا ہے ہمسری کا

ہمارے دل کو پیارے ہاتھ میں لے — اگر مشتاق ہے تو آرسی کا

مجھے مت پوچھ پیارے اپنا دشمن — کوئی دشمن ہوا ہے اپنے جی کا

اگر آوے مرے گھر وہ پیارا — کروں اس ماہ کو پتلی کا تارا

عرق آلود ہے تری ابرو — خنجر آبدار کی صورت

سچ کہے جو کوئی سو مارا جاوے — راستی ہے گی دار کی صورت

مجھ کو معلوم یوں ہوا اگل سے — بھول جاتے ہیں زر سے دولت مند

دیکھ زنہار نہ رکھ اُن سے توقع اے دل — کچھ مروت نہیں ان چشم سیاہوں کے بیچ

کئی یعقوب روتے ہیں تری فرقت میں — کئی یوسف پڑے ہیں تری چاہوں کے بیچ

بچھڑ گیا ہم سے ہائے وہ گل رو — سرد مہری سستی ہوا کی طرح

کیوں کہے ہو تم کہو دشمن ہمارے اس قدر — دوست کا دشمن کوئی ہوتا ہے پیارے اس قدر

تری انکھوں سے دل کیونکر جدا ہو — نگہباں چاہیے سرشار کے پاس

مرے دل کو نہیں ہے چین تجھ بن — تو اوروں کو ہوا آرام جاں حیف

سر کے بھل جاتے ہیں راہ عشق میں — سب چلن سے ہے جدا رفتارِ عشق

نہ ہوتا اگر کسو پر مبتلا دل — تو کیا آرام سے رہتا مرا دل

نجانوں کس پری رو کی نظر ہوئی — ابھی تو تھا بھلا چنگا مرا دل

مجھے یکرنگ خوباں کیوں نہ چاہیں — کہ میرا آرسی سا ہے صفا دل

تجھ زلف کا یہ دل ہے گرفتار بال بال — یکرنگی کے سخن میں خلاف ایک مو نہیں

طفیل خاکساری ہے اے عزیزاں — مری جاگہ ہے دشمن کے نین میں

یوں ہی ویران رہا یہ خانۂ دل　　تیرے ناوک کا اس میں گھر نہ ہوا

میاں زخم درکار ہو ان دنوں میں　　یہ دل تو گرفتار ہو ان دنوں میں

روتی ہیں ترے ہجر سے اب متصل آنکھیں　　کس دکھ میں گرفتار ہوئیں تجھ سے مل آنکھیں

بہے آتے ہیں سیل اشک پر لخت جگر میرے　　نجانوں کیا لہو پانی کریں گے چشم تر میرے

پرواز کی طاقت کا بیاں پوچھ نہ ہمدم　　صیاد نے کب ہم میں پر و بال رکھا ہو

تجھ کو اب یونہی چاہیے ہمدم　　جس طرح ہو نباہیے ہمدم

آہ کی بھی نہیں رہی طاقت　　آہ کیوں کر کراہیے ہمدم

اب کے گر چھوٹے دام الفت سے　　پھر کسی کو نہ چاہیے ہمدم

**میر ہینگا** دہلوی گویند دیوانہ و سودائی عشق دلبرے بود۔ رقیبانش بر شک و حسد وقت یافتہ وے را بقتل رسانیدند۔ این رباعی کہ مضمونش دلخراش و جگر سوز است یادگار آن کشتۂ تیغ محبت و قتیل خنجر الفت وہم حسب حال او ست

میری ایذا سے منہ نہ موڑا دل نے　　شیشہ مری زندگی کا توڑا دل نے

کام اس بت سنگدل سے ڈالا مجھ کو　　مارا آخر غرض نہ چھوڑا دل نے

**ہاتف** مرزا محمد ہاتف در شاہ جہان آباد فقیرانہ بسر می برد۔ او راست

مت پوچھ ہمنشیں کہ جہاں میں کہاں رہے　　دل جس جگہ کہ لگ گیا اپنا وہاں رہے

# حرف الیا

**یکرنگ** دہلوی اسمش مصطفےٰ قلی خاں نبیرۂ خان جہاں لودی و معاصر نجم الدین آبرو بود۔ و در منصب داران محمد شاہ بسر می برد۔ ہر چند شیوۂ کلامش بطرز شرف الدین مضمون است اما فصاحت بیان و تازگی مضامین زیادہ از و دارد۔ دیوانش ہزار بیت دیدہ شد۔ و سے راست

دل مرزا مظہر بود۔ راقم وے را در دہلی بارہا دید۔ استعداد سخن سنجی چنداں نداشت۔ مرزا مظہر از فرطِ الفت اشعار خود را بنام او کردہ اشتہار داد۔ گویند او اخر عہد احمد شاہ پدر یقین وے را جہت امرے ناشایستہ کہ درین زمان [illegible] وارد سرمد (؟) کشت۔ و بعضی گویند او مانع پدر شد کہ افعال شنیع بعمل نیارد لہذا از دست پدر بقتل رسید۔ العہدہ علی الراوی بہر تقدیر من اساء فعلیھا۔ دیوانش کہ از پانصد بیت قدرے زیادہ باشد ہمہ مرغوب طبع است۔ این ابیات خلاصۂ آنست

ہیں زخم مرے کاری اس سینے سے کیا ہوگا — اب مرنا ہی بہتر ہے اس جینے سے کیا ہوگا

کہتے ہیں کہ تسخیریں آئینے کو آتی ہیں — دل سے نہ ہوا یہ کام آئینے سے کیا ہوگا

وہ اگر دیجیے اُس کو بھی تو کچھ عیب نہیں — آئینے سے بھی گیا گیا دل حیران میرا

غم کے ہاتوں نہ رہا کچھ بھی رفو کے قابل — بسکہ سو بار ہوا چاک گریبان میرا

گریباں پھاڑ ڈالیں رشک سے یہ گلبدن اپنا — نکالوں خاک سے جوں لالہ پُرخوں کفن اپنا

لگے گا ہاتھ پھر اس طرح کی سعی ناحق سے — پرائے دلبروں پر سر نہ چیر کوہکن اپنا

یقیں اس کے دُرِ دندان کی باتیں جو کہا چاہے — صدف کی طرح دھوے آب گوہر سے دہن اپنا

اتنا کبھی جہاں میں کوئی بے وفا نہ تھا — ملتے ہی تجھ سے میرا یہ دل آشنا نہ تھا

جو کچھ کہے ہے خلق یقیں ہے سزا تری — بندہ جو تو بتاں کا ہوا کیا خدا نہ تھا

مرا جو کام وفا تھا سو ہو سکا نہ یقیں — وگرنہ اُس کی جفا میں تو کچھ قصور نہ تھا

اگر مر کر نہ میں اُس شوخ کی خاطرنشاں کرتا — خدا جانے وفا میری کے حق میں کیا گماں کرتا

نہ ہوتا اس کی بدخواہی کا ڈر مجھ کو تو جی بھر کر — گلی میں یار کی راتوں کو فریاد و فغاں کرتا

گرا میں آنکھ سے تیری جہاں کے ہاتھ کیا آیا — مجھے پٹکا نہیں پر آسماں نے ہاتھ کیا آیا

نہ کہتی راز دل تو اتنی رسوائی بھلا سہتی — فضیحت کرکے مجھ کو اس زباں کے ہاتھ کیا آیا

مرے ان آنسوؤں نے کھو دیا نور بصر میرا — یہ یوسف نیز گر اس کاروان کے ہاتھ کیا آیا

تا گلے تیرے لگوں اے یار میں　　روٹھتا ہوں اس سبب ہر بار میں

ہم سے ہنس بول یار گل کی طرح　　پھر یہ دو دن کے تئیں بہار نہیں

جان من تم جو کہو ہو کہ تو چاہے ہے مجھے　　زندگی کس کو جہاں میں کہو درکار نہیں

کیوں کھینچتے ہو تیغ سجن ہم میں دم نہیں　　پنہاں نظر تمہاری بھی گپتی سے کم نہیں

کہتے ہیں ہم پکار سجن کان دھر سنو　　گر غیر سے ملوگے تو دیکھوگے ہم نہیں

گرچہ شیریں سخن رقیب کہے　　تو بھی اس سے سجن نہ بات کرو

اس پری پیکر کو مت انسان بوجھ　　تنگ میں کیوں پڑتا ہے اے دل جان بوجھ

پانوں لگی رہی ہے تمہارے سجن سدا　　دل خون ہوا ہے ملے مرا اُس حنا کے ہاتھ

جدائی سے تری اے صندلی رنگ　　مجھے یہ زندگانی دردسر ہے

چھوڑتی نہیں ہے سجن زلف تری اپنی مروڑ　　باوجود یکہ کمال اس کو پریشانی ہے

کیا جانیے وصال ترا ہو کسے نصیب　　ہم تو ترے فراق میں اے یار مر چلے

رونق اسلام تیرے رو سے ہے　　کفر کو رشتہ ترے گیسو سے ہے

بے ترا دل کے تئیں آرام دل　　اے مرے پیارے ترے پہلو سے ہے

اب تو سجن ہمو سے نباہے تمھیں بنے　　ہم سب طرف سے ہار تمہارے گلے پڑے

یکرنگ پاس اور نہیں کچھ سجن بساط　　رکھتا ہے دو یہ نین کہو تو نظر کرے

تکے ہے خوب کانوں میں بتاں کے　　سجن یکرنگ کا گویا گھر ہے

در مرثیہ سید الشہدا علیہ السلام گفتہ

زخمی برنگ گل ہیں شہیدان کربلا　　گلزار کی نمط ہے بیابان کربلا

کھانے چلا ہے تیغ ستم شامیوں کے ہاتھ　　دھو ہاتھ زندگی ستی مہمان کربلا

اندھیر ہے کہ جہاں میں کباب شامیوں کے ہاتھ　　ہے سر بریدہ شمع شبستان کربلا

یقین دہلوی نامش انعام اللہ خاں خلف اظہر الدین خاں منظور نظر و محبوب

خفیف مجھ سے الجھ کر عبث ہوا واعظ
کہ میں تو مست تھا اُس کو بھی کیا شعور نہ تھا

صبر کیجے کب تلک ناصح کہ کر دیتا ہی عشق
حوصلے کا شہر غارت خانۂ تمکیں خراب

تری آنکھوں کی کیفیت سے میخانہ کو کیا نسبت
فلک کی گردشوں سے دور پیمانے کو کیا نسبت

بتاں کی مجھ سے خاطر جمع ہی یہاں تک کہ کہتے ہیں
کہاں اس دام سے یہ صید جا سکتا ہی کیا قدرت

ہوا دیوانگی میری کا وہ گل پیرہن باعث
کہ ہوتا ہی جنوں کے شور کو سیر چمن باعث

تصور کر کے لیتا ہوں مزا میں اُس کی باتوں کا
مرے اس چپکے رہنے کا ہی وہ شیریں سخن باعث

حق کو کب پہنچے بندھے جب تک نہ اُن زلفوں میں دل
کیونکے ہو زنجیر بن ایسے دوانے کا علاج

ٹھہر کر دل سامنے خوباں کے آوے کس طرح
پھٹ گیا جی اس کا اب آنکھیں ملاوے کس طرح

باغباں بے رحم اور در بند دیواریں بلند
بلبل بے بال و پر گلشن میں جاوے کس طرح

پھوڑ ڈالا کوہ کن نے لعل کو پتھر سے ہائے
کس سے سیکھی تھی یہ شیریں کا فرمانے کی طرح

جی نکل جاتا ہی میرا جب کبھو آتی ہی یاد
وہ قسم کھا کر اسی ساعت مکر جانے کی طرح

خار سے مژگاں کے جی ڈرتا ہی میرا بے طرح
رکھ مری آنکھوں پہ دیتے ہو کف پا بے طرح

شاخ گل کو سرخ جوں شمشیر کرتی ہی بہار
قتل میں بلبل کے کب تقصیر کرتی ہی بہار

خال گورے منھ کا لیتا ہی مرے دل کو چرا
اس نگر میں چاندنی راتوں کو بھی پھرتے ہیں چور

دل ہمیں کہہ کر گیا تھا اپنے جانے کی خبر
پھر نہ دی ہم کو کسو نے اس دوانے کی خبر

توقع دیکھ مت کہہ ناامیدی کے سخن بس کر
جواب تلخ مت دے مجھ کو اے شیریں دہن بس کر

تڑپھ کر نالہ کھینچا جاوے گا بلبل کی طرح میرا
کھلا بند گریباں کو نہ رکھ اے گلبدن بس کر

کرے محنت کوئی لذت اٹھاوے یار سے کوئی
کہو اپنے تئیں ضایع نہ کرتا کوہ کن کیونکر

بعد مرنے کے بھی ہوں گور میں غمناک ہنوز
گرد پھرتے ہیں مری خاک کے افلاک ہنوز

نزع میں دیکھ مجھے یار جھجک کر بولا
کیا بُری طرح سے مرتا ہی یہ بیمار کہ بس

آپ کو بیچ کے یوسف نے زلیخا کو لیا
کیا خریدار نے پایا ہی خریدار کہ بس

نہ مرتا میں اگر صدقے ترے جانے کے کام آتا — گرِسنہ ناز کا تھا گالیاں کھانے کے کام آتا

اڑادی لے ہوا کیوں مشتِ خاکِ میکشاں تونے — غبار ان کا اگر رہتا تو پیمانے کے کام آتا

ہے ترے داغ سے پُر سینۂ سوزاں میرا — آب و رنگ آگ سے رکھتا ہے گلستاں میرا

اگر تجھ کو زلیخا دیکھتی سب کچھ بسر جاتی — تماشا ماہِ کنعانی کا اُس کو خواب ہو جاتا

یقیں سوز و گدازِ دل اگر اظہار تو کرتا — خدا شاہد ہے آتش کا بھی زہرہ آب ہو جاتا

مجھے گر حق تعالیٰ کارفرمائے جہاں کرتا — بتاں کو میں بزور ان بیکسوں پر مہرباں کرتا

خدا دیتا مجھے گر میر سامانی خدائی کی — تو میں ان بلبلوں کو گلشنوں کا باغباں کرتا

سرِ پر سلطنت سے آستانِ یار بہتر تھا — ہمیں ظلِ ہما سے سایۂ دیوار بہتر تھا

نہ ہووے سر سے میرے دور ظلِ عاطفت غم کا — نہ پڑیو داغ پر میرے الٰہی سایہ مرہم کا

شکوہِ حسن سے آنسو ہمارے سوکھ جاتے ہیں — یقیں سورج کے آگے کب ٹھہرتا ہے شبنم کا

نہیں اُترسکتی کسی افسوں سے گالے کی لہر — کیونکے نکلے سر سے اس زلفِ پریشاں کی ہوا

یہ دل ایسا خراب کوچۂ و بازار کیوں ہوتا — اگر ملتا نہ اتنا گُھر خوں سے خوار کیوں ہوتا

تری الفت سے مرنا خوش نہیں آتا مجھے ورنہ — یہ ایسا کار آساں اس قدر دشوار کیوں ہوتا

دلبروں کے نقشِ پا میں ہے صدف کا کیا اثر — جو مرا آنسو گرا اُس میں سو گوہر ہو گیا

کیا بدن ہوگا کہ جس کے کھولتے جامے کا بند — برگِ گل کی طرح ہر ناخن معطر ہو گیا

آنکھ سے نکلے پر آنسو کا خدا حافظ یقیں — گھر سے جو باہر گیا لڑکا سو ابتر ہو گیا

یہ قمریاں جو سرو کی عاشق ہوئیں مگر — دنیا میں اور کوئی سجیلا جواں نہ تھا

اس قدر غرق لہو میں یہ دلِ زار نہ تھا — جب حنا کو ترے پاؤں سے سروکار نہ تھا

حسن کا عشق زلیخا سے کچھ چل نہ سکا — ورنہ وہ پاک گُہر قابلِ بازار نہ تھا

دل میں زاہد کے جو جنت کی ہوا کی ہے ہوس — کوچۂ یار میں کیا سایۂ دیوار نہ تھا

کیوں تیاں کیو ۔ نہ صبح بہار تجھ کو آج — چمن میں تو جو نہ تھا گل کے منہ پہ نور نہ تھا

ہجر میں جینے سے بہتر ہی ہلاک روز وصل
یہ طرح کیا خوب راس آئی ہی پروانے کے تئیں

اٹھ گیا کہتے ہیں دیوانہ یقین عالم سے ہاے
اُن نے کیا آباد کر رکھا تھا ویرانے کے تئیں

کیا فرہاد نے جو کچھ محبت اس کو کہتے ہیں
دیا جی بات کے کہنے میں ہمت اس کو کہتے ہیں

نہ کی تو نے نظر اُس کی محبت پر نہ محنت پر
ارے فرہاد کے قاتل عدالت اس کو کہتے ہیں

ہوئی جا یار شیریں کوہ کن کے بعد خسرو کی
وہ کیا تھا زخم تیشے کا جراحت اس کو کہتے ہیں

یقیں مارا گیا جرم محبت پر زہے طالع
شہادت اس کو کہتے ہیں سعادت اس کو کہتے ہیں

صدقے جاتا ہی مرا جی بال بال اوپر ترے
دیکھتا ہوں جب تری زلف پریشاں کے تئیں

کروں میں کیونکے قید زلف سے چھٹنے کی تدبیریں
پڑی ہیں میری ہر انگشت میں جیوں خانہ زنجیریں

تیغ بن آج بتاں کا کوئی دمساز نہیں
یہ خدا کا ہی غضب دلبری و ناز نہیں

ہم گئے کام سے مرغان چمن سے کہیو
فرض کیجیے کہ چھٹیں طاقت پرواز نہیں

کب ہو خوش نالۂ عشاق سے خوباں کا دماغ
رگ بسمل کی صدا تار کی آواز نہیں

یار کے قد کو نہ دے سرو سے تشبیہ یقین
سرکشی میں تو مسلم ہی، یہ طناز نہیں

کعبے بھی ہم گئے نہ گیا ان بتوں کا عشق
اس درد کی خدا کے بھی گھر میں دوا نہیں

بلائے عشق سے اب چھوٹنے کی راہ نہیں
بغیر میکدہ زاہد کہیں پناہ نہیں

وہ کون دل ہی جہاں جلوہ گر وہ نور نہیں
اس آفتاب کا کس ذرے میں ظہور نہیں

شکوہ جفا سے یار کی کرنا وفا نہیں
بندوں کو اعتراض خدا پر روا نہیں

یہ سینہ عشق سے محروم درد و داغ نہیں
ہزار شکر کہ یہ ملک بے چراغ نہیں

کوئی دن اور کرنے دو جنوں مجھ کو بہاراں میں
عبث سیتے ہو اس کو کیا رہا ہی اب گریباں میں

چمن کے بیچ کلیاتی ہی جیسے شاخ سنبل کی
ہوے ہیں اس قدر دل جمع اُس زلف پریشاں میں

کرتا ہی کوئی یارو اس وقت میں تدبیریں
مرتا ہی یہ دیوانہ اب کھول دو زنجیریں

عمر آخر ہی جنوں کر لو بہاراں پھر کہاں
ہاتھ مت پکڑو مرا یارو گریباں پھر کہاں

جی میں آتا ہی تری چھب کو دکھا دیجے اُسے — باغ میں اتنا اکڑتا ہی یہ شمشاد کہ بس

کچھ پرو بال میں طاقت نہ رہی تب چھوٹے — ہم ہوے ایسے بُرے وقت میں آزاد کہ بس

تو نہ تھا حیف یقیں ورنہ دوانا ہوتا — آج اس طرح کا دیکھا ہی پریزاد کہ بس

ترے ستم سے مرا دل نہیں دھڑکتا ہی — خوشی سے قتل کی یہ کر رہا ہی مجنوں رقص

فصل جاتی ہی یقیں اور باغباں سے ایک بار — کوئی کرتا نہیں ہمارے باغ میں جانے کی عرض

مت خدا کے واسطے کر دلبروں سے اختلاط — کفر ہی حق میں مسلماں کے بتوں سے اختلاط

رشک تیری دلربائی کا زبس کھاتی ہی شمع — دیکھ تیرے حسن کے شعلے کو جل جاتی ہی شمع

لبوں پہ زخم کے جی آ رہا ہی مت نکل جاوے — خدا کے واسطے کچھ نہایت ہی رفو نازک

زکات سے لاگی ہی پروانے کے جیسے تن کو آگ — لگیو لے فانوس ایسی تیرے پیراہن کو آگ

جلتے جتوں سے نہ مل ان تیلیا کپڑوں کے ساتھ — جی دھڑکتا ہی مبادا لگ اٹھے دامن کو آگ

قد ترا ازبسکہ تھا ہی لٹک جیوں شاخ گل — باد کے صدمے سے جاتا ہی بہک جیوں شاخ گل

ہاں مت پھر اگر اے پیارے کہ نازک قد ترا — بوجھ سے پھولوں کے کھاتا ہی لچک جیوں شاخ گل

آبرو دی ہی دوانے نے جنوں کو کس قدر — گریۂ مجنوں سے دریا ہو گیا صحرا تمام

پا تو سے سر تک پہنچتے مست ہوتی ہی نگاہ — ہی عروج نشہ گویا وہ قدِ بالا تمام

جب گیا ہی باغ میں خونیں کفن ہو کر یقیں — دیکھ اُس کو مل گیا ہی خاک میں لالا تمام

پڑ گئی دل میں ترے تشریف فرمانے سے دھوم — باغ میں مچتی ہی گل کی فصل کے آنے سے دھوم

تیری آنکھوں میں نشے نے اس طرح مارا ہی جوش — ڈالتے ہیں جس طرح یہ ستمیخانے میں دھوم

نہ گزرا ہوگا نرگس مجھ سا کوئی باؤلے پن میں — گریباں آ پڑا ہی پھٹ کے گل کی طرح دامن پر

جب دیکھتا ہوں تنہا تجھکو سجن چمن میں — کس کس طرح کی باتیں آتی ہیں میرے من میں

مجنوں کی خوش نصیبی تھا کرتی ہی داغ دل کو — کیا عیش کر گیا ہی ظالم دِوان بن میں

اس دا نما دل کو عشا پڑو نہ ساتھ میرے — ڈرتا ہوں لگ اٹھے گی آتش مرے کفن میں

بہار آئی ہمیں کیا حکم ہے اے باغباں سچ کہہ
چمن میں رہنے پاوے گا ہمارا آشیاں سچ کہہ

اندھیری رات ہے اور شیشۂ مے ساتھ میں تیرے
خدا حافظ ہے تیرا جان جاتا ہے کہاں سچ کہہ

ہزاراں آب جو آنسو کے تیرے ساتھ بھرتے ہیں
تو کس گلزار کا ہے سرو اے رعنا جواں سچ کہہ

یقیں راتوں کو کر فریاد نیندیں سب کی کھوتا ہے
یہ کس بے درد سے سیکھا ہے تو شور و فغاں سچ کہہ

خواب میں کس طرح دیکھوں تجھ کو بے خوابی کے ساتھ
جمع آسایش کہاں ہوتی ہے بیتابی کے ساتھ

غنچہ رنگینی کو اپنی چاہیے تہ کر رکھے
اس کو کیا نسبت ہے اُن لبہائے عنابی کے ساتھ

مفت نہیں ملتی وفا گو شہر خوباں میں یقیں
کس قدر بے قدر ہے یہ جنس نایابی کے ساتھ

لے کے دل کرتے ہو ثابت دکھ کے ماروں کا گناہ
جان و دل دینے میں کیا ہے ان بچاروں کا گناہ

جو نہ جی سکتے ہوں بیتابی سے پھر وہ کیا کریں
جی نکل جانے میں کیا ہے بے قراروں کا گناہ

عاشقوں پر جبر کرتے ہیں یہ ظالم خوب رو
کچھ نہیں باللہ ان بے اختیاروں کا گناہ

کیونکے نکلے بزم خوباں سے کوئی جیتا یقیں
بے محابا کھینچ رہی ہے ہر طرف تیغ نگاہ

عشق کے بھی کارخانے کی عدالت دیکھ لی
بوالہوس جیویں مریں ہم اے محبت واہ داد

کہاں تاثیر ہے نالوں میں اے مرغ قفس چپ رہ
عبث صیاد کو ناخوش بھی کیوں کرتا ہے بس چپ رہ

کوئی آوارگی کو چھوڑ کر کیوں راہ پر آوے
عبث تو شور و شر کرتا ہے اتنا اے جرس چپ رہ

وفا کا کیا قیامت ہے جو کوئی بدلا جفا دیوے
ترحم اِن بتاں کو اپنے بندوں پر خدا دیوے

نہیں پرواز قسمت میں مری صیاد یہ اتنا
صبا سے کہیو میری خاک گلشن میں اُڑا دیجے

یقیں زنجیر میں ہے تب تو عالم میں نہیں خلیں
جو ٹک چھوٹے یہ دیوانہ ابھی دھومیں مچا دیجے

اگرچہ عشق میں آفت ہے اور بلا بھی ہے
نرا بُرا نہیں یہ شغل کچھ بھلا بھی ہے

یہ کون ڈھب ہے سجن خاک میں ملانے کا
کسو کا دل کبھی پانوں تلے ملا بھی ہے

یقیں کا شور جنوں سن کے یار نے پوچھا
کوئی قبیلے میں مجنوں کے کیا رہا بھی ہے

زنجیر میں بالوں کی پھنس جانے کو کیا کہیے
کیا کام کیا دل نے دیوانے کو کیا کہیے

یار جب پہنے جواہر کرے اے دل جی نثار — جل چک اے پروانے یہ رنگیں چراغاں پھر کہاں

اس طرح صیاد کب آزاد چھوڑے گا ہمیں — بلبلو دھومیں مچالو یہ گلستاں پھر کہاں

بہار آئی ہی ہم کو کیا کرے گا باغباں دیکھیں — چمن میں باندھ بھی پاویں گے اپنے آشیاں دیکھیں

اٹھا اس منہ سے اے باد صبا گو نکہت گل کے آنچل کو — تجھ سے تری ہم بھی تنک اک یہ گلستاں دیکھیں

گالی بھی کھائیاں ہیں لڈیں بھی کھائیاں ہیں — کیا کیا تری جفائیں ہم نے اٹھائیاں ہیں

خسرو کے منہ پہ چڑھنا اور بیستوں سے لڑنا — کچھ عاشقی نہیں ہی زور آزمائیاں ہیں

ترے سفر کی خبر سن کے جان دھڑکوں سے — جو پہنچوں مرنے کے نزدیک میں تو دور نہیں

شوق کہتا ہی پکڑلوں دوڑ کر داماں یار — کیا کروں سستی سے کچھ ہاتھوں میں گیرائی نہیں

جس محبت میں نہیں ہی سوز وہ ہی بے نمک — کیا مزا ہی عشق کرنے میں جو رسوائی نہیں

اسیران قفس کی نامرادی پر نظر کیجو — بہار آوے تو اے صیاد ہم کو مت خبر کیجو

نہیں جاتا ہی مجھ سے کچھ کہا جو کہہ سکے کہیو — مری اس بے زبانی پر نظر اے نامہ بر کیجو

نہ کر شوخی مبادا تاب کھا جائے کمر تیری — فلک اس قد کی نزاکت پر نظر اے مو کمر کیجو

گرہ کھولو نہ زلف یار کی شانے کو مت چھیڑو — چھوؤ مت دل کی زنجیر ایسے دیوانے کو مت چھیڑو

ابھی جاتا ہی جل اک دم بھی جینے دو بچارے کو — زرا روشن کرو مت شمع پروانے کو مت چھیڑو

کھڑا ہی سرو نپٹ بن بنا کے رعنا ہو — جو یار پردے سے نکلے تو کیا تماشا ہو

کوئی مجھ سے نہ بولو مستعد مرنے کا بیٹھا ہوں — خلافت دے گیا ہی خودکشی کی کوہ کن مجھ کو

خون انصاف سے اتنا بھی زباں پر نہ کرو — لعل کو یار کے ہونٹوں سے برابر نہ کرو

اس رخ صاف کے آگے نہ رکھو آئینہ — میں مکدر ہوں مجھے اور مکدر نہ کرو

باندھ کر مجھ پہ کمر لطف نہیں غیر کا قتل — اپنی بیداد کے مضمون کو مکرر نہ کرو

حنا کی طرح میں اپنا بحل کیا ہی خون — بتاں شہید کرو خواہ دستگیر کرو

عشق میں ظلم کی کیا داد ملے ہم کو یقیں — عدل و انصاف تھا اس ملک میں دستور کبھو

نہ نکلا کام کچھ اس صبر سے اب نالہ کرتا ہوں
مری فریاد ہی شاید مری فریاد کو پہنچے

یقیں تقلید سے مرمت بنگ تیشہ سے آبس کر
یہ ممکن ہی کبھو ہر سر جرا فرہاد کو پہنچے

مقابلے میں وفا کے جو یہ جفا ہووے
کہو کسی سے کوئی کیونکر آشنا ہووے

اگر بخیر ہمیں یاد کر نہیں سکتا
کبھی برا ہی ہمیں کہہ ترا بھلا ہووے

دکھ تو دیتا ہی کر دوں تجھ کو بھی حیراں تو سہی
باغباں اب کے اجاڑے یوں گلستاں تو سہی

اب تو ناصح کے تئیں سینے دو میرا چاک جیب
تار تار اس ضد سے کر ڈالوں گریباں تو سہی

اپنے بندوں کو جلا کر خاک کرتے ہیں یقیں
ان بتاں کی ضد سے ہو جاؤں مسلماں تو سہی

نپٹ سونی ہیں گلیاں خاطر طفلاں پریشاں ہی
کہو مجنوں کو تجھ بن خانۂ زنجیر ویراں ہی

نکل بھاگا ہی کوئی صید کیا اس دام سے سچ کہہ
کئی دن ہیں کہ تیری زلف کی خاطر پریشاں ہی

اگر زنجیر میرے پاؤں میں ڈالی تو کیا ہوگا
بہار آنے دو میرا ہاتھ ہی اور یہ گریباں ہی

میں جو بن غم خوار ہرگز جی نہ سکتا تھا کبھی
ان دنوں کرنی پڑی ہی دل کی غم خواری مجھے

عشق کے فن سے ابھی مجھ کو کہاں ہی اطلاع
کچھ نہیں آتا بغیر از نالہ وزاری مجھے

جو سر پاؤں پہ رکھ دیجیے تو خوش تو ہیں بتاں ہم سے
ولیکن ہائے ہو سکتی ہی یہ جرأت کہاں ہم سے

حیا و شرم سے کیونکر کوئی حذر نہ کرے
ادب سے تجھ پہ کوئی کب تلک نظر نہ کرے

جو یار غیر کے ساتھ اس طرف سے ہو گزرے
خدا کے واسطے کوئی مجھے خبر نہ کرے

نہ دی فرصت کہ ان ہاتھوں سے کچھ کام اور بھی نکلے
ہم آخر ہوں گے دامنگیر اس چاک گریباں کے

لگا تا ہی سرا بنا پشت پا پر تصیل تیرے
گریباں پھاڑیئے اس پر کہ کیا طالع ہیں داماں کے

کیا دل ہی اگر جلوہ گہہ یار نہ ہووے
ہی طور سے کیا کام جو دیدار نہ ہووے

دل جل جو گیا خوب ہوا سوختہ بہتر
وہ جنس کہ کوئی اس کا خریدار نہ ہووے

مناسب نہیں ہی شکوہ جور کا ان خوبرویاں سے
یقیں کوئی بری باتوں کو اچھے منہ پہ کیا لاوے

اے صیاد اس بیداد پر بیداد کیا کیجے
شکار ناتواں مجھ سے کے تئیں آزاد کیا کیجے

دل چھوڑ گیا ہم کو دلبر سے توقع کیا
اپنے نے کیا یہ کچھ بیگانے کو کیا کہیے

گئے سب بھول شکوے دیکھ روے یار کیا کہیے
زبان حیرت سے میری ہو گئی بے کار کیا کہیے

اگر اس کی جگہ پہلو میں ہوتا خار بہتر تھا
بہت دیتا ہے میرا دل مجھے آزار کیا کہیے

یقیں کے واقعے کی سن خبر وہ بدگماں بولا
یہ دیوانہ کچھ ایسا تو نہ تھا بیمار کیا کہیے

تجھے ہجر چمن ہے موت بے صیاد کیا جانے
جو گزرے ہے سر پہ مقتولوں کے سو جلاد کیا جانے

دوانا ہوں میں جی دینے میں مجنوں کے سلیقے کا
مزے لے لے کے مرنے کی طرح فرہاد کیا جانے

درختوں سے نہ دے تشبیہ اُس قد کو یقیں ہرگز
وہ اٹکھیلی سے چلنے کی طرح شمشاد کیا جانے

اس بسنتی پوش سے آغوش رنگیں کیجیے
جی میں ہے اس مصرعِ موزوں کو تضمیں کیجیے

عشق میں راحت نہیں ملتی مگر جیوں کوہ کن
جانِ شیریں دیجیے تب خواب شیریں کیجیے

پریشاں خاک سے اُگتا ہے سنبل اس سے ظاہر ہے
کھُلے ہیں موے لیلی اب تلک ماتم میں مجنوں کے

عبث پالی تھی سینے بیچ آہ بے اثر ہم نے
یہ کیوں اس خاک میں بویا تھا نخل بے ثمر ہم نے

ان پری زادوں نے کیا بے پر مجھے
کر دیا ضعف سے جوں سایہ زمیں گیر مجھے

ناصح اس کی سوزن مژگاں سے کھینچوں کیونکے ہاتھ
زخم کو ٹانکے نہ دے اپنے تو گھایل کیا کرے

اجل نہ چھوڑے گی آخر یقیں کو لازم ہے
کہ تیرے پاؤں پہ اپنے تئیں نثار کرے

یقیں جاتا ہے گریہ گر خوں کے ساتھ جانے دے
کوئی اس بے مروت دل کو اپنے پاس کیا رکھے

یوں دیا خوباں کی خاطر خانماں اپنا بہا
ایسی آنکھوں کو یقیں کیونکر نہ تحسیں کیجیے

گریباں چاک کرنے سے کسو کے تجھ کو کیا ناصح
ہمارا ہات جانے اور ہمارا پیرہن جانے

خطا ہے مفت مر کر یار کو دیجے رقیبوں کو
ہماری بات ہے یہ کوہ کن کی کوہ کن جانے

یاکب دل کی جراحت پہ نظر کرتا ہے
کون اس کوچے میں جز تیر گذر کرتا ہے

اب تو کرے نگہ لطف کہ ہو توشۂ راہ
پھر کوئی دم کو یہ بیمار سفر کرتا ہے

چھٹے ہم زندگی کی قید سے اور داد کو پہنچے
وصیت ہے ہمارا خوں بہا جلاد کو پہنچے

عبدالوہاب متخلص بہ **یکرو** شاگرد نجم الدین آبرو گفتگویش بر طرز قدیم مشتمل

برایہام است و ے راست

گردش کے اور کون پری رو گذر سکے　　دل پر مرے ہی نقش تمہارا لکھا ہوا

گھر زلیخا کا جا کیا روشن　　اٹھ گیا نور دیدۂ یعقوب

دل پہ مرے ہیں داغ ترے ہجر کے کئی　　گننے میں جن کے عمر مری سب گذر گئی

میر احمد متخلص بہ **یار** خلف شاہ اللہ یار از محبوبان میر ضیا و شاگردان تقی میر

بود۔ این شعر از وست

آفریں اے دست گستاخ محبت آفریں　　یہ گریباں ایک مدت سے گلے کا ہار تھا

حسن علی خاں متخلص بہ **یاس** سلسلۂ نسبش بہ نواب عقیدت خاں نعمت اللہی می

پیوندد و در لکھنؤ مقیم و اصلاح ریختہ از مرزا جعفر علی حسرت می کند۔ از وست

جی تک سے کے خفا یہ تو نہ ہوتا ہرگز　　تو نے کیا جانیے کیوں یاس کو دل گیر کیا

مجھ کو یقین ہو چکا تیرا وہ دل رہا نہیں　　اتنا نہ ناز کر صنم بندے کا کیا خدا نہیں

---

تمام شد

بہار آئی ہے اور ہم گلستاں میں جا نہیں سکتے
خدا کے واسطے تو ہی کہہ اے صیاد کیا کیجے

جفائے دلبراں پر صبر کرنا ہی مناسب ہے
یقیں دعوی وفا کا کر کے اب فریاد کیا کیجے

رہا میں سرو کی اتنا نہ کر شور و شر اے قمری
نہ دے برباد تو اپنی کفِ خاکستر اے قمری

سوا جاتا ہوں مت اتنا بھی کس کر گوندھ بالوں کو
ٹک اک ڈھیلی تو کر دے جان زنجیریں ڈالنے کی

کرتے ہیں اپنے بال دکھا بتلا مجھے
اس پیچ سے بتاں کے نکالے خدا مجھے

نظر آتا نہیں ثابت گریباں ایک غنچے کا
چمن پر یہ ستم کرتا ہے اے باد صبا کوئی

حق مجھے باطل آشنا نہ کرے
میں بتاں سے پھروں خدا نہ کرے

رو مرے کو خدا قیامت تک
پشت پا سے تری جدا نہ کرے

دوستی بد بلا ہے اس میں خدا
کسی دشمن کو مبتلا نہ کرے

ہے وہ مقتول کافر نعمت
اپنے قاتل کو جو دعا نہ کرے

اگر یاد آوے گلی تیری تو بلبل گلستاں بھولے
ترا نقش قدم دیکھے تو اپنا آشیاں بھولے

جو کچھ دیکھا ہے اچھی صورتوں سے نقش خاطر ہے
وہ اٹکھیلی سے ہنسنا لاڈ سے رونا کہاں بھولے

اگر دیتے ہو دل کی داد جتنا اس کا جی چاہے
تو کرنے دو اسے فریاد جتنا اس کا جی چاہے

وفا کا طوق ہے قمری صفت جزو بدن میرا
کرے جور و ستم صیاد جتنا اس کا جی چاہے

محبت کے مزے کو کب ہر اک پیر و جواں سمجھے
جو ابراہیم ہو آتش کدے کو گلستاں سمجھے

نہیں آنکھوں میں تیری حال میرا کچھ چھپا ہرگز
جو کوئی بیمار ہو سو قدرِ جانِ ناتواں سمجھے

بہار آئی ہے کیسا چاک جیب و پیرہن کرتے
جو اب ہم چھوٹتے اے دستِ جنوں دیوانہ پن کرتے

کوئی فرہاد جیسے کم سخن کو قتل کرتا ہے
یقیں ہم وہاں اگر ہوتے تو اک دو دو سخن کرتے

حکیم **یونس** از موزونانِ قدیم است این دو بیت از وست

صبح جب گلشن سے وہ گل رو گیا
باغ سے باہر نکل گل رو گیا

سو گیا جس نے جگایا تھا مجھے
بخت میرا جاگ اٹھا تھا سو گیا

# اشاریہ

## اشخاص کے نام ——————— اور نمبر صفحہ


ابراہیم اصفہانی، حاجی۔ ۲۵۸
ابوالخیر مرزا۔ ۱۱۳
ابوالغوث گوالیاری شیخ شاہ۔ ۵۵، ۱۳۱
احمد خاں، نواب۔ ۱۳۸، ۱۴۰
احمد خاں زخان۔ ۲۴۳
احمد شاہ ۵۵، ۶۹، ۱۳۷، ۱۷۲، ۱۷۹، ۲۰۲، ۲۰۴، ۲۴۳، ۲۶۵
احمد علی قیامت، حاجی۔ ۱۱۸، ۲۲۵
ارزانی بہاری، میر۔ ۲۳۶
اسد اللہ، شیخ۔ ۱۸۳
اسرار اللہ، شاہ ۲۵۳
اشرف خاں، نواب۔ ۱۴۷
اشرف علی خاں، میر۔ ۱۹۱
آصف الدولہ، نواب۔ ۵۱، ۱۵۴، ۲۵۹
آصف جاہ، نظام الملک۔ ۱۶۶، ۲۴۳
اظہار الدین خاں۔ ۲۶۴
افتخار الدولہ، مرزا علی خان۔ ۱۵۴
اللہ یار، شاہ۔ ۲۷۵
امام ہمام علیہ السلام۔ ۲۶۱
امان، حافظ۔ ۹۴
امیر خان، نواب، عمدۃ الملک، ۵۱، ۱۳۰، ۱۳۸
باقی، میر۔ ۹۸، ۲۵۲
بدیع الدین مدار، شاہ۔ ۱۸۳
بدیع الزماں خاں۔ ۱۳۱، ۲۵۴
برہان الدین، شاہ۔ ۱۲۹
بھگونت رائے۔ ۸۷
بیدل، مرزا۔ ۵۸
بینی بہادر، راجہ ۷۰
تیر انداز خاں۔ ۲۵۴
جانسین، مسٹر۔ ۲۳۰
جاوید خاں، نواب بہادر۔ ۶۸
جسونت رائے ناگر۔ ۸۷
جعفر، خواجہ۔ ۲۵۲
جلال بخاری، سید۔ ۲۳۰
جلال، سید، شاہ۔ ۷۰
جلال الدین حسن، میر ۱۳۷
حبیب اللہ، میر ۱۳۰
حسن بیگ ۱۹۸
حسن رضا خاں، مرزا ۱۱۵

علی قلی خاں۔ ۲۰۱
غازی الدین خاں، نواب عماد الملک، فیروز جنگ۔ ۱۶۴، ۲۲۳
فخر الدین، مولوی۔ ۱۸۷
فرخ سیر۔ ۱۶۶، ۲۲۴
فرہاد نقش بندی، شاہ۔ ۱۷۳
فضائل علی خاں ۲۲۷
فضل علی خاں، نواب۔ ۶۴، ۱۶۶
فیض اللہ خاں، نواب۔ ۲۲۶
قطب الدین خاں۔ ۹۸
قمر الدین خاں، اعتماد الدولہ، نواب۔ ۲۲۳
کلیان سنگھ، راجہ۔ ۱۱۷، ۱۸۹
کمال، شاہ۔ ۷۴
گلاب رائے، راجہ۔ ۲۵۴
گھسیٹا۔ ۱۷۷، ۱۸۹
لطف اللہ، حافظ۔ ۶۹
لطف اللہ خاں، صادق، نواب۔ ۱۳۵
لطف علی خاں۔ ۶۸
ماشاء اللہ مصدر، میر۔ ۹۴
مبارک الدولہ، نواب۔ ۱۰۰، ۲۱۹
محمد اکرم خاں، میر۔ ۱۵۵
محمد باقر حزیں و ظہور، میر۔ ۱۶۰
محمد برکت، مولوی۔ ۹۷
محمد تقی خیال، میر۔ ۲۵۹
محمد جعفر خاں، میر، نواب۔ ۶۴، ۱۴۷، ۲۱۹، ۲۴۴
محمد رضا خاں مظفر جنگ، میر۔ ۵۶
محمد رفیع خاں، مرزا۔ ۱۳۱
محمد شاہ۔ ۵۱، ۵۵، ۵۷، ۸۱، ۹۷، ۹۸، ۱۱۷، ۱۳۱، ۱۳۶، ۱۳۸، ۱۶۶، ۱۷۱، ۱۷۹، ۱۸۸، ۱۹۷، ۲۰۱، ۲۲۳، ۲۲۷، ۲۴۴، ۲۶۲
محمد صائب حسرت، میر۔ ۲۶۱
محمد علی خاں بہادر (د بید بختلا)۔ ۴۹
محمد علی خاں روہیلہ۔ ۹۹
محمد فاخر مکیں، مرزا۔ ۶۹
محمد قاسم خاں، میر، نواب۔ ۱۵۹
محمد کبیر، شیخ۔ ۲۲۶
محمد معصوم، میر۔ ۲۶۱
محمدی خاں، خواجہ۔ ۱۷۳، ۱۷۷
مرزا علی خاں، نواب۔ ۱۳۹
مظفر علی خاں۔ ۶۷
مظہر، قاضی۔ ۱۸۳
ملول، شاہ۔ ۲۵۸
منوں، مظلوم، میر۔ ۱۱۲
مومن بیگ، مرزا۔ ۱۳۸
مہابت جنگ، نواب۔ ۶۱، ۱۴۲، ۱۷۷، ۱۸۲

حسین الدین خاں، نواب۔ ۲۳۱
حسین دوست، میر۔ ۲۵۴
حسین علیہ السلام ۱۶۶
حسین قلی خاں، نواب۔ ۱۷۷
حفیظ اللہ، شاہ، مولوی۔ ۱۳۹
خانِ جہاں لودی۔ ۲۶۲
خواجہ (محمد) باسط۔ ۱۱۰ - ۲۲۹
دلیر خاں، نواب۔ ۸۷
دولت رام، راجہ۔ ۶۳
رائے کشن ناتھ۔ ۲۲۷
رحمت خاں روہیلہ، حافظ۔ ۲۲۶، ۲۲۸
رستم علی خاں بہادر، نواب۔ ۲۲۷
زعفران۔ ۱۳۷
سالار جنگ، نواب۔ ۵۵، ۱۱۵، ۱۵۴
سراج الدولہ۔ ۴۷، ۱۰۰، ۱۵۹
سرفراز خاں علاء الدولہ نواب۔ ۹۷
سعادت علی خاں، نواب۔ ۱۳۷، ۲۲۷
سعد اللہ سورتی، شاہ۔ ۱۶۲
سعید احمد خاں، صولت جنگ ۹۹
سلطان علی بیگ، مرزا ۲۲۶
سیدالشہداء۔ ۵۸، ۶۰، ۲۱۸، ۲۴۴، ۲۴۵، ۲۵۸
سید محمد قادری، میر۔ ۱۶۷
سیف اللہ، میر۔ ۱۳۸
شاہ تیمور۔ ۹۷
شاہ عالم۔ ۵۰، ۶۲، ۹۴، ۱۰۳، ۱۵۷
شاہ غوث گوالیاری۔ ۵۱
شتاب رائے، راجہ۔ ۱۱۶، ۱۴۸، ۱۸۸، ۱۸۹
شجاع الدولہ، نواب۔ ۵۱، ۱۴۰، ۲۵۲، ۲۵۴
شرف الدین بہاری، شاہ۔ ۶۴
شمس الدین بروی، قاضی۔ ۶۲
شہامت جنگ، نواب۔ ۱۱۷، ۱۳۰
شیر افگن خاں باسنگی۔ ۹۷
صفدر جنگ، نواب، وزیر۔ ۲۴۳
عالمگیر۔ ۱۵۶
عالمگیر ثانی۔ ۲۴۳
عالی جاہ، نواب۔ ۹۷، ۱۳۵، ۱۷۸
عبدالجلیل، میر۔ ۲۴۳
عبداللہ مسکین، میر۔ ۲۴۴
عسکر علی خاں۔ ۱۷۳
عقیدت خاں نعمت اللّٰہی، نواب۔ ۲۷۵
علی ابراہیم ۱۱۸
علی اصغر، میر۔ ۱۳۰
علی اکبر خلل ۶۱
علی دوست ۱۳۱
علی مرتضیٰ ۴۹
علی مردان خاں، نواب ۱۷۳
علی نقی، مرزا ۱۷۶

چاند پور ندیہ۔ ۱۶۵، ۱۹۸
چار گرہ۔ ۷۱
چوک سعد اللہ خاں، دہلی۔ ۲۰۳
چین پور۔ ۹۷
حیدرآباد۔ ۱۵۹
دادری۔ ۲۲۶
دکن۔ ۹۷، ۱۳۰، ۱۵۹، ۱۷۲، ۱۷۶، ۱۷۷، ۲۴۷،
دولت آباد۔ ۸۰
دہلی۔ ۵۵، ۵۷، ۶۰، ۶۲، ۶۸، ۷۴، ۷۵، ۸۶، ۹۷، ۹۸، ۱۰۳، ۱۱۰، ۱۱۵، ۱۱۷، ۱۳۰، ۱۳۶، ۱۳۷، ۱۳۹، ۱۴۰، ۱۵۵، ۱۵۸، ۱۷۲، ۱۷۳، ۱۷۶، ۱۷۷، ۱۷۸، ۱۷۹، ۱۸۳، ۱۸۸، ۱۹۲، ۱۹۶، ۱۹۸، ۲۰۲، ۲۱۸، ۲۱۹، ۲۲۵، ۲۲۶، ۲۴۴، ۲۶۵۔
رام پور۔ ۲۲۶
زنانخہ۔ ۶۴
سادن۔ ۲۴۵
سنام۔ ۶۹
سنبھل، مراد آباد۔ ۱۳۱
سندھ ۲۴۳
سہسرام۔ ۹۷
شاہجہان آباد۔ ۵۱، ۵۹، ۹۶، ۱۱۸، ۱۳۱، ۱۳۶، ۱۶۷، ۱۷۳، ۲۰۵، ۲۲۲، ۲۴۵، ۲۶۲،
شمس آباد مئو۔ ۱۶۴
عظیم آباد۔ ۵۸، ۵۹، ۶۵، ۸۴، ۸۶، ۸۷، ۹۸، ۹۹، ۱۰۰، ۱۱۰، ۱۱۲، ۱۱۴، ۱۱۶، ۱۱۷، ۱۲۶، ۱۳۲، ۱۳۵، ۱۵۸، ۱۵۹، ۱۶۵، ۱۷۴، ۱۷۹، ۱۸۸، ۱۸۹، ۲۳۳، ۲۳۶، ۲۳۷، ۲۴۵،
غازی پور۔
فرخ آباد۔ ۱۴۰، ۱۹۱، ۲۲۵،
فیض آباد۔ ۹۴، ۱۳۱، ۱۶۹، ۱۹۸، ۲۰۳، ۲۲۹، ۲۵۴۔
کشمیر۔ ۲۲۶
کوٹلہ فیروز شاہ۔ ۵۷، ۲۴۴
کلکتہ۔ ۱۶۷
لکھنؤ۔ ۵۵، ۵۶، ۵۸، ۶۰، ۶۴، ۶۵، ۶۶، ۶۹، ۷۰، ۹۴، ۹۶، ۱۱۰، ۱۱۳، ۱۱۵، ۱۱۶، ۱۳۰، ۱۳۷، ۱۳۸، ۱۳۹

مہا نرائن، راجہ ۔ ۱۳۰
میر علی ۔ ۲۰۳
نادر شاہ ۔ ۱۶۶
ناصر، خواجہ ۔ ۱۱۸
نجم الدولہ اسحٰق خاں ۔ ۵۵
نجیب خاں، نجیب الدولہ ۔ ۲۵۴
ندیم، مرزا ۔ ۱۷۹
نصیر، میر ۱۱۰
نظام الدین، ملا ۱۳۷
نوراللہ بیگ خاں ۲۲۹
نوازش علی خاں ۱۱۵
وحید، ملا ۱۶۰
ولایت اللہ، شاہ ۱۵۷
ولایت اللہ خاں، میر ۶۰، ۹۸
ہاشم قلی خاں ۲۲۹
ہوشدار، مرزا ۱۱۷
یحییٰ خاں، نواب ۱۵۵


---

## مقامات کے نام:-


اٹاوہ ۱۸۷
اکبرآباد ۶۸، ۱۷۶، ۲۰۵، ۲۱۸، ۲۲۲
الہ آباد ۔ ۹۷، ۱۳۵، ۱۷۷، ۱۸۸،
امروہہ ۔ ۱۵۷، ۱۷۰، ۲۲۵
اودھ ۱۷۹
ایران ۹۴، ۱۵۵
بلدہ ۶۳
برہان پور ۱۷۶
بلگرام ۲۵۷
بنارس ۱۳۸، ۲۲۷
بنگالہ ۔ ۵۶، ۶۴، ۷۷، ۱۰۰، ۱۱۷، ۱۲۹، ۱۵۹، ۱۷۲، ۱۸۸، ۲۱۹ ۔
بہار ۱۳۰
پانی پت ۸۷
پہاڑ گنج، دہلی ۱۱۵
پھلواری ۹۸، ۱۵۸
تبریز ۵۹
جاج مئو ۲۲۲
جہان آباد
جہان پور ۱۷۷
جہانگیر نگر ۱۷۷، ۲۳۱

## شعراء جن کا ذکر ایک جگہ سے زیادہ آیا ہے:-


آبرو ۵۱، ۵۳، ۱۰۳، ۱۳۱، ۱۵۵، ۱۸۷، ۲۰۳، ۲۲۲، ۲۳۳، ۲۶۲، ۲۷۵۔

آثی ۵۹، ۶۰

آرزو ۵۵، ۶۹، ۷۰، ۱۴۴، ۱۷۵، ۲۰۵

تاباں ۸۱، ۹۸، ۹۹، ۱۰۳، ۱۸۷

جرأت ۹۷، ۱۶۵، ۲۲۶

جوشش ۸۷، ۱۲۶

جوہری ۹۸، ۱۵۸

جہاندار شاہ ۹۴، ۱۷۰

حاتم ۱۰۳، ۱۸۷، ۲۴۳

حزیں ۹۹، ۱۶۰

حسرت (جعفر علی) ۱۱۳، ۸۷، ۹۴، ۱۳۸، ۱۹۸، ۲۲۶، ۲۷۵

حیراں (میر حیدر علی) ۱۱۰، ۶۷

حسن ۱۱۵، ۶۷، ۱۷۸

حشمت ۹۸، ۱۵۹، ۱۶۴، ۲۵۲

درد ۱۱۸، ۶۲، ۶۳، ۷۵، ۹۸، ۱۴۴، ۱۷۰، ۱۷۷، ۱۹۸، ۲۵۹،

دیوانہ ۱۳۰، ۷۰، ۱۱۰

رند (مہربان خاں) ۱۳۸، ۲۲۵

رند (میر ہمزہ علی) ۱۳۲، ۲۲۳

سودا ۱۳۹، ۶۲، ۶۵، ۱۱۷، ۱۳۷، ۱۴۴، ۱۴۶، ۱۶۷، ۱۷۷، ۱۸۸، ۱۹۱، ۱۹۸، ۲۲۵، ۲۲۷، ۲۲۸، ۲۲۹، ۲۴۴، ۲۵۴

۱۴۰، ۱۵۰، ۱۵۴، ۱۵۹، ۱۶۶، ۱۶۸، ۱۷۰، ۱۹۱، ۱۹۸، ۲۲۵، ۲۲۶، ۲۲۸، ۲۲۹، ۲۳۰، ۲۵۴، ۲۵۸، ۲۵۹، ۲۷۵

مرشدآباد۔ ۵۸، ۶۰، ۶۱، ۶۲، ۶۳، ۶۴، ۱۱۷، ۱۳۰، ۱۳۲، ۱۴۷، ۱۷۲، ۱۷۳، ۱۷۷، ۱۷۸، ۱۸۳، ۱۸۸، ۱۹۲، ۲۱۹، ۲۴۴، ۲۵۳، ۲۵۶، ۲۶۱

ماوراءالنہر۔ ۱۸۳

محمدآباد بنارس۔ ۲۰۱

مرادآباد ۹۸

موہان ۶۴

میوات ۱۵۷

نارنول ۶۷، ۲۲۶


---

## کتابوں کے نام :۔


تذکرہ گلدستۂ معانی ۵۰

بستانِ خیال ۲۵۹

بہارستان جعفری ۱۴۷

تذکرہ میر محمد تقی ۹۸

ترجمۂ نصوص الحکم ۲۰۲

رسالۂ عروض و قافیہ ۲۰۲

گلشنِ سخن ۵۰، ۲۰۵

مثنوی ریختہ ۔ از جعفر علی خاں ذکی ۱۳۸

یوسف زلیخا ۔ از فدوی لاہوری ۱۹۱


---

سوز ۳۹، ۱۰۴، ۱۱۶، ۱۴۰، ۱۴۳، ۱۹۱، ۲۲۹

صمصام الدولہ ۱۶۶، ۱۳۷

ضاحک ۱۶۹، ۱۱۵

ضیا ۱۶۷، ۶۲، ۶۵، ۱۱۵، ۱۵۴، ۲۰۳، ۲۷۵

عزلت ۱۶۰، ۷۰، ۸۰، ۸۴

فدوی ۱۸۹، ۸۶

فرحت ۱۸۳، ۲۶۱

فغاں ۱۶۹، ۱۵۸، ۲۰۳، ۲۳۷، ۲۴۴

فقیر ۱۷۸، ۶۵، ۱۹۱

قائم ۱۹۸، ۶۹، ۱۷۰، ۲۲۳

قدرت ۱۹۲، ۲۰۳، ۲۱۹، ۲۵۶، ۲۶۱

مصیبت ۲۲۹، ۶۴

مضمون (فخرالدین) ۲۲۲، ۱۲۹، ۱۷۳، ۲۶۲

مظہر ۲۱۸، ۶۸، ۹۹، ۱۳۰، ۱۷۰، ۱۷۱
۱۹۶، ۲۲۶، ۲۶۵۔

موزوں (راجا رام نرائن) ۲۲۳، ۸۷

منت ۲۳۰ — ۶۶

میر ۲۰۵، ۱۳۱، ۱۳۶، ۱۳۹، ۱۵۷، ۱۶۶
۱۹۱، ۲۴۴، ۲۳۵، ۲۷۵

ناجی ۲۳۳، ۱۵۸

ندیم ۲۴۴، ۱۷۹

یکرنگ ۲۶۲، ۷۰، ۲۴۶